کو(مُشَابِهَةٌ) سے متعلق قرار دیا ہے۔

**اقول:** یہ غلط ہے، کیونکہ یہ(بَا) زائدہ ہے، اور بائے زائدہ متعلق نہیں ہوتی، كَمَا مَرَّ فِيمَا سبق۔

(۱۸۱) ﴿ایضاح العوامل﴾ اسی صفحہ پر(وَفِي كَوْنِ كُلِّ مِنْهُمَا صِفَةٌ) کی ترکیب میں (كَوْن) کو جملہ اسمیہ خبریہ ٹھہرا کر مجرور قرار دیا ہے۔

**اقول:** یہ غلط ہے کہ مصدر شبہ جملہ بھی نہیں ہوتا، چہ جائیکہ جملہ، اور لطف یہ ہے کہ پہلے(كَوْن) کو جملہ فعلیہ قرار دیا تھا، اور یہاں پر اسمیہ، لیکن اس میں بھی کوئی مضائقہ نہیں، ''جنتا راج ہے، جو چاہے کہو''۔

(۱۸۲) ﴿ایضاح العوامل﴾ اسی صفحہ پر(مِثْلُ حَسَنٌ حَسَنَان حَسَنُوْنَ حَسَنَةٌ حَسَنَتَان حَسَنَاتٌ عَلٰى قِيَاسِ ضَارِبٌ ضَارِبَان ضَارِبُوْنَ ضَارِبَةٌ ضَارِبَتَان ضَارِبَاتٌ) کی ترکیب میں(حَسَنٌ) کو معطوف علیہ، اور باقی ماندہ کو معطوف قرار دیا ہے، اسی طرح (ضَارِبٌ) کو معطوف علیہ، اور باقی ماندہ کو معطوفات۔

**اقول:** یہ غلط ہے، اور ضعف بصر پر قوی برہان، جب حرفِ عطف ہی نہیں، اور نہ اس کو محذوف بتایا تو معطوف علیہ، اور معطوف کا ٹسر بے ہنگام نہیں تو کیا ہے، صحیح ترکیب وہی ہے جو ہم نے کی ہے۔

(۱۸۳) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۰۵' پر(وَاَمَّا اِشْتِرَاطُ الْاِعْتِمَادِ فَمُعْتَبَرٌ فِيْهَا اِلَّا اَنَّ الْاِعْتِمَادَ عَلَى الْمَوْصُوْلِ لَا يَتَأَتّٰى فِيْهَا) کی ترکیب میں(اِشْتِرَاطُ الْاِعْتِمَادِ فَمُعْتَبَرٌ فِيْهَا) جملہ کو مستثنیٰ منہ قرار دیا ہے، اور(اِلَّا) کو حرفِ استثنا، اور(اَنَّ الْاِعْتِمَادَ عَلَى الْمَوْصُوْلِ الخ) جملہ کو مستثنیٰ۔

**اقول:** یہ سب غلط، بقول شخصے انشار غلط، اِملا غلط، مضمون غلط، کیونکہ جملہ نہ مستثنیٰ منہ ہوتا ہے، نہ مستثنیٰ، اس لئے کہ مستثنیٰ منہ اور مستثنیٰ ہونا اسم کا خاصہ ہے، اگر باور نہ ہو، تو ہم سے سنیئے! حاشیہ ملاّ عبدالحکیم سیالکوٹی بر حاشیہ ملاّ عبدالغفور قدس سرہما صفحہ:۸۰' میں خواصِ اسم شمار کرتے ہوئے فرمایا: من جملتها تاء التانيث المتحركة وياء النّسبة وكونه فاعلاً ومفعولاً وموصوفًا وذاحال وتميزًا ومثنى ومجموعًا ومنادىٰ ومصغرًا ومكبرًا ومنسوبًا ومستثنىٰ ومستثنىٰ منه ومرجعًا للضمير بلا تاويل ومنصرفًا وغير منصرفٍ وابدال اسم صريح منه والاخبار به مع مباشرة الفعل نحو كيف كنت والقيام اذا خرجت والتنكير والتّعريف والتّذكير والتّانيث، اور جب(اِلَّا) کے جملۂ ماقبل اور جملۂ مابعد کا مستثنیٰ منہ اور مستثنیٰ ہونا باطل تو(اِلَّا) بھی برائے استثنا نہ رہا بلکہ(اِلَّا) یہاں پر بمعنی(لٰكِن) برائے



استدراک ہے، اور (لٰکن) خواہ برائے عطف ہو، خواہ برائے استدراک، دونوں کا مابعد جملہ اصطلاحاً مستثنیٰ نہیں کہلاتا، چنانچہ ''کافیہ'' میں مستثنیٰ متصل کی بیان کردہ تعریف کے بعد ''شرح جامی'' ص:۲۰۷ا میں (بالّا واخواتها) پر فرمایا: احترز به عن نحو جاء نی القوم الا زید، وما جاء نی القوم لكن زيد جاء، اس سے ظاہر ہوا کہ (لکن) عاطفہ کے مابعد جملہ کو مستثنیٰ نہیں کہتے، اور اسی عبارت کے بعد متصلاً ''محرم آفندی'' ص:۴۰۸ میں ہے: او بلكنّ الاستدراكية نحو جاء نی القوم لكن زيدًا لم يجئ، اس سے معلوم ہوا کہ (لٰکنّ) استدراکیہ کے مابعد جملہ کو بھی مستثنیٰ نہیں کہتے، علاوہ ازیں اس سے پیشتر مستثنیٰ کے اسم ہونے کی بایں طور تصریح فرمائی کہ تعریف مستثنیٰ متصل میں واقع (المخرج) کی تفسیر میں فرمایا ای الاسم الّذی اخرج، اور مستثنیٰ منقطع کی تعریف میں واقع (المذکور) کی تفسیر ''محرم آفندی'' صفحہ مذکور میں بایں طور فرمائی: ای الاسم الّذی ذکر، اب روزِ روشن کی طرح ظاہر ہوگیا کہ مستثنیٰ متصل ہو یا منقطع دونوں اسم ہوتے ہیں، **نظر بر آں** ذات شریف کا (الّا) کو برائے استثنا قرار دے کر جملۂ ماقبل کو مستثنیٰ منہ، اور جملہ مابعد کو مستثنیٰ قرار دینا درست نہیں، نیز مستثنیٰ منہ بھی اسم ہی ہوتا ہے، کیونکہ وہ ایسے اسم سے عبارت ہے جس کے حکم افراد یا اجزا سے مستثنیٰ کو خارج کیا جاتا ہے، پھر فرماتے ہیں کہ مستثنیٰ منہ اپنے مستثنیٰ سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ استثنائیہ ہوا، اس ارشاد کو از قبیل (کریلے اور نیب چڑھے) سمجھئے کہ یہاں پر (الّا) کے جملۂ ماقبل، اور جملۂ مابعد کو مستثنیٰ منہ، اور مستثنیٰ قرار دینا ہی درست نہ تھا، اس پر مزید یہ کہ مستثنیٰ منہ اور مستثنیٰ کو ملا کر جملہ بنا دیا، جو غلط بر غلط کا مصداق بن گیا، کیونکہ جملہ بغیر اسناد متحقق نہیں ہوتا، اور مستثنیٰ منہ اور مستثنیٰ میں اسناد مفقود، پھر دونوں مل کر جملہ کیسے ہو جائیں گے؟

(۱۸۴) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۰۶ پر (قَدْ يَكُوْنُ مَعْمُوْلَهَا مَنْصُوْبًا عَلَى التَّشْبِيْهِ بِالْمَفْعُوْلِ فِي الْمَعْرِفَةِ وَعَلَى التَّمْيِيْزِ فِي النَّكِرَةِ) کی ترکیب میں (فِي الْمَعْرِفَةِ) کو (اَلتَّشْبِيْهِ) سے متعلق قرار دیا ہے، اور (فِي النَّكِرَةِ) کو (اَلتَّمْيِيْزِ) سے۔

**اقول**: یہ غلط ہے، اور عدم فہم معنی پر مبنی، کیونکہ (فِيْ) صلۂ تشبیہ وجہ شبہ پر داخل ہوتی ہے، اور (اَلْمَعْرِفَةِ) یہاں پر وجہ شبہ نہیں، نیز (نَكِرَةِ) تمیز کے لئے ظرف نہیں، بلکہ خود تمیز ہے، تو (فِي النَّكِرَةِ) کو (اَلتَّمْيِيْزِ) سے متعلق قرار دینے پر ظرفیۃ الشی لنفسہ لازم آئے گی، صحیح ترکیب وہی ہے، جو ہم نے کی ہے۔

(۱۸۵) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۰۷ پر (لِأَجْلِ الْإِضَافَةِ) کو ترکیب میں (فَيَجُرُّ) سے متعلق قرار دیا ہے۔





**اقول:** یہ غلط ہے، بلکہ (مُجَرَّدًا) کا ظرفِ لغو ہے۔

(۱۸۶) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۰۸ پر (بِاَنْ یَکُوْنَ فِیْ آخِرِہٖ الخ) کی ترکیب میں (یَکُوْنَ فِیْ آخِرِہٖ الخ) کو جملہ بنا کر معطوف علیہ قرار دیا، اور (اَوْ یَکُوْنَ فِیْ آخِرِہٖ مُضَافُ اِلَیْہِ) کو جملہ بنا کر معطوف، پھر فرماتے ہیں معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور۔

**اقول:** یہ غلط ہے، بلکہ معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر صلہ ہوگا، کیوں؟ اوّل (یَکُوْنَ) سے پیشتر (اَنْ) موصولِ حرفی موجود ہے۔

(۱۸۷) ﴿ایضاح العوامل﴾ اسی صفحہ پر (عَلٰی اَنَّھَا تَمْیِیْزٌ لَهٗ) کی ترکیب میں (لَهٗ) کو (تَمْیِیْزٌ) سے متعلق قرار دیا ہے۔

**اقول:** یہ غلط ہے، بلکہ ظرفِ مستقر ہو کر اس کے لئے صفت ہے۔

(۱۸۸) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۰۹ پر (فَیَرْفَعُ مِنْهُ الْاِبْهَامَ) کی ترکیب میں (یَرْفَعُ) کی ضمیر فاعل (ھو) کا مرجع (اَلنَّکِرَۃ) قرار دیا ہے۔

**اقول:** یہ غلط ہے، کیونکہ راجع کی مرجع کے ساتھ تانیث میں مطابقت نہیں، بلکہ اس کا مرجع تمییز ہے، جو بہ نسبت (اَلنَّکِرَۃ) اقرب بھی ہے۔

(۱۸۹) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۱۰ پر (اَحَدُھُمَا الْعَامِلُ فِی الْمُبْتَدَاءِ وَالْخَبَرِ وَھُوَ الْاِبْتِدَاءُ) کی ترکیب میں (اَلْعَامِلُ فِی الْمُبْتَدَاءِ وَالْخَبَرِ) کو معطوف علیہ قرار دیا ہے، اور (ھُوَ الْاِبْتِدَاءُ) جملہ کو معطوف۔

**اقول:** یہ غلط ہے، بلکہ یہاں پر عطف جملہ بر جملہ ہے یعنی (ھُوَ الْاِبْتِدَاءُ) جملہ (اَحَدُھُمَا الْعَامِلُ) جملہ پر معطوف ہے۔

(۱۹۰) ﴿ایضاح العوامل﴾ اسی صفحہ پر (وَھُوَ الْاِبْتِدَاءُ اَیْ خُلُوُّ الْاِسْمِ عَنِ الْعَوَامِلِ اللَّفْظِیَّةِ) کی ترکیب میں (اَلْاِبْتِدَاءُ) کو مفسَّر، اور (خُلُوُّ الْاِسْمِ) الخ کو مفسِّر قرار دیا ہے۔

**اقول:** یہ غلط ہے کہ یہ بولی نحویوں کی نہیں، وہ تو ایسی صورت میں (اَیْ) کے ماقبل کو معطوف علیہ یا مبدل منہ قرار دیتے ہیں، اور مابعد کو عطف بیان یا بدل الکل، کما مرَّ عن مغنی اللّبیب فتذکر۔

(۱۹۱) ﴿ایضاح العوامل﴾ ص:۱۱۱ پر جو کتاب کا آخری صفحہ ہے، (اِذْ یَصِحُّ اَنْ یُقَالَ الخ) کی ترکیب میں (یُقَالُ) کو جملہ فعلیہ خبریہ قرار دے کر فرماتے ہیں (بتاویل مفرد ہو کر فاعل ہوا)

**اقول**: یہ غلط ہے کہ تعبیر نحات کے مطابق نہیں، وہ تو یوں کہتے ہیں کہ (یُقَالُ) الخ جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صلہ، (اَنْ) موصولِ حرفی اپنے صلہ سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر فاعل۔

**ناظرین!** مقام غور ہے کہ صفحہ:۶ سے ترکیب نحوی شروع ہوکر صفحہ:۱۱۱ پر ختم ہوئی، تو کتاب کے کل صفحاتِ ترکیب ۱۰۵ ہوئے، جن میں ۱۹۱ غلطیاں ہیں، اور وہ بھی موٹی موٹی، جن کو دیکھ کر مبتدی بھی انگشت بدنداں رہ جائیں، کتاب کا کوئی صفحہ غلطی سے خالی نہیں، ہم نے کل اغلاط بالاستیعاب بیان نہیں کئے، ورنہ اغلاط کی تعداد کئی سو تک اور پہنچتی، یہ ہے دارالعلوم دیو بند میں درجہ علیا کے مدرس مولانا ظہور احمد صاحب کی نحو دانی، اسی دارالعلوم کے تین صدر مدرس مولانا محمود حسن صاحب، مولانا انور شاہ صاحب، مولانا حسین احمد صاحب کی حدیث دانی کا نمونہ ہم اپنی کتاب ''بشیر القاری بشرح صحیح البخاری'' میں پیش کر چکے ہیں، جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ این خانہ ہمہ آفتاب است، اسی پر بعض ناعاقبت اندیش ۔ . . صاحبان بغلیں بجا بجا کر فرماتے ہیں کہ ہم نے علمی خدمات انجام دی ہیں، شروح لکھیں، حواشی لکھے۔ ناظرین پر منکشف ہوگیا کہ ان حضرات کے حواشی اور شروح کا یہ حال ہے، اسلاف واخلاف سب کے سب بدترین اغلاط میں گرفتار ہیں، انہیں بخاری شریف پڑھنے اور برسہا برس تک پڑھانے کے باوجود اس کے پہلے باب کا سمجھنا نصیب نہ ہوا، اور ان ذات شریف کو نحو کی ابتدائی کتاب ''شرح مأۃ عامل'' کی ترکیب نہ آئی۔

**وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ اَبَدًا۔**

## آخر وجہ کیا؟

وہی جو ہم نے ''بشیر القاری'' میں بیان کی ہے کہ . . . اکابر اپنے مرشد برحق، حقیقت آگاہ ولایت پناہ حضرت حاجی امداد اللہ شاہ قدس سرہ کی جناب میں بے ادبی، اور گستاخی کے ساتھ پیش آئے، اور اصاغر تا ایں دم اس بے ادبی، اور گستاخی کو بنظر استحسان دیکھتے رہے، **نظر برآں** دونوں پر راہِ حق مسدود کردی گئی کہ مرشد برحق کی بارگاہ میں اسارت ادب کا یہی انجام ہوتا ہے جیسے اسلافِ یہود نے انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی شان میں بے ادبیاں کیں، اور اخلاف ان پر راضی رہے، لہٰذا دونوں کا انجام ضلالِ بعید ہوا۔

ہر روٹھے تو گرو ملادے گر رو ٹھے نا ٹھور
بھیکا وہ نر کوڑ ہے جو گرو کو سمجھے اور

# ہدایات برائے اساتذہ

طلبا کو جب تک ''نحو میر'' کے مسائل زبانی یاد نہ ہوں، ''شرح مأۃ عامل'' ہرگز شروع نہ کرائی۔

عبارت کا تجزیہ کرکے ہر ہر کلمہ کے متعلق سوال کریں کہ یہ اسم ہے، یا فعل، یا حرف، اگر اسم ہے تو اس کی علامت میں سے کونسی علامت پائی جاتی ہے، اور اگر فعل ہے تو اس کی علامتوں میں سے کونسی علامت پائی جاتی ہے، اور اگر حرف ہے تو اس کی علامت بتاؤ۔

اگر اسم ہے تو معرب ہے، یا مبنی؟ اگر معرب ہے تو باعتبار وجوہِ اعراب معرب کی سولہ قسموں میں سے کونسی قسم ہے؟ نیز معرب ہونے کی تقدیر پر منصرف ہے، یا غیر منصرف؟ اگر غیر منصرف ہے تو اسباب منع صرف میں سے کون کون سے سبب پائے جاتے ہیں؟ نیز مفرد ہے، یا مثنیٰ، یا جمع؟ اگر جمع ہے تو قلت، یا کثرت؟ اور اگر مبنی ہے تو اسمِ غیر منصرف کی آٹھ قسموں میں سے کونسی قسم ہے؟ نیز مبنی کس چیز پر ہے؟ حرف پر، یا حرکت پر، یا سکون پر، ملفوظ پر، یا مقدر پر؟ نیز اگر اسم ہے تو عامل ہے، یا غیر عامل، اگر عامل ہے تو گیارہ قسموں میں سے کونسا ہے؟ اور اس کی شرائط عمل پائی جاتی ہیں، یا نہیں؟ نیز مرفوع ہے، یا منصوب، یا مجرور؟ اگر مرفوع ہے، تو مرفوعات میں سے کونسا مرفوع ہے؟ اور اگر منصوب ہے تو منصوبات میں سے کونسا منصوب؟ اور اگر مجرور ہے تو مجرورات میں سے کونسا مجرور؟

اور اگر فعل ہے تو معرب ہے، یا مبنی؟ اگر معرب ہے تو باعتبارِ وجوہِ اعراب کونسی قسم ہے؟ اور اگر مبنی ہے تو مبنی اصل ہے، یا غیر اصل، اور کس پر مبنی ہے؟ نیز عامل ہے تو کیا عمل کرتا ہے؟ نیز لازم ہے، یا متعدی؟ اگر متعدی ہے تو بیک مفعول، یا بدو مفعول، یا بسہ مفعول؟ اور اگر کوئی اسم، یا فعل معمول ہے تو اس کا عامل لفظی ہے، یا معنوی؟ اور اگر حرف ہے تو عامل ہے، یا غیر عامل؟ اگر عامل ہے تو حروفِ عاملہ کی کونسی قسم ہے، اور کیا عمل کرتا ہے؟ اور اگر غیر عامل ہے تو حروفِ غیر عاملہ کی کونسی قسم؟ نیز مبنی ہے تو کس پر؟

## اسمِ منسوب

اس اسم کو کہتے ہیں جس کے آخر یائے نسبت ہو، یہ بھی عمل کرتا ہے، بعض نحوی اسمِ مفعول کی طرح عامل قرار دیتے ہیں، اور بعض اسمِ فاعل کی طرح، برتقدیرِ اوّل اس کا مرفوع نائب فاعل ہوتا ہے، اور برتقدیر

دوم فاعل، ''الفوائد الشافیہ'' ص:۲۳' پر زیرِ تعریف عدل لفظ (الاصلیۃ) کی ترکیب میں فرمایا: **اسم منسوب مفرد مؤنث نائب الفاعل فیھا ھی راجع الی الصّیغۃ** ،اس سے معلوم ہوا کہ اسمِ منسوب کا مرفوع نائب فاعل ہوتا ہے، تو یہ حضرات اسمِ منسوب کو بتاویل منسوب لیتے ہیں جو صیغۂ اسم مفعول ہے، اور ''ھمع الھوامع'' جلد: دوم، ص:۱۹۲' میں اسمِ منسوب الیہ تغییر لفظی ومعنوی بیان کرنے کے بعد تغییر حکمی بایں طور بیان فرمائی: **وحکم وھو رفعہٗ لما بعدہٗ علی الفاعلیۃ کالصفۃ المشبھۃ نحو مررت برجل قرشی ابوہ کانك قلت منتسب الی قریش ابوہ ویطرد ذٰلك فیہ وان لم یکن مشتقا وان لم یرفع الظاھر رفع الضمیر المستکن فیہ کما یرفعہٗ اسم الفاعل المشتق۔**

اس سے ظاہر ہوا کہ یہ حضرات اسمِ منسوب کو بتاویل منتسب لیتے ہیں جو صیغۂ اسمِ فاعل ہے تو اس کا مرفوع ان کے نزدیک فاعل ہوتا ہے، بروقت ترکیب اسمِ منسوب کے عمل کو نظرانداز نہ کیا جائے کہ یہ خطائے فاحش ہے جس میں آج کل طلبار درکنار اساتذہ بھی مبتلا ہیں۔

## صفات

جیسے: اسمِ فاعل، اسمِ مفعول، صفت مشبّہ، اسمِ تفضیل کے عمل کو بروقت ترکیب نظرانداز نہ کرے۔

اسمِ فاعل، اور اسمِ مفعول پر (الف لام) بمعنی اسمِ موصول اس وقت ہوتا ہے، جبکہ یہ معنیٰ (حدوث) ہوں، اور اگر بمعنی ثبوت ہیں تو بالاتفاق حرفِ تعریف ہوتا ہے، جب ان کے معنی تینوں زمانون میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید ہوکر ملحوظ ہوں تو بمعنی حدوث ہوتے ہیں، اور اگر تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ ان کے معنی کی تقئید ملحوظ نہیں تو بمعنی ثبوت ہوتے ہیں، یہ چیز دریافت کرنے کے لئے مزید توجہ درکار ہوتی ہے کہ کہاں پر بمعنی (حدوث) ہیں، اور کہاں پر بمعنی (ثبوت)

تسمیہ میں واقع صفت (الرحمٰن) اور (الرحیم) عامل ہیں، اور یہ کتب نحو میں صفت مشبّہ کی بیان کردہ اٹھارہ قسموں سے خارج، جن میں بعض احسن، اور بعض حسن، اور بعض قبیح ہیں، کیونکہ یہ اٹھارہ قسمیں اس وقت ہیں جبکہ صفت مشبّہ اسمِ ظاہر میں عامل ہو۔

اسمِ تفضیل کا استعمال بوجوہِ ثلثہ معروفہ اس وقت واجب ہے، جبکہ معنیٰ تفضیل پر باقی ہو، ورنہ واجب نہیں، جیسے لفظ (آخر) کہ نوعِ رابع میں وجوہ ثلثہ سے معرہ کر کے استعمال کیا گیا ہے، اور تیرھویں نوع میں

معرف باللام عمل بہر صورت کرے گا،تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ۔

## مأۃ عامل کے مصنف

شیخ عبدالقاہر جرجانی ہیں، جو ازروئے اعتقاد معتزلی تھے،اور فقہ میں امام شافعی علیہ الرحمہ کے مقلد، کتاب ''جمل'' ان ہی کی تالیف ہے جس کو مجموعۂ نحومیر میں شامل کردیا گیا ہے،'ابوعلی' فارسی کی کتاب ''الایضاح'' کی شرح لکھی جو بیس جلدوں میں مکمل ہوئی، ۴۷۱ھ میں وفات پائی۔

## اور اس کے شارح

عارف باللہ شیخ عبدالرحمٰن جامی قدس سرہ السامی ہیں، **کما فی در المکنون لمحمّد ماہ بن محمّد انور** ،آپ کا اصلی لقب 'عماد الدین' ،اور مشہور 'نور الدین' ہے،اشعار میں تخلص 'جامی' بتاریخ ۲۳ر شعبان المعظم ۸۱۷ھ 'خراسان' کے ایک قصبہ میں پیدا ہوئے، جس کا نام 'جام' تھا،اس کی طرف نسبت سے ،اور اپنے والد ماجد شیخ الاسلام 'احمد جامی' قدس سرہ السامی کے 'جام' بمعنیٰ 'پیالہ' کی طرف نسبت سے آپ کا تخلص 'جامی' ہے،قصبہ 'جام' کی طرف نسبت کرنے پر 'جامی' کے معنیٰ ہوں گے ،قصبہ جام کے رہنے والے،اور 'جام' شیخ الاسلام کی طرف نسبت کرنے پر 'جامی' کے معنیٰ ہوں گے، شیخ الاسلام کے جام سے فیض حاصل کرنے والے، چنانچہ خود آپ نے ان دونوں نسبتوں کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا۔

مولدم جام در شحہ قلمم — جرعۂ جام شیخ الاسلامی ست

لاجرم درجریدۂ اشعار — بدو معنیٰ تخلصم جامی ست

## نسبت شریف اور تحصیل علم

آپ کے والدین کریمین دونوں امام 'محمد' علیہ الرحمہ کی نسل پاک سے ہیں، جو امام اعظم 'ابوحنیفہ' رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے تلمیذ خاص تھے،اپنے والد شیخ الاسلام 'احمد جام' قدس سرہ السامی سے صرف ونحو کی تحصیل فرمائی، پھر 'ہرات' پہنچ کر علامہ 'جنید' علیہ الرحمہ سے 'شرح مفتاح'،اور 'مطوّل' پڑھی، پھر خواجہ 'علی' سمرقندی علیہ الرحمہ کے حلقۂ درس میں حاضر ہوئے جو 'سید شریف' قدس سرہ النورانی کے باکمال شاگرد تھے، پھر شیخ 'محمد جاجرمی' علیہ

الرحمۃ کے درس میں شریک ہوئے جو علامہ 'سعد الدین تفتازانی' علیہ الرحمہ کے سلسلۂ تلامذہ میں سے تھے، پھر قاضی روم، وغیرہ فضلائے روزگار سے استفادہ کیا، ''شرح مأ عامل'' کے علاوہ تصانیف کی تعداد ۴۵ ہے، بعض تصانیف فارسی زبان میں ہیں، اور بعض عربی زبان میں۔

## سلسلۂ بیعت

مخدوم الملت حضرت 'سعد الدین' کاشغری قدس سرہ سے سلسلۂ نقشبندیہ میں بیعت ہوئے، اور خواجہ 'عبید اللہ احرار' قدس سرہ سے بھی استفاضہ کیا۔

## وفات

جب عمر شریف ۸۱ سال کو پہنچی تو بتاریخ ۱۸؍ محرم الحرام ۸۹۸ھ بمقام 'ہرات' وصال فرمایا، آیت کریمہ: وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ آمِنًا سے سنہ وفات نکلتا ہے، جس کو بعض ادبار نے بایں طور نظم کیا:

'جامی' کہ بود بلبل جنت بشوق رفت — فی روضۃ مخلدۃ ارضہا السمآء
۸۹۸ھ

کلک قضا نوشت بدروازۂ بہشت — تاریخہٗ ومن دخلہ کان آمنا

اور مولانا 'آسی' مدراسی علیہ الرحمہ نے اس تاریخ کو خالص عربی زبان میں فرمادیا۔

جامیّ الّذی ھو راح بجاھہا — کالرّوح کان فی جسد القبر کامنا
قد مات بالھرات وقد حل بالحرم — ارّختہٗ ومن دخلہٗ کان آمنا

## بارگاہِ نبوی میں مقبولیت

مخدومِ معظم جناب خان بہادر بھیا 'بشیر الدین' صاحب مرحوم نے اپنے استاذِ معظم حضرت مولانا 'عبد السمیع' صاحب بیدلؔ قدس سرہ سے نقل کر کے بیان فرمایا کہ ایک قصیدہ نعتیہ تالیف کر کے بایں خیال روانہ ہوئے کہ مدینہ منورہ حاضر ہو کر مواجہ شریف میں عرض کریں گے، جھومتے ہوئے جارہے تھے، عالمِ مستی طاری تھا، جب مدینہ منورہ سے قریب پہنچے تو محبوبِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک صاحب سے خواب میں ارشاد فرمایا کہ 'جامی' آرہا ہے، اس سے کہہ دینا کہ قصیدہ کا یہ شعر یہاں پر نہ پڑھے، وہ شعر یہ ہے:

خواہم از شوقِ دست بوس تو برد      دست بیرون کن از یمانی برد

ورنہ اس کی خاطر ہاتھ قبر سے باہر نکالنا پڑے گا جس سے فتنۂ عظیم برپا ہونے کا خطرہ ہے، اللہ اکبر کبیرا، ایسی مقبولیت ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ، وہ قصیدہ بتمامہ یہ ہے:

یا نبی اللہ! السلام علیک      انما الفوز و الفلاح لدیک

بس بود جاہ واحترام مرا      یک علیک از تو صد سلام مرا

بسلام آمدم جوابم دہ      مرہمے بر دلِ خرابم نہ

خواہم از شوقِ دست بوس تو برد      دست بیرون کن از یمانی برد

مہر روئے تو برد ہوش از من      بنما روئے خود ز برد یمن

سویم افگن زر حمتے نظرے      باز کن بر زخم ز لطفے درے

زاریٔ من شنو تکلم کن      گریہ من نگر تبسم کن

لب بجنبان پئے شفاعت من      منگر در گناہ و طاعت من

گرنہ رفتم طریق سنت تو      ہستم از عصیاں امت تو

رحم کن برمن و فقیریٔ من      دست دہ بہر دستگیریٔ من

اے دل ودیدہ خاکِ نعلین ست      رشتۂ جاں شراک نعلین ست

روئے مجنوں برآں زمیں اولیٰ      کہ بود پائے ناقۂ لیلیٰ

اے خوش آں سرزمیں کہ منزلِ تست      یا برآں جانگداز محمل تست

بر گیاہے کز آں زمیں خیزد      ناقہ در حبیب و یاسمیں بیزد

پیش آں بارگاہِ نورانی      شود بر خاکِ راہ پیشانی

رو درآں بارگاہ حشمت و ناز      پیش سینہ نہادہ دست نیاز

و مبدم در معنی سفتہ      خالی از لاف و دعویٔ گفتہ

کے بود کہ میاں ممبر و قبر      کردہ صدچاک حبیب وخرقۂ صبر

یا رسول اللہ! السلام علیک      انما الفوز و الفلاح لدیک

کے بود بادِلے زغم رستہ      جامٔی احرامِ آں حرم بستہ

## ادب

ہمارے استاذِ معظم حضرت مولانا 'عبدالحی' صاحب افغانی قدس سرہ النورانی نے واقعۂ ذیل بیان فرمایا جو دارالعلوم معینیہ عثمانیہ اجمیر شریف میں درجۂ معقولات کے مدرسِ اعلیٰ تھے کہ ایک مرتبہ مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو کھانا پینا بایں خیال ترک کردیا کہ کھانے پینے سے پاخانہ، پیشاب کی حاجت ہوگی، مبادا جس مقام پر قضائے حاجت کی جائے، وہاں پر پایۂ اقدس پڑا ہو کہ یہ نظر عشاق میں بے ادبی ہے، لیکن شرعی حکم نہیں، بلکہ اپنے اپنے ظرف کے مطابق امکانی ادب ہے، جیسے میرٹھ کے ایک مشہور رئیس محترم جناب منشی 'صادق حسین' صاحب عرف 'چاند میاں' مرحوم نے بیان فرمایا کہ ہمارے والد ماجد نے ہمیں ہدایت کی تھی کہ شکار کو جاؤ تو گدھ کو نہ مارنا، کیونکہ اس کی عمر ہزار سال سے بھی زائد ہوتی ہے، جس گدھ کو تم مارد، شاید اس نے رسولِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا ہو، ایسے گدھ کو مارنا شانِ ادب سے بعید ہے، الغرض کچھ دِن قیام کرنے کے بعد مزارِ اقدس پر حاضر ہو کر طالب اجازت ہوتے ہوئے عرض کیا ''بسفری روم چہ فرمائی'' تو قبر انور سے جواب آیا ''بسلامت روی وباز آئی'' یہ جواب سن کر سراپا مسرت بن گئے، اس جواب میں دوبارہ حاضری نصیب ہونے کا مژدہ ہے، چنانچہ دوبارہ حاضر ہوئے، اور حسب معمولِ سابق قیام کیا، پھر کچھ عرصہ کے بعد سلام رخصت کے لئے حاضر ہوئے، اور سابقہ کی طرح عرض کیا ''بسفری روم چہ فرمائی'' اس مرتبہ قبرانور سے جواب نہ آیا تو اشکبار ہوگئے کہ جواب نہ آنا اس بات کی دلیل ہے کہ آئندہ حاضری نصیب نہ ہوگی، چنانچہ واپسی پر واصل بحق ہوگئے، رحمۃ اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ وافاض علینا من فیوضہ الساطعۃ فی الدنیا والآخرۃ وآخر دعوینا ان الحمد للّٰہ رب العالمین وصلی اللّٰہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ ونور عرشہٖ سیدنا ومولٰینا وناصرنا وماوینا محمد وآلہٖ وصحبہٖ اجمعین برحمتك یا ارحم الرّاحمین۔

فقیر سید غلام جیلانی

صدر المدرسین مدرسہ اسلامی عربی، اندرکوٹ، میرٹھ

۲۶ ربیع الاوّل ۱۳۸۴ھ مطابق ۵ اگست ۱۹۶۴ء بروز چہار شنبہ

❁ ❁ ❁

# بشیری تصانیف کی خصوصیات

قارئین کرام! حضرت صدر العلماء میرٹھی قدس سرہ کی شہرۂ آفاق بشیری تصانیف یعنی ''بشیر القاری'' شرح بخاری، ''بشیر الناجیہ'' شرح کافیہ، ''البشیر الکامل'' شرح مأۃ عامل، ''البشیر'' شرح نحو میر جو بہت پہلے شائع ہوکر اربابِ علم وفن سے خراجِ تحسین وصول کرچکی ہیں، لیکن اب نئی آب وتاب، اور نئی شان وشوکت کے ساتھ طبع ہوکر منظر عام پر آچکی ہیں، مذکورہ تصانیف حضرت صدر العلماء قدس سرہ کی علمی وفنی یادگار ہیں، اور انہی کی بدولت آپ کی شخصیت دُنیائے علم وتحقیق میں جانی اور پہچانی جاتی ہے، جن میں آپ علمی وفنی بصیرت اور تدریسی ملکہ اپنے عروج وکمال پر نظر آتا ہے، اور قاری ان کو پڑھ کر محو حیرت ہوجاتا ہے، آپ کی ذہانت وذکاوت، اور فنی عظمتوں کو دادِ تحسین اور سلامِ عقیدت پیش کئے بغیر نہیں رہتا، کیونکہ آپ نے ان شروح میں یہ واضح فرمادیا کہ تحقیق وتدقیق کے سمندر میں غوطہ لگاکر اور اس کی تہ تک پہنچ کر محققین علمائے نحات کے تراشیدہ گوہر آبدار اور علمی وفنی جواہرات کو برآمد کرلینا درحقیقت نجدی بطن سے وجود پاکر پروان چڑھنے والے دیوبندی شراح کا کام نہیں کہ وہ اس نعمت عظمٰی سے محروم رکھے گئے۔

یہی وجہ ہے کہ آپ کی نادرزمن تحقیقات کو دیکھ کر کامل یقین ہوجاتا ہے کہ آپ اپنے دور میں نحاتِ کوفیہ وبصریہ اور نحاتِ بغدادیین کی نیابت کررہے تھے، اسی لئے جماعت اہلسنت بشیری تصانیف پر نہ صرف ناز کرتی ہے، بلکہ جماعتی سرمایۂ فکر وتحقیق کی ضامن ہے، بشیری تصانیف میں جہاں علم وتحقیق کے خوبصورت پھول کھلے ہیں، وہیں فن تنقید کے لالہ وگل بھی مسکراتے نظر آتے ہیں، جگہ جگہ طنز کے نشتر تنبیہات کی صورت میں ملتے ہیں، وہیں دلکش مزاح کے روپ میں دلداری بھی پائی جاتی ہے، راقم الحروف نے بشیری تصانیف کو خوبصورت لباس، نئے پیراہن، نئی آہنگ، اور جدید انداز میں ترتیب دیا ہے، عمدہ کاغذ، کتابت دیدہ زیب، طباعت خوشنما ہے۔

زیرنظر کتاب ''البشیر الکامل'' میں نحوی اصطلاحات کی تعریفات کو بھی ذکر کردیا ہے، تاکہ مبتدی طلبار استفادہ کرسکیں، نیز حضرت صدر العلماء میرٹھی قدس سرہ نے اپنے دیباچہ میں دیوبندی کتاب ''ایضاح العوامل''

کے مصنف مولانا ظہور احمد صاحب کی نحوی ترکیب کی خامیوں کو ذکر فرمایا ہے، راقم الحروف نے انہیں دیباچہ میں بھی باقی رکھا ہے، مزید یہ کہ عبارتِ متن کی مناسبت اور مقام ومحل کے اعتبار سے ان خامیوں کو انہیں مقامات پر ترتیب وار بعنوان" نحودانی پر صدر العلماء کا علمی محاسبہ" کے تحت بھی ذکر کردیا ہے، تاکہ ناظرین تقابلی جائزہ لے کر صحیح اور غلط ترکیب میں امتیاز کرسکیں، اور یہ بھی واضح ہوجائے کہ مذکورہ بالا کتاب کے مصنف جو دارالعلوم دیوبند میں درجہ عُلیا کے مصنف ہیں یعنی مولانا ظہور احمد صاحب کو علم نحو کی ابتدائی کتابیں "نحو میر"، "صرف میر"، "ہدایۃ النحو" کے مسائل بھی مستحضر نہیں، چہ جائیکہ مطولات کے، بلکہ دارالعلوم دیوبند میں دیوبندی عقائد کی طرح مسائل نحو یہ بھی گڑھے جارہے ہیں، اور ان میں تحریف کر کے طالبانِ علم کو گمراہ کیا جارہا ہے۔

تقاضہ بشری کے پیش نظر نقل کتاب میں اگر کوئی غلطی پائیں تو براہِ کرم مطلع فرمائیں، تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اصلاح کردی جائے، حضرت صدر العلماء قدس سرہٗ کا دامن اس سے پاک ہے۔

خاکپائے حضور صدر العلماء

سید محمد یزدانی

سرپرست وبانی جیلانی عربک کالج، سنبھل، یوپی

۲۹/جمادی الاولیٰ ۱۴۳۵ھ مطابق ۳۱/مارچ ۲۰۱۴ء بروز دوشنبہ

❀ ❀ ❀





# ﴿نحوی اصطلاحات کی تعریفات ومعانی﴾

## ﴿ الف ﴾

﴿اسم﴾ اس کو کہتے ہیں جو مسمّٰی کو آشکارا کردے، جیسے: اسمِ جلالت (اللّٰہ)

﴿استفہام﴾ جس کے معنی ہیں 'دریافت کرنا'، اور مراد وہ جملہ جس سے یہ معنی مفہوم ہوتے ہوں، جیسے: هَلْ ضَرَبَ زَيْدٌ۔

﴿اقتصار﴾ اس کے معنی ہیں کسی چیز کا بغیر قرینہ حذف کرنا، جیسے بابِ اَعْطَيْتُ کے ایک مفعول کا حذف کرنا جائز ہے، اگرچہ قرینہ نہ ہو، حذفِ مفعولِ اوّل جیسے: فلان يعطى الدّنانير، اور حذفِ مفعولِ دوم، جیسے: فلان يعطى الفقراء، اور قرینہ کے ساتھ حذف کرنے کو اختصار کہتے ہیں، جیسے: وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَا آتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرٌ لَّهُمْ میں (بخلهم) مفعولِ اوّل بقرینہ (يبخلون) محذوف ہے۔

﴿اسمِ منسوب﴾ اس اسم کو کہتے ہیں جس کے آخر یائے نسبتی لگی ہو، جیسے: اَلنَّبِيُّ، اور بَغْدَادِيٌّ۔

﴿اسمِ صوت﴾ وہ لفظ ہے جو کسی امرِ عارض کے وقت انسان کی زبان سے طبعی طور پر صادر ہو، جیسے: بروقت شدید کھانسی اُحْ، اُحْ، اور بروقت تکلیف وکراہت اُفْ، اور بروقت خوشی بَخْ، اور بَخِ، بَخٍ، اور بَخٍّ، بَخٍّ بھی بروقت مبالغہ بولتے ہیں۔

یا وہ لفظ جس سے کسی حیوان کو آواز دی جائے، جیسے: اونٹ کو بٹھانے کے لئے نَخْ، یا بَخّ، یا بَخّ، یا وہ لفظ جو کسی آواز کی حکایت ہو، جیسے: غَاقْ، یہ آوازِ زاغ کی حکایت ہے۔

**مخفی نہ رہے کہ** (اُفْ) اسمِ فعل بھی ہے، اس تقدیر پر بمعنی (اَتَضَجَّرُ) یا (اَتَكَرَّهُ) ہوتا ہے جو بمعنی (تَضَجَّرْتُ) اور (تَكَرَّهْتُ) ہیں، تاکہ اسمِ فعل امر حاضر معروف، اور ماضی معروف میں منحصر رہے، آیت کریمہ: فَلَا تَقُلْ لَّهُمَا اُفٍّ میں دونوں ہوسکتے ہیں، بہر تقدیر حاصل معنی یہ کہ ماں باپ کے ساتھ انتہائی ادب ضروری ہے، حتیٰ کہ ایسا کلمہ بھی زبان پر نہ لایا جائے جس سے معلوم ہو کہ ان کی جانب سے تمہارے دِل میں گرانی ہے۔

﴿اسمِ جنس﴾ وہ اسم ہے جو کسی شے، اور اس کے مشارک فی الحقیقت کے لئے موضوع ہو یعنی فردِ منتشر کے واسطے وہ شے آخر فقط ذہناً مشارک ہو، جیسے: شَمْس، یا ذہناً اور خارجاً دونوں کے اعتبار سے مشارک ہو، جیسے: اَسَدٌ، اسمِ جنس اور نکرہ میں فرق یہ ہے کہ مدلول کے غیر معیّن ہونے کے اعتبار سے نکرہ کہلاتا ہے، اور مشارکین فی الحقیقت پر اطلاق علیٰ سبیل البدلیہ کے اعتبار سے اسمِ جنس، اور بعض نے کہا کہ اسمِ جنس ماہیت من حیث ھی ھی یعنی نفس ماہیت کے لئے موضوع ہے، اور نکرہ فردِ غیر معیّن کے واسطے، اس صورت میں دونوں کے درمیان فرقِ بیّن ہے۔

﴿اشتقاق﴾ لغت میں بمعنی استخراج ہے، اور اصطلاح میں اس کے معنی یہ ہیں کہ دو لفظ کا تمام حروفِ اصلیہ میں مشترک ہونا، یا اکثر میں، اگر تمام حروفِ اصلیہ میں اشتراک کے ساتھ ساتھ ترتیب میں بھی اشتراک ہے، جیسے: ضَرَبَ، اور ضَرْبٌ تو اس کو اشتقاقِ صغیر کہتے ہیں، اور اگر ترتیب میں اشتراک نہیں، جیسے: جَبَذَ، اور جَذْبٌ، تو اس کو اشتقاقِ کبیر کہتے ہیں، اور اگر اشتراک اکثر کا حروفِ اصلیہ میں ہے، اور باقی مخرج میں متقارب ہیں، جیسے: نَعَقَ، اور نَھَقٌ تو یہ اشتقاقِ اکبر کہلاتا ہے۔

﴿افعالِ مدح وذم﴾ وہ افعال جو انشائے مدح وذم کے لئے وضع کئے گئے ہیں، جیسے: نِعْمَ، اور بِئْسَ وغیرہ، جب تم نے نِعْمَ الرَّجُلُ زَیْدٌ کہا تو اس کلام سے (زَیْد) کی مدح کا انشاء کیا، ایسا نہیں کہ (زَیْد) کی مدح خارج میں موجود تھی، اور اس کلام سے اس کی حکایت کر رہے ہو، حتیٰ کہ یہ کلام خبر ہو جائے، اور (زَیْد) کی زمانۂ ماضی میں موجودہ مدح اس کا محکی عنہ ہو، اس کا فرق یوں سمجھئے جیسے: مَدَحْتُ زَیْدًا، افادۂ مدح میں نِعْمَ الرَّجُلُ زَیْدٌ، کی طرح ہے، اور ذَمَمْتُ زَیْدًا، افادۂ ذم میں بِئْسَ الرَّجُلُ زَیْدٌ، کی طرح، مگر یہ افعال مدح وذم نہیں ہو سکتے، کیونکہ یہ افعال زمانۂ ماضی میں موجودہ مدح وذم کی حکایت کے لئے موضوع ہیں، اور ان افعال سے اس کا اخبار مقصود ہوتا ہے، بخلاف افعالِ مدح وذم کہ وہ انشائے مدح وذم کے لئے موضوع ہیں، جیسے: افعالِ تعجب کہ وہ انشائے تعجب کے لئے موضوع ہیں، جیسے: مَا اَحْسَنَ زَیْدًا، اور مَا اَقْبَحَ زَیْدًا، اوّل باعتبارِ وضع حسن زید پر تعجب کا افادہ کرتا ہے، اور دوم باعتبارِ وضع قبح زید پر تعجب کا افادہ کر رہا ہے، یہ دوسری بات ہے کہ انشائے تعجب اوّل میں انشائے مدح کو، اور دوم میں انشائے ذم کو مستلزم ہے، لیکن مَدَحْتُ زَیْدًا وغیرہ میں یہ استلزام بھی نہیں، اور افعالِ مدح وذم چار ہیں: نِعْمَ، اور حَبَّذَا، یہ انشائے مدح کے لئے موضوع ہیں، اور بِئْسَ، اور سَاءَ انشائے ذم کے لئے، اور حَبَّذَا کے علاوہ باقی ماندہ کی شرط یہ ہے کہ فاعل معرف باللام ہو،





جیسے: نِعْمَ الرَّجُلُ زَیْدٌ، یا مضاف ہو معرف باللّام کی طرف، جیسے: نِعْمَ صَاحِبُ الْقَوْمِ زَیْدٌ، یا فاعل ضمیر مستتر ہو جس کی تمیز نکرۂ منصوبہ ہو، جیسے: نِعْمَ رَجُلًا زَیْدٌ، کہ ضمیر (ھو) نِعْمَ میں مستتر ہے، اور (رَجُلًا) منصوب بر بنائے تمیز، اور اسی طرح بِئْسَ الرَّجُلُ زَیْدٌ، اور سَاءَ الرَّجُلُ بَکْرٌ، اور جو اسم اس کے فاعل کے بعد ہوتا ہے اس کو مخصوص بالمدح، یا مخصوص بالذم کہتے ہیں، جیسے: حَبَّذَا زَیْدٌ میں (حَبَّ) فعل مدح، اور (ذَا) اس کا فاعل، اور (زَیْدٌ) مخصوص بالمدح۔

﴿اسمِ کنایہ﴾ وہ اسم ہے جس کے لغت، اور اصطلاح دونوں میں ایک معنی ہیں یعنی کسی معیّن چیز کو ایسے لفظ سے تعبیر کرنا جس کی دلالت اس پر واضح نہ ہو، لیکن یہاں پر معنیٰ مصدری مراد نہیں، بلکہ وہ لفظ مراد ہے جو اس معیّن چیز پر صراحتًا دلالت نہ کرے، اور اس سے بھی ہر ایسا اسم مراد نہیں، بلکہ مخصوص اسماء، اور وہ از قبیل مبنیات ہیں، اور وہ دو لفظ ہیں: کَمْ، اور کَذَا، اوّل دو قسم پر: استفہامیہ، اور خبریہ۔

﴿اضافت﴾ اس کے معنی ہیں ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف مائل کرنا، اور اصطلاح میں اس نسبت تقییدی کو کہتے ہیں جو دو اسم کے درمیان ایسے طریقے پر ہو کہ اوّل جار، اور دوم مجرور ہو جائے، جار کو مضاف، اور مجرور کو مضاف الیہ کہتے ہیں، صحت اضافت میں دو امر درکار ہوتے ہیں: **اوّل**: یہ کہ دونوں اسموں میں ایسا علاقہ ہو جس کے تحقق سے نسبت درست ہو جائے، **دوم**: یہ کہ مضاف ایسی چیزوں سے خالی ہو جو اسم کی تمامیت پر دلالت کرتی ہیں، جیسے: تنوین، نونِ تثنیہ، نونِ جمع، تاکہ شدتِ ارتباط کی بنا پر مضاف کو مضاف الیہ سے تعریف، یا تخصیص، یا تخفیف حاصل ہو، اس کی دو قسم ہیں: اضافت لفظی، اور اضافت معنوی۔

﴿اضافت لفظی﴾ اسے کہتے ہیں کہ صفت کا صیغہ اپنے معمول کی طرف مضاف ہو، اس میں اختلاف ہے کہ جمہور کے نزدیک کسی حرفِ جر کی تقدیر نہیں ہوتی، علامہ ابن حاجب علیہ الرحمہ تقدیر کے قائل ہیں، مگر انہوں نے کسی حرف کی تعیین نہیں فرمائی، ہاں ان کے متبعین نے بیان کیا ہے کہ جب مفعول کی طرف اضافت صفت ہو تو (لَام) برائے تقویت عمل مقدر ہوتا ہے، اور جب فاعل کی طرف ہو تو (مِنْ) بیانیہ۔

﴿اضافت معنوی﴾ اس کو کہتے ہیں کہ صفت کا صیغہ اپنے معمول کی طرف مضاف نہ ہو، اس تقدیر پر مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان بالاتفاق (لَام) یا (مِنْ) یا (فِیْ) مقدر ہوتا ہے، جب مضاف الیہ سے مضاف کی تخصیص کا ارادہ کرتے ہیں تو اس تقدیر پر اضافت بمعنی (لَام) ہوتی ہے، جیسے: غُلَامُ زَیْدٍ، لیکن اس میں، اور

غُلَامُ لِزَيْدٍ میں معنوی اعتبار سے یہ فرق ہے کہ غُلَامُ لِزَيْدٍ سے غلام معیّن مفہوم نہیں ہوتا، اور غُلَامُ زَيْدٍ سے غلامِ معیّن مفہوم ہوتا ہے، کیونکہ ترکیب اضافی اضافت معنویہ میں تعیین مضاف کے لئے موضوع ہے، اور کبھی مضاف الیہ سے مضاف کی تبیین کا قصد کرتے ہیں تو اس تقدیر پر اضافت بمعنی (مِــنْ) ہوتی ہے، جیسے: خَــاتَــمُ فِـضَّـةٍ ، اور کبھی مضاف کے لئے مضاف الیہ کی ظرفیت کا ارادہ کرتے ہیں، خواہ وہ ظرفِ زمان ہو، یا مکان تو اس تقدیر پر اضافت بمعنی (فِيْ) ہوتی ہے، جیسے: ضَرْبُ الْيَوْمِ، اور قتیل کربلا، اضافت بمعنی (فِيْ) قلیل ہے، حتیٰ کہ بعض محققین نے فرمایا کہ اضافت بظرف بھی بمعنی (لَام) ہوتی ہے۔

﴿اسمِ مقصور﴾ اس سے مراد وہ اسم نہیں جس کے آخر میں (الف) مقصورہ زائد ہو، کیونکہ ایسا اسم غیر منصرف ہوتا ہے، بایں سبب کہ (الف) مقصورہ زائدہ علامت تانیث ہے جو قائم مقام دو سبب ہے، اور اس کا اعراب حالت جر میں بفتح لفظی ہوتا ہے، جیسے: مَرَرْتُ بِعُمَرَ ، یا بفتح تقدیری جیسے: مَرَرْتُ بِحُبْلٰی میں، بلکہ مراد وہ اسمِ مقصور ہے جس کے آخر (الف) مقصورہ غیر زائدہ ہو یعنی حرفِ اصلی لام کلمہ سے بدلا ہو، جیسے: (اَلْمُصْطَفٰی) میں (الف) مقصورہ لفظاً ہے، اور (مُصْطَفًی) میں تقدیراً کہ بوجہ اجتماعِ ساکنین ساقط ہو گیا، **نظر برآں** مُـصْـطَـفًی باتنوین پڑھا جائے، اسی طرح مُوْسًی کہ اصل میں (مُوْسَیٌ) بروزنِ (مُـفْـعَلٌ) اسمِ مفعول کا صیغہ ہے بمعنی (محلوق) مصدر (اِیْسَـاءٌ) سے جس کے معنی ہیں (حلق) اس میں یہ تعلیل ہوئی کہ (یا) متحرک ماقبل مفتوح اس کو (الف) سے بدل لیا، (الف) اور (تنوین) میں اجتماعِ ساکنین ہوا، (الف) گر گیا، (مُوْسًی) رہ گیا، جو تینوں حالتوں میں اسی طرح رہے گا، یہ (مُوْسٰی) وہ نہیں جو حضرتِ موسیٰ علیہ السلام کا اسمِ گرامی ہے کہ یہ طبرانی زبان کا لفظ ہے، تو بوجہ عجمہ اور علمیّت غیر منصرف ہوا، اور جب اس پر الف لام داخل کریں جیسے: المُوسٰی تو الف مقصورہ لفظاً ہوگا کہ اب اصل میں اجتماعِ ساکنین نہیں، جس کی وجہ سے گر گیا تھا۔

﴿استثنا﴾ اس کے معنی ہیں ایک چیز کو کسی حکم سے خارج کرنا جس میں دوسرا داخل ہے، جیسے: جَــاءَنِـی الْقَوْمُ اِلَّا زَيْدًا۔

﴿اسمِ مصدر﴾ وہ اسم ہے جو مصدر کے واسطے وضع کیا گیا ہو یعنی مصدر کا نام ہو، جیسے: وضُو اور صَلٰوة، کہ اوّل (تَـوَضِّـی) کا نام ہے، اور دوم (تَـصْلِيَة) کا، یہ بھی مصدر کی طرح عمل کرتا ہے، مگر بقلت، اور اس سے

اشتقاق بھی نہیں ہوتا، اس کی بھی مصدر کی طرح تین قسم ہیں: مضاف، معرف باللام، مجرد جو نہ مضاف ہو، نہ معرف باللام، اور یہ لازم اور متعدی ہونے میں مصدر کے تابع ہے، لازم جیسے: اَعْجَبَنِیْ وُضُوْءُ زَیْدٍ، اور متعدی جیسے: (ثواب) کہ یہ (اثابۃ) کا اسمِ مصدر ہے، جیسے:

**فـان ثـواب اللّٰـه کـل مـوحد　　　جنـانًا من الفردوس فیها یخلّد**

(**کل موحد**) مفعول بہ اوّل، اور (**جنانًا**) مفعول بہ ثانی، اس لئے کہ (**ثواب**)(**اثابۃ**) کا اسمِ مصدر ہے، اور (**اثابۃ**) متعدی بدو مفعول۔

﴿**اسمِ فاعل**﴾ اصطلاحِ نحات میں وہ اسم ہے جو فعل سے مشتق ہو، اس مقام پر فعل سے مراد (**حدث**) ہے، جو یہاں پر عبارت ہے اس معنی سے جو غیر کے ساتھ قائم ہوں، اس تقدیر پر اشتقاق کی نسبت (**حـــدث**) کی جانب ہوئی کہ مدلول بول کر دال مراد لیا، کیونکہ اسمِ فاعل (**حـــدث**) سے مشتق نہیں ہوتا، بلکہ اس اسم سے مشتق ہوتا ہے جو (**حدث**) پر دلالت کرے یعنی (مصدر) سے، جیسے: **قائم، ضارب** وغیرہ۔

بالفاظِ دیگر وہ اسم جو فعل سے مشتق ہو معنی حال یا استقبال میں ہو کر فعل معروف جیسا عمل کرے خواہ وہ فعل لازم ہو یا متعدی بایں شرط کہ اس سے پہلے مبتدا ہو، جیسے: **زَیْدٌ قَائِمٌ اَبُوْهُ**، اور **زَیْدٌ ضَارِبٌ اَبُوْهُ عَمْرًا**، یا موصوف ہو جیسے: **مَرَرْتُ بِرَجُلٍ ضَارِبٍ اَبُوْهُ بَکْرًا**، یا موصول ہو، جیسے: **جَاءَ نِی الْقَائِمُ اَبُوْهُ**، اور **جَاءَ نِی الضَّارِبُ اَبُوْهُ عَمْرًا**، **مخفی نہ رہے کہ** جب اسمِ فاعل یا اسمِ مفعول پر الف لام بمعنی اسمِ موصول ہو تو اس وقت تینوں زمانوں میں سے ہر ایک مراد ہو سکتا ہے، یا ذو الحال ہو، جیسے: **جَاءَ نِیْ زَیْدٌ رَاکِبًا غُلَامُهٗ فَرَسًا**، یا ہمزۂ استفہام ہو، جیسے: **اَضَارِبٌ زَیْدٌ عَمْرًا**، یا حرفِ نفی ہو، جیسے: **مَاقَائِمٌ زَیْدٌ**، ان دونوں کے جملۂ اسمیہ اور فعلیہ ہونے میں اختلاف ہے، مسلک جمہور یہی ہے کہ وہ دونوں جملۂ اسمیہ ہیں، اسی لئے حضرت صدر العلماء قدس سرہٗ نے ترکیب میں ان کو جملۂ اسمیہ قرار دیا ہے۔

﴿**اسمِ مفرد**﴾ اس کے معنی وہ اسم جو تثنیہ اور جمع نہ ہو، جیسے: زید، بکر وغیرہ، اور کبھی مفرد کے معنی یہ کہ مضاف، اور مشابہ بمضاف نہ ہو، جیسے: **لَا رَجُلَ فِی الدَّارِ**۔

﴿**افعالِ ناقصہ**﴾ وہ افعال ہیں جن کی وضع اس لئے ہے کہ فاعل کے واسطے ایسی صفت ثابت کریں جو ان کے مصدر سے مغایرت رکھتی ہو، جیسے: **کَانَ زَیْدٌ جَالِسًا**، (**کَانَ**) زید کے لئے صفت **جُلُوس** ثابت

کر رہا ہے جواس کے مصدر مغایر ہے،اور بعض نے یہ کہا کہ یہ افعال معنیٰ مصدر پر دلالت نہیں کرتے، بلکہ ان کی دلالت صرف زمانہ پر ہوتی ہے، بخلاف افعالِ تامہ کہ وہ دونوں پر دلالت کرتے ہیں، تو ان کی دلالت میں نقصان ہوا، اسی لئے ناقصہ کے ساتھ موسوم ہوئے۔

﴿انتقال﴾ یعنی اسم کا ایک حقیقت سے دوسری حقیقت ہو جانا، یا ایک صفت کو چھوڑ کر دوسری صفت کے ساتھ متصف ہو جانا، جیسے: صَارَ الطِّيْنُ خَزَفًا، اور کبھی انتقال صفت کے لئے ہوتا ہے، جیسے: صَارَ زَيْدٌ مِنَ الشَّرِّ اِلَى الْحُسْنٰى۔

﴿افعالِ مقاربہ﴾ وہ افعال ہیں جو اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ خبر کا حصول اسم کے واسطے قریب ہے، اور وہ چار ہیں: عَسٰى، كَادَ، كَرُبَ، اَوْشَكَ، اور حصولِ خبر کا قرب باعتبار رجائے متکلم ہو، یا حصولِ خبر کا قرب باعتبار جزمِ متکلم ہو، یا یہ کہ متکلم کو اس بات پر جزم ہو کہ فاعل نے تحصیل خبر شروع کر دی، یہ افعال عمل میں ناقصہ کی طرح ہیں، کبھی ان کی خبر فعل مضارع (بَاَنْ) ہوتی ہے، تا کہ (اَنْ) استقبالیہ کے ساتھ معنی ترجی کی تقویت ہو کہ اس میں وجودِ فعل زمانہ استقبال میں متوقع ہوتا ہے، جیسے: عَسٰى زَيْدٌ اَنْ يَّخْرُجَ، اور کبھی خبر بغیر (اَنْ) ہوتی ہے، جیسے:

عسٰی الکرب الذی امسیت فیه یکون وراءهٗ فرج قریب

اور کبھی خبر اسم جیسے: عسی الغویر ابؤسًا، اور کبھی خبر (سین) کے ساتھ مقرون ہوتی ہے، جیسے: عسٰی زید سیقوم، اور اس کی خبر میں مطابقت لازم خواہ حقیقتًا ہو، یہ اس وقت جب کہ ایسی خبر مسند ہو جس میں ضمیر راجع بسوئے اسم ہے، جیسے: عَسٰى زَيْدٌ اَنْ يَخْرُجَ نَفْسُهٗ، کہ یہ بمعنی عَسٰى زَيْدٌ اَنْ يَّمُوْتَ ہے۔

﴿اسمِ اشارہ﴾ وہ اسم ہے کہ اس کی وضع امر مبصر کی طرف کسی عضو کے ذریعہ اشارہ کرنے کے لئے ہے، اور مجازًا اس سے غیر مبصر کی طرف بھی اشارہ کرتے ہیں، جیسے: (ذَا) برائے واحد مذکر، (ذَان) برائے تثنیہ مذکر حالت رفع میں، (ذَيْنِ) برائے تثنیہ مذکر حالت نصب وجر میں، تَا، تِيْ، تِهْ، ذِهْ، ذِهِيْ، تِهِيْ سب کے سب برائے واحد مؤنث، (تَان) برائے تثنیہ مؤنث حالت رفع میں، (تَيْنِ) برائے تثنیہ مؤنث حالت نصب وجر میں، (اُوْلَاءِ) اور (اُوْلٰى) برائے جمع مذکر ومؤنث، بہر سہ حالت ان کے اوّل میں کبھی حرفِ تنبیہ (هَا) لگاتے ہیں، تا کہ مخاطب اس مضمون سے غافل نہ رہے، جس کو متکلم بیان کرتا ہے، جیسے: هٰذَا، هٰذَانِ،

هٰـذَیْـنِ وغیرہ، اور کبھی ان کے آخر میں حرفِ خطاب لگاتے ہیں، جس سے بدون لواحق یا مع لواحق مخاطب کا مذکر یا مؤنث ہونا، اور واحد، تثنیہ، جمع ہونا معلوم ہوتا ہے، جیسے: ذَاكَ، ذَاكُمَا، ذَاكُمْ، ذَاكِ، ذَاكُمَا، ذَاكُنَّ، تَاكَ، تَاكُمَا، تَاكُمْ، تَاكِ، تَاكُمَا، تَاكُنَّ، ذَانِكَ، ذَانِكُمَا، ذَانِكُمْ، ذَانِكِ، ذَانِكُمَا، ذَانِكُنَّ، تَانِكَ، تَانِكُمَا، تَانِكُمْ، تَانِكِ، تَانِكُمَا، تَانِكُنَّ، اُوْلٰئِكَ، اُوْلٰئِكُمَا، اُوْلٰئِكُمْ، اُوْلٰئِكِ، اُوْلٰئِكُمَا، اُوْلَاءِ كُنَّ، ان میں حرفِ خطاب صرف (کاف) ہے، اور (م) حرفِ عماد تثنیہ کے صیغوں میں، اور (الف) علامت تثنیہ، اور (م) ساکن علامت جمع مذکر، اور (نون مشدد) علامت جمع مؤنث، اور کبھی حرفِ خطاب سے پہلے لام مکسور، یا ساکن لاتے ہیں جس کو (حرفِ تبعید) کہتے ہیں، یہ مشارٌ الیہ کے بعید ہونے پر دلالت کرتا ہے، جیسے: ذٰلِكَ، ذٰلِكُمَا، ذٰلِكُمْ، ذٰلِكِ، ذٰلِكُمَا، ذٰلِكُنَّ، تِلْكَ، تِلْكُمَا، تِلْكُمْ، تِلْكِ تِلْكُمَا، تِلْكُنَّ۔

﴿اسمِ ظرف﴾ دو قسم پر ہے: **اوّل**: جو کسی خاص فعل کے زمان یا مکان پر دلالت کرے، یہ (مَفْعَلْ)، یا (مَفْعِلْ) کے وزن پر آتا ہے، جیسے: (مَنْصَبْ) یا (مَضْرِبْ) اس کے معنی ہیں 'مارنے کا وقت'، یا 'مارنے کی جگہ'، یہ مبنی نہیں، **دوم**: وہ جو کسی خاص فعل کے زمان یا مکان پر دلالت نہ کرے، بلکہ اس کی دلالت مطلقًا زمان یا مکان پر ہوتی ہے، یہ مبنی ہوتے ہیں، یہ بھی دو قسم پر ہیں:

**اوّل**: ﴿ظروفِ زمان﴾ جیسے: (اِذْ) اسمِ زمان برائے زمانۂ ماضی مبنی بر سکون، جیسے: قَدِمَ زَیْدٌ اِذْ عَمْرٌو نَائِمٌ، (زید سفر سے واپس آیا جبکہ عمرو سو رہا تھا)، (اِذَا) اسمِ زمان برائے زمانۂ مستقبل مبنی بر سکون، جیسے: آتِیْكَ اِذَا الشَّمْسُ طَالِعَةٌ، (میں تمہارے پاس آؤں گا، جب کہ آفتاب طلوع ہوگا)، (مَتٰی) اسمِ زمان برائے استفہام مبنی بر سکون، جیسے: مَتٰی صَلَّیْتَ، اور مَتٰی تُصَلِّیْ (تم نے کب نماز پڑھی، اور تم کب نماز پڑھو گے)، (كَیْفَ) اسمِ ظرف (مجازًا) حالت دریافت کرنے کے لئے آتا ہے، مبنی بر فتح جیسے: كَیْفَ یَقُوْمُ زَیْدٌ (کیسے کھڑا ہوتا ہے زید) یعنی سہارے سے یا بغیر سہارے، اس ترکیب میں بنا بر حال منصوب محلًا ہوتا ہے، اور كَیْفَ زَیْدٌ (زید کیسے ہے؟) یعنی تندرست ہے یا بیمار؟ اس ترکیب میں بنا بر خبریت مرفوع محلًا ہوتا ہے، (اَیَّانَ) اسمِ ظرف برائے زمانۂ مستقبل مبنی بر فتح جیسے: اَیَّانَ یَوْمُ الدِّیْنِ (جزا کا دن کب ہوگا؟)، (اَمْسِ) اسمِ ظرف بمعنی (کل گذشتہ) مبنی بر کسر جیسے: مَرَرْتُ بِزَیْدٍ ضَارِبِ عَمْرٍ اَمْسِ،





(مُذْ، مُنْذُ) دونوں اسمِ ظرف اوّل مبنی بر سکون، دوم مبنی بر ضم، یہ کبھی فعل متقدم کی اولِ مدت بیان کرنے کے لئے آتے ہیں، جیسے: مَارَأَیْتُہٗ مُذْ یامُنْذُ یَوْمِ الْجُمْعَةِ (میں نے اس کو جمعہ کے دِن سے نہیں دیکھا) یعنی اس کو نہ دیکھنے کی اوّلِ مدت یوم جمعہ ہے، اور کبھی یہ دونوں جمیع مدت بیان کرنے کے لئے آتے ہیں، جیسے: مَارَأَیْتُہٗ مُذْیا مُنْذُ یَوْمَیْنِ (میں نے اس کو دو دِن نہیں دیکھا) یعنی نہ دیکھنے کی کل مدت دو دِن ہے۔

﴿قَطُّ﴾ اسمِ ظرف مبنی بر ضم فعل ماضی منفی کے لئے آتا ہے یعنی یہ بیان کرنے کے لئے کہ فعل ماضی گذشتہ تمام زمانوں میں منفی ہے، جیسے: مَا رَأَیْتُہٗ قَطُّ (میں نے اس کو کبھی نہیں دیکھا)

﴿عَوْضُ﴾ اسمِ ظرف مبنی بر ضم فعل مستقبل منفی کے لئے آتا ہے یعنی یہ بیان کرنے کے لئے کہ فعل تمام آنے والے ازمنہ میں منفی ہے، جیسے: لَا اَرَاہُ عَوْضُ (میں اس کو کبھی نہ دیکھوں گا)

﴿قَبْلُ و بَعْضُ﴾ اسمِ ظرف ہیں، یہ دونوں اور (عَوْضُ) اس وقت مبنی بر ضم ہوتے ہیں جب کہ ان کا مضاف الیہ عبارت سے حذف کر دیا جائے، اور اس کے معنی مراد ہوں، جیسے: اَمَّا بَعْدُ۔

**دوم:** ﴿ظرفِ مکان﴾ جیسے:

﴿حَیْثُ﴾ اسمِ ظرف برائے مکان مبنی بر ضم، جیسے: اُصَلِّیْ حَیْثُ صَلَّیْتَ (میں نماز پڑھتا ہوں، جہاں تم نے نماز پڑھی تھی) **مخفی نہ رہے کہ** (حَیْثُ) مثالِ مذکور میں مبنی بر ضم ہے، اور اس کا مضاف الیہ حقیقتًا عبارت میں مذکور نہیں کہ وہ مصدر ہے جس کو جملۂ مابعد متضمن ہوتا ہے، اور وہ عبارت میں مذکور نہیں، لیکن اس کے معنی مراد ہیں۔

﴿قُدَّامُ﴾ اسمِ ظرف برائے مکان بمعنی (پیش) اور (تَحْتُ) اسمِ ظرف برائے مکان بمعنی (زیر) اور (فَوْقُ) اسمِ ظرف برائے مکان بمعنی (بالا)، یہ چاروں اس وقت مبنی بر ضم ہوتے ہیں جب کہ ان کا مضاف الیہ حذف کر دیا جائے، اور اس کے معنی مراد ہوں، جیسے بروقت قرینہ هٰذَا قُدَّامُ یعنی قُدَّامَكَ (یہ تمہارے سامنے ہے) اور (هٰذَا تَحْتُ) یعنی (تَحْتَكَ) (یہ تمہارے نیچے ہے) اور (هٰذَا فَوْقُ) یعنی (فَوْقَكَ) (یہ تمہارے اوپر ہے)

﴿اسمائے اشارہ اور موصولہ﴾ ان کو مبہمات اس لئے کہتے ہیں کہ ان کے معنی میں ابہام یعنی خفا ہوتا ہے جو اسمِ اشارہ میں بذریعہ صفت یا اشارۂ حسیہ زائل کیا جاتا ہے، مثلاً کسی نے کہا: هٰذَا عَالِمٌ تو (هٰذَا) کے معنی میں پوشیدگی بایں معنی ہے کہ (هٰذَا) کے معنی ہیں مفرد مذکر جس کی طرف کسی عضو سے اشارہ کیا جائے، یہ زید،





بکر، خالد وغیرہ میں سے ہر ایک ہوسکتا ہے، کسی ایک کو متعیّن کرنے کے لئے ضروری ہے کہ (هٰذَا) کہنے کے ساتھ ساتھ متکلم ہاتھ سے بھی اشارہ کرے تو جس کی جانب اشارہ ہوگا وہی مشار الیہ قرار پائے گا، اور مذکورہ خفا دور ہوگیا، اور اگر یوں کہا: هٰذَا الَّذِیْ سَلَّمَ عَلَیَّ الْآنَ تَاجِرٌ تو (هٰذَا) کے معنی مفرد مذکر کا خفا زائل ہوا (الَّذِیْ سَلَّمَ عَلَیَّ الْآنَ) سے جو (هٰذَا) کی صفت ہے، اور اسم موصول میں بذریعہ صلہ جیسے: الَّذِیْ جَاءَ نِیْ الْآنَ تَاجِرٌ (جو میرے پاس ابھی آیا تھا، تاجر ہے)، (الَّذِیْ) کے معنی میں ابہام تھا کہ اس کے معنی ہیں مفرد مذکر جو زید، بکر وغیرہ سب کو شامل، ان میں سے ہر ایک پر صادق، (جَاءَ نِیْ الْآنَ) کہنے سے وہ خفا دور ہوا، اور متعیّن ہوگیا کہ (الَّذِیْ) کا مصداق متکلم کے پاس ابھی آنے والا ہے، تو معلوم یہ ہوا کہ اسمائے اشارہ اپنے معنی یعنی مشار الیہ کے ابہام کو دور کرنے میں صفت کے محتاج ہیں یا اشارۂ حسیہ کے، اور اسمائے موصولہ اپنے صلہ کے۔

﴿اَنْ مصدریہ﴾ اس کو مصدریہ اس سبب سے کہتے ہیں کہ یہ فعل کے ساتھ مل کر مصدری معنی میں ہوتا ہے، نہ اس سبب سے کہ تنہا فعل کو مصدری معنی میں کر دیتا ہے، جیسے: اُرِیْدُ اَنْ تَقُوْمَ میں تنہا فعل مصدر کے معنی میں نہیں ہوا، بلکہ (اَنْ) اور (فعل) دونوں کا مجموعہ مصدر کے معنی میں ہوا، کیونکہ اگر تنہا فعل مصدری معنی میں ہو تو (اَنْ) کا دخول اسم پر ہو جائے گا، حالانکہ وہ فعل کے خواص سے ہے کہ فعل مضارع کو مستقبل کے لئے متعیّن کر دیتا ہے، اور یہ بھی لازم آئے گا کہ اس (اَنْ) پر حرفِ جار کا دخول صحیح نہ ہو کہ حرفِ جار اسم پر داخل ہوتا ہے، نہ حرف پر، مجموعہ بمعنی مصدر ہو تو محذور لازم نہ آئے گا، اور یہ صیغۂ ماضی کے ساتھ معنیٔ (مضی) کے لئے آتا ہے، جیسے: عَجِبْتُ مِنْ اَنْ ضَرَبْتَ زَیْدًا، اور فعل مضارع کے ساتھ معنیٔ استقبال کے لئے آتا ہے، جیسے: عَجِبْتُ مِنْ اَنْ تَضْرِبَ زَیْدًا۔

﴿استدراک﴾ لغت میں اس کے معنی ہیں کسی چیز کے ساتھ مافات کی تلافی کرنا، اور اصطلاحی معنی ہیں اس توہم کو دفع کرنے کے لئے جو کلامِ سابق سے پیدا ہوا ہے، چونکہ (لٰکِنَّ) دفعِ استثنائے منقطع سے مشابہت رکھتا ہے، اس لئے یہ استثنائے منقطع کے واسطے مقرر ہوگیا، لیکن مندرجہ ذیل مثالوں میں استدراک کے معنی مذکور نہیں پائے جاتے، جیسے: مَا هٰذَا سَاکِنٌ لٰکِنَّهٗ مُتَحَرِّكٌ اس لئے کہ اس مثال میں نفی سکون سے نفی تحرک متوہم نہیں ہوتی، اور مَا هُوَ اَبْیَضُ لٰکِنَّهٗ اَسْوَدُ اس میں نفی بیاض سے نفی سواد متوہم نہیں

ہوتی، اور لَوْلَا جَاءَ نِیْ زَیْدٌ لَاَکْرَمْتُهٗ لٰکِنَّهٗ لَمْ یَجِیْٔ، اس میں زید کی عدم مجی (لَوْلَا) امتناعیہ سے مستفاد ہوتی ہے تو اس مثال میں نہ توہم ہے، نہ دفع، **نظر بر آں**، بعض نحویوں نے استدراک کی دوسری تفسیر کی، وہ یہ کہ مابعد کے لئے ایسا حکم بیان کرنا جو حکم ماقبل کے مخالف ہو، اب پہلی اور دوسری مثال میں استدراک بایں معنی درست ہے، لیکن تیسری مثال میں بایں معنی استدراک بھی درست نہیں، حضرت 'صدر العلماء' قدس سرہ فرماتے ہیں کہ اس کی اصلاح یوں کی جاسکتی ہے کہ (لٰکِنَّ) تاکید کے لئے بھی آتا ہے، چنانچہ "قاموس" میں ہے: لٰکِنَّ لِلْاِسْتِدْرَاكِ وَالتَّحْقِیْقِ، لہٰذا تیسری مثال میں (لٰکِنَّ) برائے تاکید ہے، اوّل، اور دوسری مثال کی اصلاح بھی اسی طرح کی جاسکتی ہے، پھر استدراک کے معنی کی احتیاج نہ رہے گی۔

﴿اِذَنْ برائے جواب﴾ وہ ہے کہ ایسے کلام میں واقع ہوتا ہے جو دوسرے کلام کا جواب ہو، ابتدائی کلام میں نہیں آتا، جیسے کسی نے کہا: اَنَا اٰتِیْكَ غَدًا، جواباً کہا: اِذَنْ اُکْرِمَكَ، اس کا عمل اس وقت متحقق ہوگا جب کہ اس کے مدخول سے زمانۂ استقبال مراد ہو، جیسے مثالِ مذکور میں، اور اگر زمانۂ حال مراد ہو جیسے کسی نے کہا: اِذَنْ اَظُنُّكَ کَاذِبًا (اب میں تم کو جھوٹا گمان کرتا ہوں) اس صورت میں مدخول کا رفع واجب ہوگا، اس سے ظاہر ہوگیا کہ (اِذَنْ) کے ناصب ہونے کے لئے ضروری ہے کہ اس کا مدخول فعل مضارع زمانۂ تکلم کے اعتبار سے مستقبل ہو، جس کلام کے جواب میں واقع ہے اس کے اعتبار سے مستقبل ہونا کافی نہیں۔

﴿اِذَنْ برائے جزا﴾ وہ ہے کہ اس کے مدخول کا مضمون دوسرے کلام کے مضمون کی جزا، اور مکافات ہو، جزا بمعنی لغوی ہے، اصطلاحی نہیں، اس کے عمل کے واسطے جس طرح مدخول کا مستقبل ہونا شرط ہے، اسی طرح یہ بھی شرط ہے کہ اس کا مدخول ماقبل کا متمم نہ ہو، اگر ہے تو عمل نہ کرے گا، اس کی بالاستقرار تین صورتیں ہیں:

**اوّل**: یہ کہ مابعد اس کے ماقبل کے لئے خبر ہو، جیسے: اَنَا اِذَنْ اُحْسِنُ اِلَیْكَ،

**دوم**: یہ کہ مابعد اس پر متقدم شرط کے لئے جزا ہو، جیسے: اِنْ جِئْتَنِیْ اِذَنْ اُکْرِمُكَ،

**سوم**: یہ کہ مابعد اس پر متقدم قسم کا جواب ہو، جیسے: وَاللّٰهِ اِذَنْ اُکْرِمُكَ، اور یہ بھی شرط ہے کہ اس میں، اور مدخول میں فاصل نہ ہو، ورنہ عمل نہ کرے گا، جیسے: اِذَنْ یَا عَبْدَ اللّٰهِ اُکْرِمُكَ، لیکن قسم اور لائے نفی کا فاصل ہونا مانع عمل نہیں، جیسے: اِذَنْ وَاللّٰهِ اُکْرِمَكَ، اور اِذَنْ لَا اُکْرِمَكَ۔

﴿اِنَّ مکسورہ و اَنَّ مفتوحہ﴾ یہ دونوں مضمونِ جملہ کی تاکید کا افادہ کرنے میں اگرچہ دونوں برابر ہیں، مگر

(اِنَّ مکسورہ) نسبت تامہ کی تاکید کرتا ہے، اور (اَنَّ مفتوحہ) نسبت ناقصہ کی، یعنی مرکب تقییدی کی، جواسم وخبر سے منتزع ہو، جیسے: انطلاق زید، مفتوحہ جملہ کے معنی کو متغیر کردیتا ہے، جیسے: بَلَغَنِیْ اَنَّ زَیْدًا مُنْطَلِقٌ، اور مکسورہ جملہ کے معنی کو متغیر نہیں کرتا، بلکہ معنی جملہ اپنے حال پر رہتے ہیں، جیسے: اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، اسی لئے مقاماتِ مفرد میں مفتوحہ، اور مقاماتِ جملہ میں مکسورہ آتا ہے، اور جس مقام پر مفتوحہ اور مکسورہ دونوں درست ہوں وہاں دونوں جائز ہیں، چنانچہ مقاماتِ ذیل میں مکسورہ آتا ہے: جیسے ابتدا میں: اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ، قول کے بعد جب کہ قول سے حکایت خبر مقصود ہو، جیسے: قَالَ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰه، اعتقاد مقصود نہ ہو، ورنہ مفتوحہ جیسے: اَتَقُوْلُ اَنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، جوابِ قسم میں جیسے: وَاللّٰهِ اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، بعد ندا جیسے: یَا بُنَیَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰی لَكُمُ الدِّیْنَ، بعد فعل ندا جیسے: نَادَیْتُ زَیْدًا اِنَّ غُلَامَكَ قَدْ ذَهَبَ، بعد حرفِ افتاح جیسے: اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰهِ لَاخَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَاهُمْ یَحْزَنُوْنَ، بعد حَتّٰی ابتدائیہ جیسے: مَرِضَ زَیْدٌ حَتّٰی اِنَّهُمْ لَایَرْجُوْنَهٗ، بعد حرفِ تصدیق جیسے: نَعَمْ اِنَّهٗ فَاضِلٌ، جو مبتدا اسم عین ہو اس کی خبر میں جیسے: زَیْدٌ اِنَّهٗ قَائِمٌ، موصول کے بعد اور جملہ حالیہ میں، اور مقاماتِ ذیل میں مفتوحہ آتا ہے: فاعل کی جگہ جیسے: بَلَغَنِیْ اَنَّ زَیْدًا مُنْطَلِقٌ، مفعول کی جگہ جیسے: اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ، مبتدا کی جگہ جیسے: عِنْدِیْ اَنَّكَ قَائِمٌ، مضاف الیہ کی جگہ جیسے: فَعَلْتُ هٰذَا كَرَاهَتَ اَنَّكَ قَائِمٌ، مجرور بحرفِ جر کی جگہ جیسے: عَجِبْتُ مِنْ اَنَّكَ قَائِمٌ، بعد لَوْ شرطیہ جیسے: لَوْ اَنَّكَ قُمْتَ قُمْتُ، بعد ما توقیتیہ جیسے: اِجْلِسْ مَا اَنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، بعد اِلَّا جیسے: زَیْدٌ اِلَّا اَنَّهٗ شَقِیٌّ، بعد لَوْلَا امتناعیہ جیسے: لَوْلَا اَنَّكَ مُنْطَلِقٌ اِنْ طَلَقْتُ، اور مقاماتِ ذیل میں دونوں جائز ہیں، فَا جزائیہ کے بعد جیسے: مَنْ یُّكْرِمْنِیْ فَاِنِّیْ اُكْرِمُهٗ، اِذَا فجائیہ کے بعد جیسے: سَأَلْتُ زَیْدًا فَاِذَا اِنَّهٗ بَخِیْلٌ، بعد اَمَّا جیسے: اَمَّا اِنَّكَ ذَاهِبٌ، لَاجرم کے بعد جیسے: لَا جَرَمَ اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، بعد واو جو اس (هٰذَا) یا (ذٰلِكَ) کے بعد آئے جس سے کلامِ سابق کی تقریر مقصود ہو، جیسے: ذٰلِكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَیْدِ الْكَافِرِیْنَ۔

﴿اسمِ متمکن﴾ اس اسم کو کہتے ہیں جو مبنی اصل کے ساتھ مشابہ نہ ہو، جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ میں (زَیْدٌ) اور اگر عامل کے ساتھ نہ پایا جائے تو معرب نہیں، بلکہ مبنی ہوتا ہے، جیسے: بدون اعراب زید، بکر وغیرہ۔

﴿اسمِ غیر متمکن﴾ اس اسم کو کہتے ہیں جو مبنی اصل کے ساتھ مشابہ ہو، جیسے: اَلَّذِیْ، هٰذَا، هُوَ وغیرہ، مبنی اصل تین





چیزیں ہیں: جملہ حروف، فعل ماضی، امر حاضر معروف، ان ہی کے ساتھ مشابہت رکھنے کی بنا پر اسماء مبنی ہوتے ہیں۔

﴿اسمائے افعال﴾ وہ اسماء ہیں جو باعتبار وضع امر یا ماضی پر دلالت کریں، ان کو اسمِ فعل کہتے ہیں، وہ اسماء جو ماضی کے معنی میں ہوں، اسم کو فاعل ہونے کی وجہ سے رفع کرتے ہیں، جیسے: هَيْهَاتَ يَوْمُ الْعِيْد (کتنا دور ہوگیا عید کا دِن)، اور (شَتَّانَ) بمعنی (اِفْتَرَقَ) جو دو اسم پر داخل ہوتا ہے، جیسے: شَتَّانَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو (کیسے جدا ہوگئے زید وعمرو)، (سَرْعَانَ) بمعنی (سَرُعَ) جیسے: سَرْعَانَ زَيْدٌ (کتنا تیز چلا زید) **مخفی نہ رہے کہ** اسمائے افعال بمعنی ماضی میں معنی تعجب ہوتے ہیں، اسی واسطے یہ جملہ انشائیہ ہوں گے۔

اور وہ اسماء جو امر حاضر کے معنی میں ہوں جیسے: رُوَيْدَ بمعنی اَمْهِلْ، جیسے: رُوَيْدَ زَيْدًا، (بَلْهَ) بمعنی (اُتْرُكْ) جیسے: بَلْهَ زَيْدًا، (حَيَّهَلْ) بمعنی (اِيْتِ) جیسے: حَيَّ عَلَى الصَّلٰوة، (عَلَيْكَ) بمعنی (اَلْزِمْ) جیسے: عَلَيْكَ زَيْدًا، (دُوْنَكَ) بمعنی (خُذْ) جیسے: دُوْنَكَ زَيْدًا، (هَا) بمعنی (خُذْ) جیسے: هَا زَيْدًا، یہ اسم کو مفعول ہونے کی وجہ سے نصب کرتے ہیں، **مخفی نہ رہے کہ** اسمائے افعال بمعنی امر حاضر معروف ہوں یا بمعنی ماضی، دونوں جملہ اسمیہ ہوتے ہیں، اگرچہ بعض نحویوں نے جملہ فعلیہ قرار دیا ہے، لیکن امام سیوطی علیہ الرحمۃ نے اس کی تغلیط فرمائی ہے، اور جملہ اسمیہ ہونے کے متعلق ''الاشباہ والنظائر النحویہ'' میں فرمایا: هو الصّحيح۔

﴿استمرار ودوام﴾ اس سے مراد مقابل حدوث ہے، جس کے معنی ہیں وجودِ شے جو تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید ہو، پس استمرار ودوام کے معنی ہوئے وجودِ شے جو تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید نہ ہو، جیسے: صفت مشبہ مشتق ہوتی ہے فعل لازم سے، اور اس کا مدلول وہ ثبوت ہوتا ہے جو تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید نہیں، چونکہ تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید نہیں، اسی لئے استمرارِ معروف اس سے بمعونت مقام مراد ہوتا ہے، بخلاف اسمِ فاعل لازم کہ وہ بھی اگرچہ ثبوتِ مصدر پر دلالت کرتا ہے، مگر اس میں ثبوتِ مصدر تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید ہوتا ہے، ثبوت سے مراد معروف استمرار ودوام نہیں جس کے معنی ہیں جمیع ازمنہ میں تحقق، بلکہ ثبوت سے مراد مقابل حدوث ہے، اور حدوث سے مراد وہ تحقق جو تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید ہو، تو ثبوت سے مراد وہ تحقق ہوا جس میں کسی زمانہ کا لحاظ نہ ہو۔

﴿اِنْ نافیہ غیر زائد﴾ جیسے: اِنْ زَيْدٌ قَائِمٌ میں (اِنْ) نافیہ، یہ کبھی (اِلَّا) سے پیشتر آتا ہے، جیسے: اِنْ

کَافِرُوْنَ اِلَّا فِیْ غُرُوْرٍ، اور کبھی (لَمَّا) مشدّدہ سے قبل، جیسے: اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ، اور کبھی ان دونوں کے بغیر بھی آتا ہے، جیسے: اِنْ عِنْدَکُمْ مِنْ سُلْطَانٍ بِهٰذَا، اور قُلْ اِنْ اَدْرِیْ اَقَرِیْبٌ اَمْ بَعِیْدٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ۔

﴿اسمِ فاعل برائے مبالغہ﴾ وہ اسمِ فاعل ہے جس نے اپنی ہیئت اصلی چھوڑ کر دوسری ہیئت اختیار کرلی، اور اپنے معروف صیغے پر نہ رہا، جس کی وجہ سے اسمِ فاعل کی تعریف اس پر صادق نہیں آتی، جیسے: ضَرَّاب، ضُرُوْب، مِضْرَاب، عَلَّامَه، عَلِیْم وغیرہ۔

﴿اسمِ تام﴾ وہ اسم ہے جو اپنی موجودہ حالت میں مضاف نہ ہوسکے، اور یہ تمیز کو نصب کرتا ہے، اسم کی تمامیت یا تو تنوین سے ہوتی ہے، جیسے: عِنْدِیْ رِطْلٌ زَیْتًا، اس میں (رِطْل) اسم کی تمامیت تنوین سے ہو رہی ہے، نہ اس کی مثال مَا فِی السَّمَاءِ قَدْرُ رَاحَةٍ سَحَابًا ہے، کیونکہ اس میں اسم (قَدْرُ) کی تمامیت اضافت سے ہے، نہ تنوین سے، یا تقدیرِ تنوین جیسے: اَحَدَ عَشَرَ رَجُلًا میں (اَحَدَ عَشَرَ) کی تنوین مبنی بر فتح ہونے کی وجہ سے حذف کردی گئی، نہ اس کی مثال زَیْدٌ اَکْثَرُ مِنْكَ مَالًا ہے، چونکہ جس اسم کی تمامیت تنوین سے ہوتی ہے، خواہ وہ ملفوظ ہو یا مقدر اس میں ابہام ہوتا ہے، اور اکثر میں ابہام نہیں، ابہام تو اکثر کی نسبت بسوئے فاعل میں ہے، تو (مَالًا) نسبت سے تمیز ہوئی، نہ (اکثر) سے، یا نونِ تثنیہ سے جیسے: عِنْدِیْ قَفِیْزَانِ بُرًّا یا نونِ جمع سے جیسے: هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِیْنَ اَعْمَالًا میں (اَلْاَخْسَرِیْنَ) کی تمامیت بنونِ جمع ہوئی، لیکن اس میں ابہام نہیں، ابہام تو اس کی نسبت بسوئے فاعل میں ہے، اور (اَعْمَالًا) اس نسبت سے تمیز ہے، یا مشابہ بنونِ جمع سے جیسے: عِنْدِیْ عِشْرُوْنَ دِرْهَمًا (تِسْعُوْنَ) تک، یا اضافت سے جیسے: عِنْدِیْ مِلْؤُهٗ عَسَلًا۔

﴿اسمِ منقوص﴾ وہ ایسا اسم ہے جس کے آخر یائے ماقبل مکسور ہو، جیسے: قَاضِی، مَاضِی وغیرہ۔

## ﴿ ب ﴾

﴿بدل﴾ وہ ایسا اسم تابع ہے جو مقصود بہ نسبت ہو یعنی اس کی نسبت متبوع کی طرف کی گئی ہو، اس نسبت سے دراصل وہی مقصود ہوتا ہے، جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ اَخُوْكَ میں (جَاءَ) کی نسبت یعنی حکم مجی (اَخُوْكَ) کے لئے ہے، (زَیْد) بطور تمہید ہے، اس کی چار قسمیں ہیں: **اوّل**: ﴿بدل الکل﴾ وہ اسمِ تابع ہے جس کا مدلول




مبدل منہ کا مدلول ہو، یعنی اس کا مدلول وہی ہو جو متبوع کا داول ہے، جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ اَخُوْكَ (میرے پاس زید تیرا بھائی آیا) **دوم**: ﴿بدل البعض﴾ وہ اسمِ تابع ہے جس کا مدلول مبدل منہ کا جزو ہو، جیسے: ضُرِبَ زَیْدٌ رَاْسُهٗ (پیٹا گیا زید کا سر) کہ اس میں (رَأس) زید کا جزو ہے، **سوم**: ﴿بدل الاشتمال﴾ وہ ایسا اسمِ تابع ہے جس کا مدلول مبدل منہ کا متعلق ہو، جیسے: سُلِبَ زَیْدٌ ثَوْبُهٗ (کھینچا گیا زید اس کا کپڑا) کہ اس میں (ثَـوْب) زید کا متعلق ہے، **چھـارم**: ﴿بدل الغلط﴾ وہ ایسا اسمِ تابع ہے جس کو غلطی کے بعد دوسرے لفظ سے ذکر کریں، جیسے: مَـرَرْتُ بِـرَجُلٍ حِمَارٍ (میں ایک مرد کے پاس سے گزرا) (بلکہ گدھے کے پاس سے کہ اس میں (رَجُلٌ) کے بعد (حِمَار) کو ذکر کیا۔

## ﴿ ت ﴾

﴿تصریف﴾ اس علم کو کہتے ہیں جس سے کلمات کے وزن معلوم ہوں، اور حروفِ کلمات کے غیر اعرابی، اور غیر بنائی احوال جیسے اصلی ہونا، زائد ہونا، صحیح ہونا، معتل ہونا، محذوف ہونا، مدغم ہونا وغیرہ۔

﴿تمنی﴾ جس کے معنی ہیں کسی چیز کے حصول کی محبت خواہ حصول کی اُمید ہو یا نہ ہو، اور مراد وہ جملہ جس سے یہ معنی مفہوم ہوتے ہوں، جیسے: لَیْتَ زَیْدًا حَاضِرٌ۔

﴿ترجی﴾ جس کے معنی ہیں ایسے امرِ محبوب یا مکروہ کی اُمید کرنا جس کے حصول پر وثوق نہ ہو، اور مراد وہ جملہ جس سے یہ معنی مفہوم ہوتے ہوں جیسے: لَعَلَّ عَمْرًا غَائِبٌ۔

﴿تعجب﴾ جس کے معنی ہیں وہ کیفیت جو نفس میں ایسے امر کے علم سے پیدا ہوئی جس کا سبب مخفی ہو، اسی واسطے کہا گیا کہ بروقت ظہورِ سبب تعجب زائل ہو جاتا ہے، اور مراد وہ جملہ جو اس معنی کے انشاء پر دلالت کرے، جیسے: مَا اَحْسَنَهٗ وَاَحْسِنْ بِهٖ۔

﴿تاکید﴾ وہ ہے جو متبوع کے حال کو نسبت میں پختہ کرتی ہے یعنی تاکید متبوع کے منسوب الیہ ہونے کو پختہ کرتی ہے، جیسے: زَیْدٌ زَیْدٌ قَائِمٌ میں (زَیْد) اوّل منسوب الیہ ہے، (زَیْد) ثانی نے اس کے منسوب الیہ ہونے کو سننے والے کے نزدیک پختہ کر دیا، بایں معنی کہ (زَیْد) ثانی نے یہ بتایا کہ (قَائِم) مذکور کا منسوب الیہ (زَیْد) ہی ہے، کوئی اور نہیں، یا متبوع کے منسوب ہونے کو پختہ کرتی ہے جیسے: زَیْدٌ قَائِمٌ قَائِمٌ میں (قَائِمٌ) اوّل منسوب ہے، (قَـائِـمٌ) ثانی نے اس کے منسوب ہونے کو سننے والے کے نزدیک پختہ کر دیا، بایں معنی کہ

(قَائِمٌ) ثانی نے یہ بتایا کہ زید مذکور کا منسوب (قَائِم) ہی ہے، کوئی اور نہیں، یا متبوع کے حال کو پختہ کرتی ہے شمول میں اس کا مطلب یہ ہے کہ متبوع اگر افراد والا ہے تو تاکید سے متبوع کے تمام افراد کو شامل ہونے کی پختگی حاصل ہوتی ہے، جیسے: اَلْاِنْسَانُ کُلُّهٗ حَیْوَانٌ میں (اَلْاِنْسَان) تمام افراد کو شامل ہے، لفظ کل نے اس شمول کی پختگی کردی، اور اگر متبوع اجزا والا ہے تو متبوع کے تمام اجزا کو شامل ہونے کی پختگی حاصل ہوتی ہے، جیسے: جَاءَ الْقَوْمُ کُلُّهُمْ میں (اَلْقَوْم) کل اجزا کو شامل ہے، لفظ کل نے اس شمول کو پختہ کردیا۔

﴿تانیث﴾ اس کے معنی ہیں اسم کا مؤنث ہونا، خواہ بایں طور کہ اس کے آخر (تَـا) لگی ہو جو بحالت وقف (هَا) ہو جاتی ہے، یا بایں طور کہ وہ کسی مادّے کا علم ہو، جیسے: طَلْحَة کا بالحاق (تَا) مؤنث ہونا، اس کو تانیث لفظی کہتے ہیں، اور زینب کا عورت کے لئے علم ہونا، اس کو تانیث معنوی کہتے ہیں، (طَلْحَة) میں دو سبب، تانیث لفظی اور علمیّت ہے، اور (زَیْنَب) میں تانیث معنوی اور علمیّت ہے۔

﴿ترکیب﴾ اس کے معنی ہیں دو یا دو سے زائد کلموں کا ایک ہو جانا بایں طور کہ کوئی جز وحرف نہ ہو، جیسے: مَعْدِیْکَرَب میں (مَعْدِیْ) اور (کَرَب) دو کلموں کا ایک ہو جانا، اور دونوں جز واسم ہیں، اوّل بکسر دال خلاف قیاس ہے، مقتضائے قیاس فتح ہے، کیونکہ یہ مصدرِ میمی ہے بمعنی (تَجَاوَزَ) یا اسمِ ظرف، دونوں کا وزن (مَفْعَلٌ) یا (مَعْدِیْ) اسمِ مفعول ہے، جو خلاف قیاس مخفف ہے، تو کسرۂ دال خلافِ قیاس نہیں، بریں تقدیر اس کے معنی ہیں (عَدَاهُ الْکَرْب اَیْ تَجَاوَزَهٗ) یعنی جس سے غم دور ہوگیا، کَمَا فِیْ تِلْكَ الْحَاشِیَةِ مُنْتَهَی الْاَرَب وغیرہ لغات میں مَعْدِیْکَرِب بکسرِ را ہے، لیکن (کَرِبُ) بکسر را موجودہ لغات میں دستیاب نہیں ہوا، مذکورہ معنی سے مستفاد ہوتا ہے کہ بسکونِ را ہے، جس کے معنی ہیں غم یا بکسر را بمعنی بسکونِ را کے ہیں، اور مذکورہ معنی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مصدرِ میمی اور اسمِ ظرف ہونے کی تقدیر پر بمعنی اسمِ مفعول ہے، جیسے لفظ معنی، اور مَعْدِیْکَرِبُ میں دو سبب ترکیب اور علمیّت ہیں۔

﴿تمیز﴾ لغت میں تمیز بمعنی جدا کردن ہے، اور اصطلاح میں وہ اسم جو ذات مقدرہ یا مذکورہ سے اس ابہام کو دور کرے جو معنی موضوع لہٗ میں ہو، اور اس کو تفسیر اور تبیین اور تمیز بھی کہتے ہیں، یہ ابہام کو معدود سے دور کرتی ہے، یا موزون سے، یا مکیل سے، یا ممسوح سے، یا نسبت بسوئے فاعل سے۔

﴿تاکید لفظی﴾ یہ منسوب ہے لفظ کی طرف یعنی (لفظ والی)، چونکہ یہ تکرار لفظ سے حاصل ہوتی ہے، اس لئے

اس کو لفظی کہتے ہیں، جیسے: زَيْدٌ زَيْدٌ قَائِمٌ، ضَرَبَ ضَرَبَ زَيْدٌ، اِنَّ اِنَّ زَيْدًا قَائِمٌ۔

﴿تاکید معنوی﴾ یہ منسوب ہے معنی کی طرف یعنی (معنی والی) چونکہ یہ بملاحظہ معنی حاصل ہوتی ہے، اس لئے معنوی کہتے ہیں، اور یہ تاکید آٹھ لفظ سے ہوتی ہے، اور وہ نفس، عین، کل، اجمع، اکتع، ابصع، کلا، اور کلتا ہیں، جیسے: جَاءَ نِيْ زَيْدٌ نَفْسُهٗ (میرے پاس خود زید آیا) اور جَاءَ نِيْ الزَّيْدَانِ اَنْفُسُهُمَا (میرے پاس دونوں زید خود آئے) اور جَاءَ نِيْ الزَّيْدُوْنَ اَنْفُسُهُمْ (میرے پاس سب زید خود آئے) اسی طرح (عین) کو قیاس کرلیا جائے، اور اکتع، ابتع، ابصع تابع ہیں (اجمع) کے، نہ تو اس کے بغیر استعمال ہوتے ہیں، اور نہ اس سے پہلے، جیسے: جَاءَ نِيْ الْقَوْمُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ، اَكْتَعُوْنَ، اَبْتَعُوْنَ، اَبْصَعُوْنَ (میرے پاس کل سب کی سب، ساری کی ساری قوم آئی) اور اجمع اکثر لفظ کل کے بعد استعمال ہوتا ہے، جیسے: فَسَجَدَ الْمَلٰئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ اِلَّا اِبْلِيْسَ، اور بعض اوقات بدون کل بھی استعمال ہوتا ہے، جیسے: وَالصَّلٰوةُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ، کلا اور کلتا مثنیٰ نہیں، بلکہ مثنیٰ کے ہم معنی ہیں کہ مثنیٰ کی طرح یہ بھی دو پر دلالت کرتے ہیں، (کِلَا) صرف تثنیہ مذکر اور (کِلْتَا) تثنیہ مؤنث کی تاکید کے لئے ہیں، جیسے: جَاءَ نِيْ الزَّيْدَانِ كِلَاهُمَا (میرے پاس دونوں زید آئے) اور جَاءَ نِيْ الْهِنْدَانِ كِلْتَاهُمَا، **مخفی نہ رہے کہ** (هِنْدَان) تثنیہ (هِنْد) کا ہے، نہ (هِنْدَة) کا، ''کافیہ'' میں ہے: فَهِنْدٌ مُنْصَرِفٌ، اسی (هِند) کا تثنیہ (هِنْدَان) ہے، تو مثالِ مذکور کا ترجمہ ہوا (میرے پاس دو ہند آئیں، نہ کہ ہندہ آئیں) جیسا کہ بعض ناواقف کرتے ہیں۔

﴿تنوین﴾ لغت عرب میں تنوین کے کوئی معنی نہیں، عرب نے اس لفظ کو استعمال ہی نہیں کیا، یہ لفظ اہل عربیت کا ایجاد کردہ ہے، انہوں نے (نون) سے (تنوین) بنایا، جس کے حاصل معنی ان کے نزدیک یہ کہ کسی کلمہ پر (نون) داخل کرنا، کوئی (نون) بھی ہو، پھر اس معنی سے نقل کیا نونِ مخصوص کی جانب یعنی (نون) اصطلاحی کی جانب، اب (تنوین) کے معنی ہوئے کسی کلمہ پر (نون) اصطلاحی داخل کرنا، چونکہ یہ معنی پہلے معنی سے منقول ہوئے، **نظر بر آں** پہلے معنی اصل قرار پائے بایں معنی عارفِ جامی قدس سرہ نے پہلے معنی کو اصل قرار دیا، نہ بایں معنی کہ پہلے معنی لغت عرب کے ہیں، پھر نونِ مخصوص کو (تنوین) کے ساتھ موسوم کردیا گیا، **نظر بر آں** جن حضرات نے اپنی تصانیف میں پہلے معنی کو لغوی قرار دیا ہے، وہ صحیح نہیں، (تنوین) کے

اصطلاحی معنی وہ نون جو وضعًا ساکن، اور کلمہ کے منتہی کی حرکت کے بعد واقع ہو، اور تاکید فعل کا افادہ نہ کرے، جیسے: هُوَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ میں (مُحَمَّد) اسمِ رسالت کلمہ ہے، اس کا منتہی دال ہے، اس پر حرکت ضمہ، اور اس ضمہ کے بعد (نون) ساکن ہے، جس کی وضع سکون پر ہوتی ہے، ایسے (نون) کو تنوین کہتے ہیں۔

اگر یہ (نون) کسی عارض کی بنا پر متحرک ہو جائے، تو تنوین ہونے سے خارج نہ ہوگا، کہ باعتبار وضع ساکن ہے، جیسے: قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدُ ن اللّٰهُ الصَّمَدُ میں (اَحَد) کے نونِ ساکن پر بعارضِ وصل کسرہ آ گیا۔

(وضعًا ساکن ہو) لہٰذا (فَعَلْنَ) صیغۂ جمع مؤنث غائب کا نون نونِ تنوین نہیں کہ وہ وضعًا ساکن نہیں، بلکہ وضعًا متحرک ہے، اور کلمہ کے (منتہی کی حرکت کے بعد واقع ہو) لہٰذا (مِنْ) اور (لَدُنْ) ان دونوں کے نون نونِ تنوین نہیں کہ یہ کلمہ کے منتہی کی حرکت کے بعد واقع نہیں، بلکہ یہ خود کلمہ کے منتہی ہیں، اور (تاکید فعل کا افادہ نہ کرے) لہٰذا (لَيَفْعَلَنْ) صیغۂ واحد مذکر غائب کا نونِ خفیفہ نونِ تنوین نہیں، اگرچہ وضعًا ساکن بھی ہے، اور کلمہ کے منتہی کی حرکت کے بعد بھی ہے، لیکن پھر بھی نونِ تنوین نہیں کہ وہ تاکید فعل کا افادہ کرتا ہے، اور تنوین تاکید فعل کا افادہ نہیں کرتی، اور یہ تنوین پانچ قسم پر ہے:

**اوّل:** ﴿تنوین تمکن﴾ وہ ہے جو اسم کے معرب ہونے پر دلالت کرے، جیسے: جَاءَنِيْ زَيْدٌ میں (زَيْد) پر تنوین تنوین تمکن ہے۔

**دوم:** ﴿تنوین تنکیر﴾ وہ ہے جو اسمائے مبنیہ کے معرفہ اور نکرہ ہونے میں فارق ہو، جس پر یہ تنوین داخل ہے وہ نکرہ، اور جس پر داخل نہیں وہ معرفہ، جیسے: صَهٍ اسمِ فعل مبنی پر تنوین اس کے نکرہ ہونے پر دلالت کرتی ہے، اس کے معنی ہیں: اُسْكُتْ سُكُوْتًا مَّا فِيْ وَقْتٍ مَّا یعنی کسی وقت تو چپ رہا کرو، اور (صَهْ) بغیر تنوین اسمِ فعل مبنی معرفہ ہے، اس کے معنی ہیں اُسْكُتِ السُّكُوْتَ الْآنَ (اب چپ رہو یعنی خاموشی اختیار کرو زمانۂ تکلم کے بعد متصل زمانہ میں) دونوں کا فرق ظاہر کہ اوّل میں خاموش رہنے کا حکم وقت غیر معیّن، اور ثانی میں وقت معیّن، **مخفی نہ رہے کہ** یہ تنوین اسمائے افعال کے ساتھ مخصوص نہیں، بلکہ اسمائے اصوات میں بھی لگتی ہے، جیسے بروقت مبالغہ بولتے ہیں: بَخٍّ بَخٍّ۔

**سوم:** ﴿تنوین عوض﴾ وہ ہے جو اسم پر مضاف الیہ کے بدلے میں آتی ہے، خواہ مضاف الیہ جملہ ہو، جیسے:




حِیْنَئِذٍ میں، (اِذٍ) پر تنوین (کَانَ کَذَا) جملۂ مضاف الیہ کے بدلے میں ہے، خواہ مضاف الیہ جملہ نہ ہو، جیسے: تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ میں (بَعْض) هُمْ مضاف الیہ کے بدلے میں ہے جو جملہ نہیں۔

**چهارم:** ﴿تنوین مقابلہ﴾ وہ ہے جو نونِ جمع مذکر سالم کے مقابلے میں جمع مؤنث سالم پر آتی ہے، جیسے: مُسْلِمَاتٌ میں تنوین (مُسْلِمُوْنَ) کے نون کے مقابل ہے، اس میں علامت جمع مؤنث واو ہے، اوراس میں الف۔

**پنجم:** ﴿تنوین ترنم﴾ وہ تنوین ہے جو آواز کی خوبصورتی کے لئے شعر کے مصرعوں کے آخر لگتی ہے، جیسے:

اَقِلِّی اللَّوْمَ عَاذِلَ وَ الْعِتَابَنْ      وَقُوْلِیْ اِنْ اَصَبْتُ لَقَدْ اَصَابَنْ

پہلے مصرع میں (اَلْعِتَابَنْ) کے آخر، اور دوسرے مصرع میں (اَصَابَنْ) کے آخر پہلی چار قسم اسم کے ساتھ مخصوص ہیں، اسی واسطے علامت اسم قرار پائیں، آخری مخصوص نہیں، اسی واسطے اس کو علامت اسم قرار نہیں دیا گیا، یہ تنوین ترنم اسم، فعل، حرف میں سے ہر ایک پر آجاتی ہے۔ جیسے مذکورہ (اَلْعِتَابَنْ) جو اسم ہے اس کے آخر، اور (اَصَابَنْ) جو فعل ہے اس کے آخر، اور حرف پر جیسے:

اَفِدَ التَّرَحُّلُ غَيْرَ اَنَّ رِكَابَنَا      لَمَّا تَزُلْ بِرِحَالِنَا وَكَاَنْ قَدِنْ

اس میں (قَدِنْ) جو حرف ہے، اس کے آخر۔

﴿تحقیق﴾ کے معنی ہیں (تَثْبِيْت) یعنی کسی چیز کو ثابت کرنا، جیسے: اِنَّ زَيْدًا قَائِمٌ۔

﴿تشبیہ﴾ کے معنی ہیں ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ کسی وصف میں شریک کرنا، جیسے: كَاَنَّ زَيْدًا اَسَدٌ۔

﴿تابع﴾ وہ لفظ ہے جو پہلے لفظ سے دوسرے مرتبہ میں ہو، پہلے لفظ کے اعراب کے ساتھ ایک جہت سے، پہلے کو متبوع، دوسرے کو تابع کہتے ہیں، اور وہ ہمیشہ اعراب میں متبوع کی طرح ہوتا ہے، اس کی پانچ قسمیں ہیں: صفت، تاکید، بدل، عطف بحرف، عطف بیان۔

## ﴿ج﴾

﴿جملہ﴾ اس کلام کو کہتے ہیں جس کے کہنے والے کو سچ اور جھوٹ کے ساتھ موصوف کرسکیں، جملہ عام، اور خبر خاص ہے۔

﴿جملہ خبریہ﴾ وہ جملہ ہے جس کے کہنے والے کو سچ اور جھوٹ کے ساتھ موصوف کیا جاسکے، وہ دو قسم پر ہے: جملۂ اسمیہ، اور جملہ فعلیہ۔





﴿جملہ اسمیہ﴾ وہ جملہ خبریہ ہے کہ جس کا پہلا جزو اسم ہو، جیسے: زَيْدٌ عَالِمٌ میں جزوِ اوّل اسم مسند الیہ ہے اوراس کومبتدا بھی کہتے ہیں، اور جزوِ دوم مسند ہے، اوراس کو خبر بھی کہتے ہیں۔

﴿جملہ فعلیہ﴾ وہ جملہ خبریہ ہے کہ جس کا پہلا جزو فعل ہو، جیسے: ضَرَبَ زَيْدٌ میں جزوِ اوّل مسند ہے، اور اس کو فعل کہتے ہیں، اور جزوِ دوم مسند الیہ ہے اوراس کو فاعل بھی کہتے ہیں۔

﴿جاری مجرائے صحیح﴾ وہ اسم جس کے آخر میں حرفِ علت (واو) یا (یا) جن کا ما قبل ساکن ہو، جیسے: دَلْوٌ، ظَبْيٌ وغیرہ۔

﴿جمع مکسّر﴾ وہ جمع ہے کہ اس میں واحد کا وزن سلامت نہ رہے، اور غیر منصرف نہ ہو، جیسے: رِجَال جمع (رَجُل) اور (اَكْلُبٌ) جمع (كَلْب) اور (اَقْوَال) جمع (قَوْل) بمعنی (گفتہ)، خواہ مرکب ہو، یا مفرد، یا بمعنی (گفتن)، اس کے اوزان ثلاثی مجرد میں سماعی ہیں، قیاسی نہیں، لیکن رباعی اور خماسی میں بروزنِ (فَعَالِلُ) آتی ہے، جیسے: جَعَافِرُ جمع جَعْفَر، اور حَجَامِرُ جمع (حَجْمَرِش) کیونکہ خماسی کی جمع میں پانچواں حرف ساقط کرتے ہیں، اس کو جمع تکسیر بھی کہتے ہیں۔

﴿جمع تصحیح﴾ وہ جمع ہے جس میں واحد کا وزن سلامت رہے، اور وہ دو قسم پر ہے: جمع مذکر، اور جمع مؤنث۔

﴿جمع مذکر سالم﴾ وہ جمع تصحیح ہے کہ (واو) ما قبل مضموم، یا (یا) ما قبل مکسور، اور (نون) مفتوح اس کے آخر میں ہو، جیسے: مُسْلِمُوْنَ، اور مُسْلِمِيْنَ اس میں علامت جمع (واو) ہے، نہ کہ نون، ورنہ لازم آئے گا کہ بصورتِ اضافت (نون) ساقط ہونے کے بعد جمع نہ رہے، اور (اُلُوْ) جمع مِنْ غَيْرِ لَفْظِهٖ ہے (ذُوْ) کی، اسی واسطے جمع مذکر سالم میں داخل نہیں، کیونکہ اس میں مفرد کی بقا واجب نہیں، جیسے: مُسْلِمُوْنَ میں (مُسْلِم) باقی ہے۔

**مخفی نہ رہے کہ** مؤنث بمعنی (مادہ) کی جمع (مؤنثون) نہیں آتی، (واو) اور (نون) کے ساتھ جمع مذکر عاقل کے علم، یا اس کی صفت کی آتی ہے، مؤنث کی نہیں آتی، اسی واسطے اس کو جمع مذکر کہتے ہیں، جیسے: مُؤْمِنُوْن، عَالِمُوْن وغیرہ۔

﴿جمع مؤنث سالم﴾ وہ جمع تصحیح ہے جس کے آخر میں (الف مع تا) لگا ہو، جیسے: مُسْلِمَات، مُؤْمِنَات وغیرہ۔

﴿جمع قلت﴾ باعتبارِ معنی وہ جمع ہے جس کو دس سے کم پر بولیں، اور وہ بروزنِ (اَفْعُلُ) جیسے: اَكْلُبُ، (اَفْعَالُ) جیسے: (اَقْوَالُ)، (اَفْعِلَة) جیسے: (اَعْوِنَة)، (فِعْلَة) جیسے: (غِلْمَة) ہو، اور جمع تصحیح بدون (الف لام) کا بھی

یہی حکم ہے، جیسے: مُؤْمِنُوْن، مُؤْمِنَات۔

﴿جمع کثرت﴾ باعتبارِ معنی وہ جمع ہے کہ دس اور دس سے زیادہ پر بولیں، اوراس کے اوزان مذکورہ جمع قلت کے چھ وزن کے ماسوا ہیں۔

﴿جمع معرف باللّام﴾ علامہ 'تفتازانی' علیہ الرحمہ کے نزدیک جمع معرف باللّام بمعنی ہر ہر فرد ہوتی ہے، جیسے: معرّف بلام استغراق، اور بمعنی مجموع الافراد نہیں ہوتی لیکن دوسرے حضرات کے نزدیک جمع معرف باللّام ہمیشہ ہر ہر فرد کے واسطے نہیں ہوتی، بلکہ کبھی مجموع الافراد کے لئے بھی ہوتی ہے، جیسے: هٰذِهِ الْخَشَبَةُ يَحْمِلُهَا الرِّجَالُ میں 'فاضل سمرقندی' نے اس کی تصریح فرمائی ہے اور بعض مفسرین نے آیت کریمہ: لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَار کو اسی معنی پر محمول کیا ہے۔

﴿جملہ ندا﴾ اس کے معنی ہیں وہ جملہ جس سے اصطلاحی ندا مستفاد ہو، اور جملۂ ندائیہ کے معنی اصطلاحی ندا والا یعنی جس سے اصطلاحی ندا مفہوم ہو، جملۂ ندا علیحدہ جملہ ہوتا ہے، اور جوابِ ندا علیحدہ، دونوں مل کر جملۂ ندائیہ نہیں ہوتے، صرف اوّل کو جملۂ ندائیہ کہتے ہیں، اور دوسرے کو جوابِ ندا، جب جملۂ ثانیہ کو جوابِ ندا کہا تو یہ بات جوابِ ندا کہنے سے ظاہر ہوگئی کہ جملۂ ثانیہ جملۂ ندا نہیں، بلکہ جملۂ ندا کا جواب ہے، جیسے: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اُنْظُرْ حَالَنَا کہ اس میں (يَارَسُوْلَ اللّٰه) جملۂ ندائیہ ہے، اور (اُنْظُرْ حَالَنَا) جملۂ جوابِ ندا ہے۔

﴿جملۂ معلّلہ﴾ عموماً اس جملہ کو کہتے ہیں جس کا مضمون دوسرے جملہ کے مضمون کے واسطے علّت وسبب ہو، جیسے: لَا تَصُوْمُوْ فِيْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ فَاِنَّهَا اَيَّامُ اَكْلٍ وَ شُرْبٍ، اس میں جملۂ ثانیہ کا مضمون جملۂ اولیٰ کے مضمون کے واسطے علّت وسبب ہے یعنی ان ایام کا ایامِ خورد ونوش ہونا اُس نہی کا سبب ہے۔

اور (اَسْلَمْتُ كَيْ اَدْخُلَ الْجَنَّةَ) اس جملہ کو بھی معلِّلہ بصیغۂ اسم فاعل کہتے ہیں، بایں معنی کہ اس کا مضمون ماقبل کے لئے علّت غائیہ ہے یعنی مضمونِ ماقبل پر مترتّب کہ دخولِ جنت اسلام پر مترتّب ہوتا ہے، کیونکہ اسلام سبب ہے دخولِ جنت کے لئے تو دخولِ جنت مسبّب ہوا، اور مسبّب اپنے سبب پر مترتّب ہوا کرتا ہے، نہ یہ کہ دخولِ جنت سبب ہے، اور اسلام مسبّب، کیونکہ دخولِ جنت اسلام کا سبب نہیں، ورنہ لازم آئے گا کہ اسلام مترتّب ہو دخولِ جنت پر جو خلاف واقعہ ہے، بلکہ اسلام دخولِ جنت کے لئے سبب ہے، اور دخولِ جنت اسلام پر مترتّب، **مخفی نہ رہے کہ** بعض ناواقف حضرات دونوں جملوں یعنی معلّلہ، اور

معلّلہ کوملا کرایک جملہ بنادیتے ہیں جودرست نہیں، اس لئے کہ جملۂ معلِّلہ کے معنی ہیں علّت بیان کرنے والا جملہ، جیسے:جملۂ (اَسْلَمْتُ) کہ اسلام دخولِ جنت کے لئے علّت وسبب ہے، اور جملۂ معلَّلہ کے معنی ہیں معلول بیان کرنے والا جملہ جیسے:جملۂ (کَیْ اَدْخُلَ الْجَنَّةَ) کہ دخولِ جنت معلول ومسبّب ہے، اور جب ان میں ایک جملہ علّت بیان کرنے والا ہے، اور دوسرا معلول تو دونوں کے مجموعہ کومعلِّلہ نہیں کہہ سکتے کہ دونوں علّت بیان کرنے والے نہیں، نہ معلَّلہ کہہ سکتے ہیں کہ دونوں معلول کو بیان نہیں کرتے، لہٰذا دونوں کوملا نادرست نہیں، بلکہ علّت والے کومعلِّلہ بصیغۂ اسمِ فاعل اور معلول والے کومعلَّلہ بصیغۂ اسمِ مفعول سے تعبیر کرنا چاہئے۔

﴿جملۂ جوابِ قسم﴾ وہ جملہ جس کی تقویت اور تاکید کے واسطے قسم کولایا جاتا ہے، ایسے جملہ کا نام نحوی جواب رکھتے ہیں، وجہ یہ کہ جس جملہ کے لئے کوئی چیز طالب ہو، ایسے جملہ کونحوی اس طالب کا جواب کہتے ہیں، جیسے: جوابِ لَمَّا، اور جوابِ لَوْلَا، اور جوابِ رُبَّ، اور جوابِ نداوغیرہ، جس طرح سوال جواب کا طالب ہوتا ہے، اسی طرح قسم جملہ کی طالب ہوتی ہے، **نظربرآں** اس جملہ کوجوابِ قسم کے ساتھ موسوم کیا گیا، یااس لئے کہ یہ جملہ سائل منکر کا جواب ہوتا ہے، خواہ انکار محقق ہو، یا مقدر، اسی بناپر ازالۂ انکار کے لئے اس جملہ کوقسم کے ساتھ مؤکد کرتے ہیں، چونکہ قسم کے ساتھ اس کی تاکید کی گئی، بدیں سبب قسم کی طرف منسوب ہوکر جوابِ قسم کہلایا۔

﴿جملۂ انشائیہ﴾ وہ جملہ ہے جس کے کہنے والے کوسچ اور جھوٹ کے ساتھ موصوف نہ کیا جاسکے، اور وہ چند قسم پر ہے، جیسے امر حاضر معروف، یاغائب معروف، یامجہول، جیسے: اِضْرِبْ، لِيَضْرِبْ، لِيُضْرَبْ، خواہ نہی حاضر معروف ہو، یاغائب معروف یامجہول جیسے: لَا تَضْرِبْ، لَايَضْرِبْ، لَايُضْرَبْ، استفہام: جیسے: هَلْ ضَرَبَ زَيْدٌ، تمنی: جیسے: لَيْتَ زَيْدًا حَاضِرٌ، ترجی: جیسے: لَعَلَّ عَمْرًا غَائِبٌ، عقود: جیسے: بِعْتُ وَاشْتَرَيْتُ، ندا: جیسے: يَا اَللّٰه، عرض: جیسے: اَلَا تَنْزِلُ بِنَا فَتُصِيْبَ خَيْرًا، قسم: جیسے: وَاللّٰهِ لَاَضْرِبَنَّ زَيْدًا، تعجب: جیسے: مَا اَحْسَنَهٗ وَاَحْسِنْ بِهٖ۔

﴿جملۂ ظرفیہ﴾ وہ جملہ ہے جس کے شروع میں ظرف ہو، یاجارمجرور، جیسے: اَعِنْدَكَ زَيْدٌ، اور اَفِي الدَّارِ زَيْدٌ، جبکہ ان مثالوں میں (زید) کارافع ظرف، اور جارمجرور کوقرار دیں، نہ (اِسْتِقْرَار) فعل محذوف کو، ورنہ فعلیہ ہوجائے گا، اور اب اصل عبارت یوں ہوگی: اَاِسْتَقَرَّ عِنْدَكَ زَيْدٌ، کہ اس صورت میں (زَيْدٌ) کارافع فعل (اِسْتَقَرَّ) ہے، یااسمیہ ہوجائے گا، اگر (مُسْتَقِرٌّ) اسمِ فاعل مقدر مانا، اور اب اصل

عبارت یوں ہوگی: اَمُسْتَقِرٌّ عِنْدَكَ زَيْدٌ، اس صورت میں (زَيْدٌ) کا رفع (مُسْتَقِرٌّ) اسم فاعل ہے، اور یہ جملۂ اسمیہ اس لئے ہوا کہ مثالِ مذکور میں (مُسْتَقِرٌّ) مبتدا کی قسمِ ثانی ہے، اور (زَيْدٌ) فاعل قائم مقام خبر، اور نہ (زَيْـدٌ) کو مبتدائے مؤخر، اور ظرف یا جار مجرور کو خبر مقدم قرار دیں، ورنہ جملہ اسمیہ ہوگا، نہ ظرفیہ، چونکہ بصریہ کے نزدیک ظرف، اور جار مجرور کا عمل اعتماد کے ساتھ مشروط ہے کہ ان سے پیشتر استفہام ہو، یا نفی، یا موصوف، یا موصول، یا مسند الیہ، یا ذو الحال، نہ کوفیہ کے نزدیک، اور نہ اخفش کے نزدیک جو نحات بصریہ سے ہیں۔

## ﴿ ح ﴾

﴿حکم﴾ کبھی حکم کے معنی اسناد آتے ہیں یعنی ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف منسوب کرنا، اس طرح کہ سننے والے کو کوئی خبر یا طلب معلوم ہو، جیسے: زَيْدٌ عَالِمٌ میں (عَالِمٌ) کو زید کی طرف منسوب کیا، تو اس سے یہ خبر معلوم ہوئی کہ زید صفت علم کے ساتھ موصوف ہے، اسی طرح (ضَـرَبَ زَيْـدٌ) میں (ضَـرَبَ) کو زید کی جانب منسوب کیا، تو (زید) کے مارنے کی خبر معلوم ہوئی، اسی طرح (اِضْـرِبْ) کہ اس سے مارنے کی طلب مفہوم ہوئی کہ متکلم اپنے مخاطب سے (ضَـرْب) طلب کرتا ہے، اس منسوب کرنے کو نسبت بھی کہتے ہیں، تو حکم، اسناد، نسبت تینوں کے ایک معنی ہیں۔

کبھی حکم کے معنی محکوم بہ آتے ہیں، اور کبھی حکم جملۂ خبریہ کو کہتے ہیں، اور کبھی حکم علم تصدیقی کو کہتے ہیں۔

﴿حدوث﴾ کے معنی ہیں وجودِ شے جو تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ مقید ہو۔

﴿حکایت﴾ اس لفظ کو کہتے ہیں جو ایک کلام سے اُٹھا کر دوسرے کلام میں ذکر کیا جائے، مگر اسی حالت کے ساتھ جو پہلے کلام میں تھی، جیسے: ایک اعرابی سے دو شخصوں کے بارے میں بایں الفاظ سوال کیا گیا: اِنَّهُـمَـا قَرْشِيَان تو اس نے جواب میں کہا: لَيْسَ بِقَرْشِيَان، اور دوسرے نے اَلَيْسَ قَرْشِيًا سوال کے جواب میں کہا: لَيْسَ بِقَرْشِيًا، اوّل میں (قَرْشِيَان) مرفوع، اور ثانی میں (قَرْشِيًا) منصوب ہے، ہر دو مجیب نے اپنے اپنے جواب میں حالت سابقہ رفع، نصب کے ساتھ نقل کیا، حالانکہ دونوں کے جواب میں بائے جارّہ موجود ہے، اگر حکایت مقصود نہ ہوتی تو (بِقَرْشِيَيْن)، اور (بِقَرْشِيٍ) کہا جاتا، حکایت بعض کے نزدیک مبنی، اور بعض کے نزدیک معرب، لہٰذا اعراب محلًا یا تقدیرًا ہوگا۔

﴿حَیَّهَلَ﴾ بمعنی (اِیْتِ) اسم فعل، یہ برائے تحفیض واستعجاب آتا ہے، اور کبھی لفظ (حَیَّ) بمعنی (اَقْبِلْ) آتا ہے، اس تقدیر پر متعدی با (عَلٰی) آتا ہے، جیسے: حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃ، اور کبھی بمعنی (اِیْتِ) اس تقدیر پر متعدی بنفسہٖ ہے، جیسے: حَیَّ الْحَمُوْلَ فَاِنَّ الرَّکْبَ قَدْ ذَهَبَا، اور کبھی لفظ (هَلَا) کے ساتھ مرکب ہوتا ہے، اور بمعنی (اَسْرِعْ) تو متعدی با (اِلٰی) ہوتا ہے، جیسے: حَیَّهَلَ الثَّرِیْد، یا متعدی (بِالْبَا) جیسے حدیث شریف میں ہے: "اِذَا ذُکِرَ الصَّالِحُوْنَ فَحَیَّهَلَ بِعُمَرَ، اور حَیَّهَلَ کے لفظ (حَیَّ) اور (هَلْ) سے مرکب ہونے کی تقدیر پر 'ابوعلی' کے نزدیک اس میں تین ضمیریں ہیں، ایک ایک ہر جزو میں، اور ایک مجموعہ میں جو مجموع کا فاعل ہے، اور دوسرے نحویوں کے نزدیک صرف مجموع میں ایک ضمیر ہے، اس لئے کہ بعد ترکیب ہر جزو کا حکم میں استقلال جاتا رہا، اور مجموع کلمۂ واحدہ ہے۔

﴿حروفِ غیر عاملہ﴾ وہ حروف جو لفظوں میں عمل نہیں کرتے، وہ سولہ قسم پر ہیں: (۱) حروفِ تنبیہ، (۲) حروفِ ایجاب، (۳) حروفِ تفسیر، (۴) حروفِ مصدریہ، (۵) حروفِ تحضیض، (۶) حروفِ توقع، (۷) حروفِ استفہام، (۸) حروفِ ردع، (۹) حروفِ زیادت، (۱۰) حروفِ شرط، (۱۱) حروفِ عطف، (۱۲) تنوین، (۱۳) نونِ تاکید، (۱۴) لامِ مفتوحہ برائے تاکید، (۱۵) لَوْلَا، (۱۶) مَا بمعنی مَادَامَ۔

﴿حروفِ تنبیہ﴾ وہ حروف جو (تنبیہ) کے لئے وضع کئے گئے ہیں، اور وہ تین ہیں: (۱) اَلَا، (۲) اَمَا، (۳) هَا، (تنبیہ) کے معنی ہیں (بیدار کرنا) متکلم ان کو اس لئے ذکر کرتا ہے کہ مخاطب اس چیز سے غافل نہ رہے جو بیان کی جاتی ہے، اور اس کو توجہ سے کے ساتھ سنے، خواہ وہ چیز مفرد ہو، جیسے: زَیْدٌ هٰذَا میں (هٰذَا) یا وہ کلام جملۂ اسمیہ خبریہ ہو، جیسے: اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ، یا وہ جملۂ فعلیہ انشائیہ ہو، جیسے: اَلَا قُمْ عِنْدَ ذِکْرِ الْوِلَادَةِ تَعْظِیْمًا، اور (اَلَا) اور (اَمَا) یہ دونوں جملہ کے شروع میں آتے ہیں، جیسے: اَمَا لَا تَقُلْ کَذَا فِیْ شَانِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ، اور (هَا) جملہ اور مفرد دونوں کے شروع میں آتے ہیں، جیسے: هَا زَیْدٌ قَائِمٌ، لیکن (هَا) معنی تنبیہ پر رہتے ہوئے ہر مفرد کے شروع میں نہیں آتا، بلکہ صرف اسمِ اشارہ کے شروع میں، اور منادیٰ مفرد معرفہ کے شروع میں آتا ہے، مگر معنی تنبیہ پر نہیں ہوتا۔

﴿حروفِ ایجاب﴾ ایجاب بمعنی (جواب دینا) یہ حروف کسی نہ کسی بات کا جواب واقع ہوتے ہیں، بایں

مناسبت ان کو حروفِ ایجاب کہا جاتا ہے، اور وہ چھ ہیں: (۱) نَعَمْ، (۲) بَلٰی، (۳) اَجَلْ، (۴) اِیْ، (۵) جَیْرِ، (اِنَّ)، ان میں ﴿نَعَمْ﴾ یہ کلام سابق کی تاکید کے لئے آتا ہے، خواہ وہ جملۂ خبریہ مثبت ہو، جیسے کسی نے خبر دی: ذَهَبَ زَيْدٌ اِلَى الْمَدْرَسَةِ (زید مدرسہ گیا)، جواباً تم نے کہا: نَعَمْ (ہاں! گیا) یا وہ جملۂ خبریہ منفی ہو، جیسے کسی نے کہا: لَمْ يَسْمَعْ زَيْدٌ (زید نے نہیں سنا)، جواباً تم نے کہا: نَعَمْ (ہاں! نہیں سنا) یا جملۂ انشائیہ ہو، جیسے: اَصَلَّيْتَ سوال کے جواب میں تم نے کہا: نَعَمْ (ہاں! پڑھ لی)

﴿بَلٰی﴾ صرف جملۂ منفیہ کے جواب میں آتا ہے اس کی نفی توڑنے کے لئے، خواہ وہ خبریہ ہو، جیسے کسی نے کہا: مَاصُمْتَ اَمْسِ (تم نے کل روزہ نہیں رکھا تھا) جواباً تم نے کہا: بَلٰی (نہیں، رکھا تھا) یا انشائیہ: جیسے کسی نے سوال کیا: اَمَا حَجَجْتَ (کیا تم نے حج نہیں کیا؟) جواباً تم نے کہا: بَلٰی (نہیں، کرلیا)

**مخفی نہ رہے کہ** (بَلٰی) کا ترجمہ (ہاں) نہیں ہے، مثال کے طور پر اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ کے جواب میں جو (بَلٰی) کہا گیا تھا، اگر اس کا ترجمہ (ہاں) ہو تو کلامِ سابق کا اقرار ہوگا، اور کلامِ سابق نفی ہے، تو نفی کا اقرار ہوا، کیونکہ (ہاں) کہنے سے نفی ٹوٹتی نہیں، بلکہ تسلیم ہوتی ہے، جیسے: نَعَمْ میں، پس (ہاں) کہنے سے معنی یہ ہوئے کہ تو ہمارا رب نہیں، یہ معنی باطل ہیں، بلکہ (بَلٰی) کا مطلب ہے (کیوں نہیں) یا صرف (نہیں) کہ یہ دونوں نفی پر دلالت کرتے ہیں، اور سابق میں نفی تھی، تو جب نفی پر نفی وارد ہوئی تو سابق کی نفی ٹوٹ گئی، اور جب سابق کی نفی ٹوٹ گئی تو اثبات ہوگیا، اب معنی یہ ہوئے کہ تو ہمارا رب ہے، یہ معنی صحیح ہیں۔

﴿اَجَلْ، جَيْرِ، اِنَّ﴾ یہ تینوں اکثر مخبر کی تصدیق کے لئے آتے ہیں، جیسے کسی نے خبر دی: قَدْ فَازَ اَخُوْكَ فِي الْاِمْتِحَانِ (بیشک تمہارا بھائی امتحان میں پاس ہوگیا) تم نے اس کی تصدیق کے لئے کہا: اَجَلْ یا جَيْرِ یا اِنَّ (ہاں، بیشک پاس ہوگیا)

﴿اِيْ﴾ اکثر استفہام کے بعد آتا ہے، جس چیز کو دریافت کیا ہے اس کو ثابت کرنے کے لئے، اور بغیر قسم کے مستعمل نہیں ہوتا، جیسے کسی نے کہا: هَلْ قَضَيْتَ الصَّلٰوةَ (کیا نماز ہوگئی)، جواباً تم نے کہا: اِيْ وَاللّٰهِ (ہاں، بخدا ہوگئی)

﴿حروفِ تفسیر﴾ وہ دو ہیں: (اَيْ) اور (اَنْ) ان دونوں میں یہ فرق ہے کہ (اَيْ) مفرد اور جملہ دونوں کی تفسیر کرتا ہے، جیسے: قُطِعَ رِزْقُهٗ اَيْ مَاتَ (اس کا رزق ختم کردیا گیا یعنی وہ مرگیا) کہ اس میں (اَيْ) نے

(قَطِعَ رِزْقُهٗ) کی تفسیر کی (مَاتَ) جملہ کے ساتھ، اور جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ اَیْ اَبُوْ عَمْرٍو میں (اَیْ) نے زید مفرد کی تفسیر کی (ابوعمرو) مفرد کے ساتھ، اور (اَنْ) صرف مفرد کی تفسیر کے لئے آتا ہے، اور وہ بھی مفعول بہ کی، جس کا فعل معنی میں (قول) کے ہو، نہ خود (قول) خواہ مفعول بہ مقدر ہو، جیسے: وَنَادَیْنٰهُ اَنْ یّٰاِبْرَاهِیْمُ میں (بِلَفْظٍ) مقدر ہے، جس میں (لفظ) مفعول بہ غیر صریح (اَنْ) نے اس کی تفسیر کی (یا اِبْرٰهِیْم) کے ساتھ، یا وہ مفعول بہ مذکور ہو، جیسے: اِذْ اَوْحَیْنَا اِلٰی اُمِّكَ مَا یُوْحٰی اَنِ اقْذِفِیْهِ میں (اَنْ) نے (مَایُوْحٰی) مفعول بہ مذکور کی تفسیر کی (اِقْذِفِیْهِ) کے ساتھ۔

﴿حروفِ مصدریہ﴾ مصدریّہ میں یائے نسبت ہے، اب معنی یہ ہوئے (مصدر ہونے والے) چونکہ یہ حروف اپنے مابعد سے مل کر مصدر کے معنی میں ہوجاتے ہیں، اس لئے ان کو حروفِ مصدریہ کے ساتھ موسوم کیا گیا، اور وہ تین ہیں: مَا، اَنْ، اَنَّ، اس میں (اَنْ) جب فعل ماضی پر داخل ہو تو عمل نہیں کرتا، جیسے: اَعْجَبَنِیْ اَنْ ضَرَبْتَ اور (اَنَّ) کے ساتھ جب مائے کافہ لاحق ہوتا ہے تو وہ عامل نہیں رہتا، جیسے: قُلْ اِنَّمَا یُوْحٰی اِلَیَّ اَنَّمَا اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ میں (اَنَّمَا) اسی اعتبار سے یہ دونوں عامل نہیں، اور جب (اَنْ) کا دخول فعل مضارع پر ہو، اور (اَنَّ) کے ساتھ لحوقِ مائے کافہ نہ ہو تو عمل کریں گے، جیسے: اَعْجَبَنِیْ اَنْ تَضْرِبَ، اور جیسے: وَاعْلَمُوْا اَنَّ فِیْكُمْ رَسُوْلَ اللهِ، حاصل یہ کہ یہ دونوں یعنی (اَنْ) اور (اَنَّ) عامل ہوں یا نہ ہوں بہر حال اپنے مابعد کے ساتھ مل کر بمعنی مصدر ہوتے ہیں، اسی طرح (مَا) مصدریہ بھی، اور یہ غیر زمانیہ ہوتا ہے، جیسے: وَ ضَاقَتْ عَلَیْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ، اور زمانیہ، جیسے: مَا جَلَسَ الْاَمِیْرُ۔

﴿حروفِ تحضیض﴾ تحضیض کے معنی ہیں (اُبھارنا) کسی فعل کے کرنے پر، چونکہ متکلم ان کے ذریعہ سے مخاطب کو کسی فعل کے کرنے پر اُبھارتا ہے، اس لئے ان کو حروفِ تحضیض کہا جاتا ہے، اور وہ چار ہیں: اَلَّا، هَلَّا، لَوْلَا، لَوْمَا، جب فعل مضارع پر داخل ہوں تو صرف تحضیض کا افادہ کرتے ہیں، جیسے: اَلَّا تَحْفَظُ الدَّرْسَ (تو سبق زبانی یاد کیوں نہیں کرتا) اور جب فعل ماضی پر داخل ہوں تو (تندیم) کا بھی افادہ کرتے ہیں، جیسے: اَلَّا حَفِظْتَ الدَّرْسَ (تو نے سبق زبانی یاد کیوں نہیں کیا) اس سے مخاطب کو پشیمان کرنا مقصود ہے سبق زبانی یاد نہ کرنے پر، اور سبق زبانی یاد کرنے پر اُبھارنا بھی، **مخفی نہ رہے کہ** ان حروف سے اگرچہ تحضیض یا تندیم کا افادہ ہوتا ہے تو اس افادہ سے وہ جملۂ انشائیہ نہ ہوگا، بلکہ وہ جملۂ خبریہ ہی رہتا ہے،

کیونکہ یہ حروف جملۂ خبریہ کو لازم ہیں، اور اگر جملۂ مدخولہ بوجہ افادۂ تحفیض وتندیم انشائیہ ہو جائے تو لزوم جاتا رہے گا، **نظر برآں** ثابت ہوا کہ ان حروف کے داخل ہونے پر بھی وہ جملۂ خبریہ رہے گا، وجہ یہ کہ حروفِ مذکورہ انشائے تحفیض وتندیم کے لئے نہیں، حتیٰ کہ جملۂ مدخولہ جملۂ انشائیہ ہو جائے، جیسے: (لَيْتَ) انشائے تمنی کے لئے موضوع ہے، اسی واسطے اس کا جملۂ مدخولہ انشائیہ ہو جاتا ہے، بخلاف حروفِ تحفیض کہ ان کا جملۂ مدخولہ خبریہ ہے، جس میں عدم فعل کا اخبار ہے، اور اس اخبار سے انشائے تحفیض وتندیم کی جانب اشارہ مقصود ہوتا ہے، تو اس اشارے سے وہ جملہ خبریت سے نہ نکلے گا، جیسے کبھی انشار سے اخبار کی طرف اشارہ ہوتا ہے، مثلاً آقا نے کچھ لوگوں کے سامنے اپنے غلام سے کہا: **لَا تَمْتَثِلْ اَمْرِيْ** (میرے حکم کی تعمیل نہ کرو) یہ نہی کا صیغہ ہے، جو عدمِ تعمیل کی طلب پر دلالت کرتا ہے، تو جملۂ انشائیہ ہوا، لیکن اس سے مقصود حاضرین کو غلام کے نافرمان ہونے کی خبر دینا ہے، تو اس اخبار کے مقصود ہونے سے (**لَاتَمْتَثِلْ**) جملۂ خبریہ نہیں ہوا، وہ تو انشائیہ ہی رہا، **نظر برآں** ثابت ہوا کہ ان حروف کے داخل ہونے پر بھی وہ جملۂ خبریہ رہتا ہے۔

﴿حروفِ توقع﴾ توقع کے معنی ہیں کسی چیز کے حصول کا انتظار، جیسے: **قَدْ رَكِبَ الْاَمِيْرُ** (بیشک امیر ابھی سوار ہو گیا) یہ اس شخص سے کہا جائے گا جس کو خبر دینے سے پہلے امیر کے سوار ہونے کا انتظار ہو یعنی جس چیز کا تمہیں انتظار تھا، وہ بیشک ابھی واقع ہو گئی، اس مثال میں (**قَدْ**) تین معنی کا افادہ کرتا ہے، توقع کے ساتھ ساتھ تقریب اور تحقیق کا۔

اور کبھی (**قَدْ**) بدون توقع صرف تحقیق کا افادہ کرتا ہے تقریب کے ساتھ، جیسے: **قَدْ جَاءَكُمْ مِنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتَابٌ مُّبِيْنٌ** اور کبھی (**قَدْ**) صرف تحقیق کا افادہ کرتا ہے، جیسے: **هَلْ قَامَ زَيْدٌ** کے جواب میں تم نے کہا: **قَدْ قَامَ زَيْدٌ** اور اسی قبیل سے آیت کریمہ: **لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ** ہے، اور کبھی صرف تحقیق اور تقریب کا، اور کبھی صرف تحقیق کا، اس سے معلوم ہوا کہ تحقیق کے معنی ماضی پر داخل ہونے کی صورت میں اس سے منفک نہیں ہوتے، بخلاف تقریب اور توقع کہ یہ منفک ہو جاتے ہیں، **حاصل یہ کہ** جب فعل ماضی پر داخل ہو تو کبھی تحقیق، توقع، تقریب تینوں کا معنی کا افادہ کرتا ہے، اور جب فعل مضارع پر داخل ہو تو کبھی صرف (تحقیق) کے لئے ہوتا ہے، جیسے: **قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ يَتَسَلَّلُوْنَ مِنْكُمْ لِوَاذًا**، اور کبھی تحقیق کے ساتھ تکثیر کے لئے بھی آتا ہے، جیسے: **قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ**

وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ کہ اس میں باعتبار (نَرىٰ) مفید تحقیق، اور باعتبار (تَقَلُّبَ) مفید تکثیر، اور کبھی تحقیق کے ساتھ تقلیل کا بھی افادہ کرتا ہے، جیسے: إِنَّ الْكَذُوْبَ قَدْ يَصْدُقُ (بیشک زیادہ جھوٹ بولنے والا کبھی تحقیقًا سچ بول جاتا ہے) اس سے ظاہر ہوا کہ مضارع پر داخل ہونے کی صورت میں بھی تحقیق کے معنی (قَدْ) سے جدا نہیں ہوتے، ماضی، اور مضارع میں فرق یہ ہے کہ تقریب کا فائدہ ماضی میں دیتا ہے، نہ مضارع میں، اور تقلیل و تکثیر کا فائدہ مضارع میں دیتا ہے، نہ ماضی میں، اور معنیٰ تحقیق کا فائدہ دونوں میں دیتا ہے، الغرض (قَدْ) پانچ معنیٰ کا افادہ کرتا ہے، تحقیق، توقع، تقریب، تقلیل، تکثیر۔

﴿حروفِ استفہام﴾ وہ حروف ہیں کہ جن کے ذریعہ کوئی چیز دریافت کی جائے، اور وہ تین ہیں: **اوّل**: مَا، جیسے: مَا اسْمُكَ؟ **دوم**: ھمزہ، جیسے: أَ زَيْدٌ قَائِمٌ؟، **سوم**: هَلْ، جیسے: هَلْ ذَهَبَ زَيْدٌ؟

**سوال**: ''ہدایۃ النحو''، ''کافیہ'' وغیرہ کتب نحو میں حروفِ استفہام صرف دو بتائے ہیں، (ھمزہ) اور (هَلْ) اور صاحب نحومیر نے تین بیان فرمائے، انہوں نے (مَا) کا اضافہ فرمایا، تو کیا (مَا) حرفیہ بھی استفہام کے لئے آتا ہے؟

**جواب**: (مَا) حرفیہ استفہام کے واسطے نہیں آتا، ''نحومیر'' میں ناسخین نے (اَلْ) کی جگہ (مَا) لکھ دیا، اور (اَلْ) استفہام کے لئے آتا ہے، جلیل القدر صحابی حضرت 'ابوعبیدہ' رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشادِ گرامی امام 'قطرب' نے بیان فرمایا (اَلْ فَعَلْتَ) یعنی هَلْ فَعَلْتَ، **نظر بر آں** حروفِ استفہام تین ہو گئے، رہی بات ''ہدایۃ النحو'' وغیرہ کتب سے مخالفت کی کہ انہوں نے حروفِ استفہام دو بیان فرمائے ہیں، تو وہ (اَلْ) کے متعلق فرماتے ہیں کہ یہ اصل میں (هَلْ) ہے، (ھا) کو ہمزہ سے بدل کر (اَلْ) کہتے ہیں، (اَلْ) الگ کوئی حرف نہیں، **نظر بر آں** حروفِ استفہام دو ہی رہے، اور صاحب ''نحومیر'' نے (اَلْ) کو مستقل حرف شمار فرمایا، تو ان کے نزدیک تین ہوئے۔

تمام کتب نحو میں (مَا) حرفیہ کی کل چار قسمیں مذکور ہیں، **اوّل**: (مَا) نافیہ، **دوم**: (مَا) کافّہ، **سوم**: (مَا) مصدریہ، **چھارم**: (مَا) زائدہ، اس مقام پر ''نحومیر'' کے محشی صاحبان سے تسامح ہوا کہ انہوں نے (مَا) حرفیہ استفہامیہ کی مثال میں (مَا اسْمُكَ) پیش فرمایا جو صحیح نہیں، بایں وجہ کہ مثالِ مذکور میں (مَا) اسمیہ استفہامیہ ہے، نہ (مَا) حرفیہ استفہامیہ، اس لئے کہ (مَا) حرفیہ استفہامیہ ہوتا ہی نہیں، ورنہ لازم آئے گا کہ (مَا اسْمُكَ) جملہ نہ رہے، حالانکہ وہ جملہ ہے کہ اس پر سکوت کرنے سے مخاطب کو طلب معلوم ہوتی ہے، جملہ نہ رہنے کی وجہ یہ ہے کہ (مَا) چونکہ حرف ہے، لہٰذا وہ نہ مسند الیہ، نہ مسند، اب رہ گیا (اِسْمُكَ) اگر یہ

مسند الیہ ہے تو مسند غیر موجود، اور اگر یہ مسند ہے تو مسند الیہ مفقود، اور یہاں پر فقط مسند الیہ سے یا فقط مسند سے جملہ نہیں بنتا، **نظر برآں** مثالِ مذکور میں (مَا) حرفیہ ہونا یقینا ناحق تو اسمیہ ہونا حق، حق، حق۔

﴿حروفِ ردع﴾ (رَدْع) کے معنی ہیں (روکنا) چونکہ متکلم کو اس کے کلام سے روکنے کے لئے آتا ہے، اس لئے اس کو (رَدْع) کہتے ہیں، اور وہ (كَلَّا) ہے، جیسے کسی نے تم سے کہا: **زَيْدٌ يُبْغِضُكَ** (زید تجھ سے بغض رکھتا ہے)، تم نے جوابا کہا: **كَلَّا** (ہرگز نہیں) یعنی آئندہ ایسا نہ کہنا، جو تم کہہ رہے ہو، ایسا ہے نہیں، اور یہ (كَلَّا) کبھی (حَقًّا) کے معنی میں ہوتا ہے یعنی جیسے (حَقًّا) مضمونِ جملہ کی تحقیق کے لئے آتا ہے، یہ بھی آتا ہے، جیسے: **كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ** (بیشک عنقریب جان لوگے اپنے حال کے نتیجۂ بد کو)

﴿حروفِ زیادت﴾ ان حروف کو حروفِ زیادت بایں وجہ کہتے ہیں کہ اگر کلام سے علیحدہ کردیں تو کلام کے معنیٔ اصلی متغیر نہیں ہوتے، وہ تو جوں کے توں باقی رہتے ہیں، معنیٔ اصلی کے افادہ میں ان کو دخل نہیں، تو بنظرِ افادۂ معنیٔ اصلی زائد ہوئے، نہ بایں معنی کہ بے فائدہ ہیں، بلکہ تاکید معنوی، تحسین کلام، استقامت وزنِ شعر وغیرہ فوائد کا ان سے حصول ہوتا ہے، اور وہ آٹھ ہیں: **اِنْ، اَنْ، مَا، لَا، مِنْ، كَاف، بَا، لَام**، اِن میں اوّل چار غیر عاملہ، اور آخری چار عاملہ جو حروفِ جارہ میں مذکور ہوئے، مگر اس مقام پر اوّل چار کا ذکر مقصود تھا، آخری چار کو تبعًا ذکر کردیا گیا، تاکہ دونوں کا ذکر مکمل ہوجائے، حروفِ زیادت میں بعض وہ ہیں جو زائد ہونے کے باوجود عمل کرتے ہیں، جیسے: **كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا** میں (بَا) زائد ہونے کے باوجود اسمِ جلالت کو جر دے رہی ہے، اور **لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ** میں (كَاف) زائد ہونے کے باوجود جر دے رہا ہے، اور **هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ** میں (مِنْ) زائد ہونے کے باوجود جر دے رہا ہے، اور تحقیق یہ ہے کہ (مِنْ) کلامِ موجب میں بھی زائد ہوتا ہے، جیسے: **وَلَقَدْ جَآءَكَ مِنْ نَّبَاِ الْمُرْسَلِيْنَ** میں (مِنْ)، اور

**وَمَلَكْتَ مَابَيْنَ الْعِرَاقِ وَيَثْرِبَ ۔۔۔ مِلْكًا اَجَارَ لِمُسْلِمٍ وَمُعَاهِدٖ**

میں (لام) زائد ہونے کے باوجود عمل کررہا ہے، اور بعض وہ ہیں جو عمل نہیں کرتے، جیسے:

**مَا اِنْ مَدَحْتُ مُحَمَّدًا بِمَقَالَتِيْ ۔۔۔ لٰكِنْ مَدَحْتُ مَقَالَتِيْ بِمُحَمَّدٖ**

اس میں (مَا) کے بعد (اِنْ) زائد ہے جو لفظًا عمل نہیں کررہا، اور **فَلَمَّا اَنْ جَآءَ الْبَشِيْرُ اَلْقٰهُ عَلٰى وَجْهِهٖ فَارْتَدَّ بَصِيْرًا** میں (لَمَّا) کے بعد (اَنْ) زائد ہے، اور **اِذَا مَا تُسَافِرُ اُسَافِرُ** میں (اِذَا)

کے بعد (مَـا) زائد ہے، اور مَـا جَـاءَ نِیْ زَیْدٌ وَلَا عَمْرٌو میں (واو) کے بعد (لَا) زائد ہے جو عامل نہیں، **مخفی نہ رہے** کہ حرفِ جار زائد یہ فعل یا شبہ فعل سے متعلق نہیں ہوتا، کیونکہ فعل یا شبہ فعل سے متعلق اس لئے ہوا کرتا ہے کہ یہ اس کے معنی اپنے مدخول تک پہنچاتا ہے، اور حرفِ جار زائد فعل یا شبہ فعل کے معنی اپنے مدخول تک نہیں پہنچاتا، لہٰذا متعلق بھی نہ ہوگا۔

﴿حروفِ شرط﴾ دو ہیں، (اَمَّا) اور (لَوْ) اگرچہ (اِنْ) بھی حرفِ شرط ہے، لیکن یہ عامل ہے، اور وہ دونوں غیر عامل، اور (اَمَّا) برائے تفصیل کبھی مجمل سابق کی توضیح کے لئے آتا ہے، اور کبھی چند چیزوں کو الگ الگ ذکر کرنے کے لئے، اس کے جواب پر (فَـا) لازم ہوتی ہے، اور (لَـوْ) انتفائے ثانی کے لئے بوجہ انتفائے اوّل جیسے: **لَوْ كَانَ فِيْهِمَا آلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا۔**

﴿حروفِ عطف﴾ عطف کے لغوی معنی ہیں (اِمَالَـہ) یعنی ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف مائل کرنا، اور نحویوں کی اصطلاح میں معطوف کو مائل کرنا معطوف علیہ کی طرف، اعراب وحکم وغیرہ میں ان کے ماقبل کو معطوف علیہ اور مابعد کو معطوف کہتے ہیں، اور وہ دس ہیں: واو، فَا، ثُمَّ، حَتّٰى، اِمَّا، اَوْ، اَمْ، لَا، بَلْ، لٰكِنْ، یہ حروف باعتبار حصولِ حکم تین قسم پر ہیں:

**اوّل**: وہ جن سے حکم معطوف اور معطوف علیہ دونوں کے لئے ثابت ہوتا ہے، اور وہ وَاو، فَا، ثُمَّ، اور حَتّٰى ہیں، جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ وَ عَمْرٌو میں حکم بھی دونوں کے لئے ثابت ہے، اور جَاءَ نِیْ زَیْدٌ فَعَمْرٌو میں بھی، لیکن ترتیب کے ساتھ، اور بلا وقفہ، اور جَاءَ نِیْ زَیْدٌ ثُمَّ عَمْرٌو اس میں بھی مگر ترتیب اور مہلت کے ساتھ، اور قَدِمَ الْحَاجُّ حَتّٰى الْمُشَاةُ، اس میں بھی، لیکن ترتیب اور مہلت کے ساتھ جو (ثُمَّ) میں معتبر مہلت سے قدرے کم ہوتی ہے۔

**دوم**: وہ جن سے حکم دونوں میں سے کسی ایک معیّن کے لئے ثابت ہو، اور وہ لَا، بَلْ، لٰكِنْ ہیں، جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ وَلَا عَمْرٌو اس میں حکم بھی ایک معیّن کے لئے ثابت ہوا یعنی (زید) کے لئے، اور جَاءَ نِیْ زَیْدٌ بَلْ عَمْرٌو میں بھی یعنی (عمرو) کے لئے، اور مَاجَاءَ نِیْ زَیْدٌ لٰكِنْ بَكْرٌ اس میں بھی حکم بھی بکر کے واسطے ثابت ہے۔

**سوم**: وہ جن سے حکم دونوں میں سے ایک غیر معیّن کے لئے ثابت ہوتا ہے، اور وہ اَوْ، اِمَّـا اور اَمْ

ہیں، جیسے: جَاءَ نِی زَیْدٌ اَوْ عَمْرٌو اس میں حکم بھی دونوں میں سے کسی ایک غیر معیّن کے لئے ہے، اور جَاءَ نِی اِمَّا زَیْدٌ وَاِمَّا عَمْرٌو اس میں بھی کسی ایک غیر معیّن کے لئے، اور اَزَیْدًا رَأَیْتَ اَمْ عَمْرًا، اس میں بھی کسی ایک غیر معیّن کے لئے۔

﴿حروفِ معانی ومبانی﴾ تذکیر وتانیث دونوں طرح مستعمل ہوتے ہیں، یک حرفی لفظ کو اسم کے ساتھ، جیسے: بَا، تَا، کَاف، واو، اور باقی ماندہ دوحرفی کو مسمّٰی کے ساتھ تعبیر کرنا نحویوں کی عادت ہے۔

﴿حدث﴾ سے مراد وہ معنی جو بطور تجدد غیر کے ساتھ قائم ہوں، خواہ غیر سے ان کا صدور ہو جیسے: ضَرْب، مَشْی، یا غیر سے ان کا صدور نہ ہو جیسے: طول، قصر، حقیقت وہ ہے کہ نفس الامر میں بغیر فرضِ عارض اور بدون اعتبارِ معتبر محقق ہو۔

﴿حمد﴾ لغت میں فاعل مختار کی زبانی تعریف کو کہتے ہیں جو تعظیمًا کی جائے، اور اصطلاح میں اس کو کہتے ہیں جو منعم کی تعظیم پر دلالت کرے۔

﴿حال﴾ وہ اسم منصوب نکرہ ہے جو دلالت کرے فاعل کی حالت پر جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ رَاکِبًا میں (رَاکِبًا)، یا مفعول کی حالت پر جیسے: ضَرَبْتُ زَیْدًا مَشْدُوْدًا میں (مَشْدُوْدًا) یا دونوں کی حالت پر جیسے: لَقِیْتُ زَیْدًا رَاکِبَیْنِ میں (رَاکِبَیْن) اس میں فاعل ومفعول کو ذوالحال کہتے ہیں، اور یہ اکثر معرفہ ہوتا ہے، اور اگر نکرہ ہو تو حال کو ذوالحال پر مقدم رکھتے ہیں، جیسے: جَاءَ نِی رَاکِبًا رَجُلٌ، اور حال جملہ بھی ہوتا ہے جیسے: رَأَیْتُ الْاَمِیْرَ وَ هُوَرَاکِبٌ۔

﴿حالِ مترادفہ﴾ جب ایک ذوالحال سے دو، یا دو سے زیادہ حال ہوں تو ان کو احوالِ مترادفہ کہتے ہیں، اور اگر حالِ دوم کو حالِ اوّل کی ضمیر سے حال قرار دیں تو دونوں کو احوالِ متداخلہ کہیں گے۔

## ﴿خ﴾

﴿خبر﴾ کہتے ہیں اصطلاح میں اس کلام کو جس کے کہنے والے کو سچ، اور جھوٹ کے ساتھ موصوف کر سکیں۔

﴿خبر کَانَ﴾ فعل ماضی نہیں ہوتی کہ (کَانَ) خود زمانہ گزشتہ پر دلالت کرتا ہے، مگر جب کہ (قَدْ) کے ساتھ ہو، جیسے: کَانَ قَدْ قَعَدَ، یا شرط واقع ہو، جیسے: اِنْ کَانَ قَمِیْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ۔

﴿خاصّہ حقیقیہ﴾ جس کے معنی ہیں کہ وہ شے کے غیر میں نہ پایا جائے، جیسے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

کا خاتم النبیین ہونا۔

﴿خاصہ اضافی﴾ جس کے معنی ہیں کہ وہ شے کے بعض اغیار میں نہ پایا جائے، اور بعض میں پایا جائے، جیسے: کِتَابَة کہ انسان کے بعض اغیار میں نہیں پائی جاتی، جیسے: شَجَر، حَجَر، اور بعض میں پائی جاتی ہے، جیسے: فرشتے، جن۔

﴿ ذ ﴾

﴿ذو﴾ بمعنی (اَلَّذِیْ) قبیلۂ بنی طی میں آیا ہے، جیسے: جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبَكَ، اور قبیلۂ بنی طے کے اکثر استعمال میں یہ (ذُوْ) واحد، تثنیہ، جمع، مذکر، مؤنث سب کے لئے آتا ہے، جیسے: جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبَكَ، اور جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبَاكَ، اور جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبُوْكَ، اور جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبَتْكَ، اور جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبَتَاكَ، اور جَاءَ نِیْ ذُوْ ضَرَبْنَكَ، اور تینوں حالت رفع، نصب، جر میں (ذُوْ) ہی رہتا ہے۔

اور کبھی (ذُوْ) کو صرف واحد، مثنیٰ، مجموع، مذکر کے لئے استعمال کرتے ہیں، اور واحد، تثنیہ، جمع، مؤنث کے لئے لفظ (ذَاتُ) مضموم۔

اور کبھی اس (ذُوْ) کو اس (ذُوْ) کی طرح معرب استعمال کرتے ہیں جو اسمائے ستہ مکبرہ میں ہے، جس کا معنی ہے صاحب، جیسے: ذُوْمَال بمعنی صاحب مال یعنی واحد مذکر کے لئے (ذُوْ) اور تثنیہ مذکر کے لئے (ذَوَان) اور جمع مذکر کے لئے (ذَوُوْنَ) اور (اَذْوَاء)، اور واحد مؤنث کے لئے (ذَات)، اور تثنیہ مؤنث کے لئے (ذَوَاتَان)، اور جمع مؤنث کے لئے (ذَوَات)، حالت رفع میں (ذُوْ)، اور حالت نصب میں (ذَا)، اور حالت جر میں (ذِیْ)

﴿ ص ﴾

﴿صفت مشبہ﴾ اس اسم کو کہتے ہیں جو ایسی جو ذات پر دلالت کرے جس کے ساتھ کوئی وصف ہو، جیسے: حَسَن ایسی ذات پر دلالت کرتا ہے جو وصف حسن کے ساتھ موصوف ہے، جیسے: ضَارِب ایسی ذات پر دلالت کرتا ہے جو وصف ضرب کے ساتھ متصف ہے، اور یہ اسمِ فاعل کے ساتھ مثنیٰ، مجموع، مذکر، مؤنث ہونے میں اس کو نحوی تشبیہ دیتے ہیں، اس لئے مشبہ کہا جاتا ہے، فعل لازم سے مشتق ہونے کی وجہ سے اسی جیسا عمل کرتی ہے، اور یہ حال واستقبال کے معنی میں نہیں ہوتی، اس لئے اس کے عمل کے واسطے صرف اعتماد شرط ہے، اور وہ بھی صرف پانچ اشیاء پر، کیونکہ الف لام بمعنی اسمِ موصول، اسمِ فاعل، اور اسمِ مفعول کے ساتھ مخصوص ہے،

اس کا اعتماد مبتدا پر ہوتا ہے، جیسے: زَيْدٌ حَسَنٌ غُلَامُهٗ، اور موصوف پر جیسے: جَاءَ نِیْ رَجُلٌ اَحْمَرُ وَجْهُهٗ، اور ذوالحال پر جیسے: جَاءَ نِیْ زَيْدٌ اَحْمَرَ وَجْهُهٗ، اور ہمزۂ استفہام پر جیسے: اَحَسَنٌ زَيْدٌ، اور حرفِ نفی پر جیسے: مَا حَسَنٌ زَيْدٌ، اس کا معمولِ ظاہر کبھی نکرہ ہوتا ہے، اور کبھی معرفہ، برتقدیر نکرہ تمیز ہونے کی بنا پر منصوب ہوتا ہے، اور برتقدیر معرفہ اسمِ فاعل کے معمول مفعول بہ کے ساتھ مشابہ ہونے کی وجہ سے منصوب قرار دیتے ہیں، بایں ضرورت کہ معرفہ تمیز نہیں ہوتا، مفعول بہ ہونے کی بنا پر منصوب نہیں قرار دیتے، کیونکہ صفت مشبّہ متعدی نہیں، جیسے: اَلْحَسَنُ الْوَجْهَ میں (اَلْوَجْهَ) مشابہ بمفعول بہ ہونے کی بنا پر منصوب ہے، چونکہ صفت مشبّہ اسمِ فاعل کے ساتھ مشابہ تھی، **نظر بر آں** اس کے منصوب کو اسمِ فاعل کے منصوب مفعول بہ کے ساتھ تشبیہ دی گئی، **مخفی نہ رہے** کہ تسمیہ شریف (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ) میں واقع صفت مشبّہ (اَلرَّحْمٰنِ) اور (اَلرَّحِیْمِ) عامل ہیں، اور یہ کتبِ نحو میں صفت مشبّہ کی بیان کردہ اٹھارہ قسموں سے خارج، جن میں بعض احسن، اور بعض حسن، اور بعض قبیح ہیں، کیونکہ یہ اٹھارہ قسمیں اس وقت ہیں جب کہ صفت مشبّہ اسمِ ظاہر میں عامل ہو، **فائدہ:** صفت کا اطلاق کبھی اسم کے مقابل ہوتا ہے اس وقت اسم کے معنی وہ کلمہ جو ایسی ذات پر دلالت کرے جس کے ساتھ کوئی وصف ملحوظ نہ ہو، جیسے: رَجُل، فَرس وغیرہ، اور کبھی اسم، لقب، کنیت کے مقابل بولا جاتا ہے، جیسے تقسیم علم میں: اَلْعَلَمُ اِمَّا اِسْمٌ اَوْ لَقَبٌ اَوْ کُنْیَةٌ، اور کبھی مہمل کے مقابل جیسے: وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَاءَ کُلَّهَا اَیْ لِلْاَلْفَاظِ الْمَوْضُوْعَةِ کُلِّهَا، اور کبھی ظرف لازم الظرفیۃ کے مقابل، جیسے ''رضی'' میں ہے: قال ابو علی وحیث یضاف ظرفًا لا اسمًا کما فی قولہ تعالٰی: اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ فانّ ما بعدهٗ صفة لهٗ والمعنٰی حیث یجعلهٗ ای مکانًا یجعل فیه۔

﴿صحیح﴾ وہ اسم جس کے آخر میں حرفِ علّت نہ ہو، جیسے: زَیْد، بَکْر وغیرہ۔

﴿صَارَ ناقصہ﴾ یہ اس وقت ہوتا ہے، جبکہ انتقال مخصوص کے لئے یعنی اسم کا ایک حقیقت سے دوسری حقیقت ہو جانا، یا ایک صفت کو چھوڑ کر دوسری صفت کے ساتھ متصف ہو جانا، خواہ وہ دونوں حقیقتیں شخصی ہوں، یا دونوں حقیقت نوعیہ ہوں، جیسے: صَارَ الْمَاءُ هَوَاءً، اس کی علامت یہ ہے کہ اس کی خبر کا وجود بعد عدم ہوتا ہے، ناقصہ اکثر ہوتا ہے، جیسے: صَارَتِ الطِّیْنُ خَذَفًا، کہ اوّلاً حقیقت خذف طین سے معدوم تھی، عدم کے بعد

وجود میں آئی، اور صَارَ زَیْدٌ غَنِیًّا میں کہ صفت تونگری پہلے زید میں معدوم تھی، پھر عدم کے بعد وجود میں آئی۔

﴿صَارَ تامہ﴾ یہ اس وقت ہوتا ہے، جبکہ انتقال ایک مکان سے دوسرے مکان کی طرف ہو، بایں صورت فاعل پر تمام ہو جاتا ہے، اور خبر کی احتیاج نہیں رہتی، نیز اس تقدیر پر اپنے اصلی معنی میں جو انتقال ہیں مستعمل ہوتا ہے، اور متعدی بالی ہوتا ہے، جیسے: صَارَ زَیْدٌ مِنْ بَلَدٍ اِلٰی بَلَدٍ، اس کو انتقالِ مکانی کہتے ہیں، اور کبھی انتقالِ ذاتی کے لئے جیسے: صَارَ زَیْدٌ مِنْ بَکْرٍ اِلٰی خَالِدٍ، اس کو انتقالِ ذاتی کہتے ہیں، اور کبھی انتقال صفت کے لئے جیسے: صَارَ زَیْدٌ مِنَ الشَّرِّ اِلَی الْحُسْنٰی۔

﴿صفت﴾ وہ ایسا اسم تابع ہے جو دلالت کرے ایسے معنی پر کہ وہ متبوع میں ہوں، جیسے: جَاءَنِیْ رَجُلٌ عَالِمٌ، اس پہلی قسم میں صفت اور موصوف کی چار چیزوں میں موافقت ضروری ہے یعنی تعریف و تنکیر میں سے ایک، تذکیر و تانیث میں سے ایک، اِفراد، تثنیہ، جمع میں سے ایک، رفع، نصب، جر میں سے ایک، جیسا کہ مثالِ مذکور میں (رَجُل) موصوف نکرہ ہے، تو (عَالِمٌ) صفت بھی نکرہ، موصوف مذکر ہے تو صفت بھی مذکر، موصوف مفرد ہے تو صفت بھی مفرد، موصوف مرفوع ہے تو صفت بھی مرفوع، ان چار کے علاوہ کسی اور چیز میں مطابقت ضروری نہیں، مثلاً یہ ضروری نہیں کہ موصوف مبنی ہو تو صفت بھی مبنی، یا موصوف معرب ہو تو صفت بھی معرب، یا موصوف غیر منصرف ہو تو صفت بھی غیر منصرف، یا موصوف منصرف ہو تو صفت بھی منصرف۔

یا صفت دلالت کرے ایسے معنی پر جو متبوع کے متعلق میں ہوں، جیسے: جَاءَنِیْ رَجُلٌ حَسَنٌ غُلَامُهٗ (میرے پاس ایک حسین غلام والا مرد آیا) اس دوسری صفت کی موافقت صرف دو چیزوں میں ضروری ہے، نہ ان کے غیر میں، یعنی معرفہ، نکرہ میں سے ایک، رفع، نصب، جر میں سے ایک جیسا کہ مذکورہ مثال میں (رَجُل) موصوف نکرہ ہے، اور (حَسَن) صفت بھی نکرہ، موصوف مرفوع ہے، اور صفت بھی مرفوع، **مخفی نہ رہے کہ** جملۂ خبریہ خواہ اسمیہ ہو، یا فعلیہ جب نکرہ کی صفت واقع ہو تو اس جملہ میں موصوف کی طرف راجع ہونے والی ضمیر لازم ہوتی ہے، تا کہ وہ موصوف سے متعلق ہو جائے، جیسے مذکورہ مثال میں۔

## ﴿ض﴾

﴿ضمیر مرفوع متصل﴾ اس ضمیر کو کہتے ہیں جو محل رفع میں واقع ہو، اور اپنے عامل سے متصل بارز، یا متصل مستتر ہو، جیسے: ضَرَبْتَ میں (تا) ضمیر متصل بارز ہے، اور ضَرَبَ میں (ھو) ضمیر مستتر ہے، اور فعل مضارع





کے پانچ صیغوں میں یعنی (۱) واحد مذکر غائب (یَضْرِبُ) میں (ھو)، (۲) واحد مؤنث غائب (تَضْرِبُ) میں (ھِی)، (۳) واحد مذکر حاضر (تَضْرِبُ) میں (اَنْتَ) جس میں (اَنْ) ضمیر مرفوع متصل، اور (تَا) علامت خطاب، (۴) واحد متکلم (اَضْرِبُ) میں (اَنَا) جس میں (اَنَ) ضمیر مرفوع متصل مبنی بر فتح بصریہ کے نزدیک، اور (الف) جزوِ کلمہ نہیں، بلکہ برائے اشباع، اور یہ اس لئے لایا گیا تاکہ حالت وقف میں (اَنْ) مصدریہ سے التباس لازم نہ آئے، اور کوفیہ کے نزدیک (اَنَا) مجموعہ ضمیر ہے یعنی (الف) جزوِ کلمہ ہے، (۵) جمع متکلم (نَضْرِبُ) میں (نَحْنُ) ضمیر مرفوع متصل پوشیدہ ہوتی ہے، باقی تمام صیغوں میں ظاہر یعنی تثنیہ مذکر و مؤنث (یَضْرِبَانِ) اور (تَضْرِبَانِ) میں (الف) اور جمع مذکر غائب و حاضر (یَضْرِبُوْنَ) اور (تَضْرِبُوْنَ) میں (واو)، اور جمع مؤنث غائب وحاضر (یَضْرِبْنَ) اور (تَضْرِبْنَ) میں (نون) اور واحد مؤنث حاضر (تَضْرِبِیْنَ) میں (یا) اور امر حاضر معروف کے صرف ایک صیغہ یعنی واحد مذکر حاضر (اِضْرِبْ) میں (اَنْتَ) پوشیدہ، اور باقی صیغوں میں ظاہر یعنی تثنیہ مذکر (اِضْرِبَا) میں (الف)، اور جمع مذکر (اِضْرِبُوْا) میں (واو) اور واحد مؤنث (اِضْرِبِیْ) میں (یا) اور جمع مؤنث (اِضْرِبْنَ) میں (نون)

**حاصل یہ کہ** ماضی کے مذکورہ دو صیغوں میں ضمیر مستتر ہوتی ہے، اور باقی تمام صیغوں میں ظاہر، اور فعل مضارع کے پانچ صیغوں میں مستتر، اور باقی ماندہ تمام صیغوں میں بارز۔

﴿ضمیر مرفوع منفصل﴾ اس ضمیر کو کہتے ہیں جو محل رفع میں واقع ہو، اور اپنے عامل سے ملی نہ ہو، اور یہ ہمیشہ بارز ہوتی ہے، جیسے: اَنَا ضَارِبٌ میں (اَنَا) ضمیر مرفوع منفصل بارز برائے واحد متکلم، نَحْنُ ضَارِبُوْنَ میں (نَحْنُ) ضمیر مرفوع منفصل برائے واحد متکلم معظم، یا برائے متکلم مع الغیر مبنی بر ضم، اور اَنْتَ، اَنْتُمَا، اَنْتُمْ وغیرہ۔

﴿ضمیر منصوب متصل﴾ اس ضمیر کو کہتے ہیں جو محل نصب میں واقع ہو، اور اپنے عامل سے متصل ہو، جیسے: ضَرَبَنِیْ میں (یَا) ضمیر منصوب متصل برائے واحد متکلم، اور (ضَرَبَنَا) میں (نَا) ضمیر منصوب متصل برائے واحد متکلم معظم، یا برائے متکلم مع الغیر مبنی بر سکون، اور ضَرَبَكَ، ضَرَبَكُمَا، ضَرَبَكُمْ وغیرہ۔

﴿ضمیر منصوب منفصل﴾ اس ضمیر کو کہتے ہیں جو محل نصب میں واقع ہو، اور اپنے عامل سے ملی نہ ہو، جیسے: اِیَّایَ میں (اِیَّا) ضمیر منصوب منفصل برائے واحد متکلم، اور (یَ) علامت واحد متکلم، اور (اِیَّانَا) میں (اِیَّا) ضمیر منصوب منفصل برائے واحد متکلم معظم، یا برائے متکلم مع الغیر، اور (نَا) علامت واحد متکلم معظم، یا



متکلم مع الغیر مبنی برسکون، اور اِیَّاکَ، اِیَّاکُمَا، اِیَّاکُمْ وغیرہ۔

﴿ضمیر مجرور متصل﴾ اس ضمیر کو کہتے ہیں جو محل جر میں واقع ہو، اور اپنے عامل سے متصل ہو، جیسے: لِیْ میں (یَا) ضمیر مجرور متصل برائے واحد متکلم، اور (لَنَا) میں (نَا) ضمیر مجرور متصل برائے واحد متکلم معظم، یا برائے متکلم مع الغیر مبنی برسکون ہے، اور لَكَ، لَکُمَا، لَکُمْ وغیرہ۔

**مخفی نہ رہے کہ** اللہ تعالیٰ نے اپنے لئے جمع کا صیغہ کبھی استعمال نہیں فرمایا، (نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْد) میں (نَحْنُ)، اور (اِنَّا اَعْطَیْنٰكَ الْکَوْثَر) میں (نَا) اور (اَعْطَیْنَا)، اور (وَمَا اَرْسَلْنَاكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ) میں (اَرْسَلْنَا) اور (اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ) میں (نَا) اور (اَنْزَلْنَا)، اور (نَا) ضمیر مرفوع متصل، یا (نَا) ضمیر منصوب متصل، اور (اِیَّانَا) ضمیر منصوب منفصل جیسے خلیفۂ وقت کہے: اِیَّانَا اَطِیْعُوْا، اور (نَا) ضمیر مجرور متصل جیسے: ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَهٗ، اور فَاعِلُوْنَ جیسے: وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ وغیرہ، ان جیسے صیغوں کو صیغۂ جمع سمجھ کر اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ جمع استعمال کرنا لاعلمی پر مبنی ہے، اس لئے کہ (نَحْنُ) اور اس جیسے متکلم کے صیغے جو مذکور ہوئے واحد متکلم معظم، اور جمع متکلم دونوں کے لئے موضوع ہیں، مگر اس واحد متکلم کے لئے جو اپنے آپ کو معظم ظاہر کرے، چنانچہ "ھمع الھوامع" میں ہے: اَلثَّانِیْ نَحْنُ لِلْمُتَکَلِّمِ مَعَظِّمًا نَفْسَهٗ نَحْنُ نَقُصُّ اَوْ مُشَارِکًا، اگر مذکورہ بالا صیغوں، اور ضمیروں کو حقیقتاً صیغۂ جمع اعتقاد کیا جائے تو شرک لازم آئے گا، اس لئے جمع متکلم کا صیغہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ صدورِ فعل میں متکلم کے ساتھ، اور بھی شریک ہیں، وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ میں (خَلَقْنَا) کو صیغۂ جمع متکلم قرار دیں تو لازم آئے گا کہ تخلیق سماوات والارض میں باری تعالیٰ کے ساتھ کوئی دوسرا بھی شریک ہے، اس اعتقاد کے کفر ہونے میں اصلاً شک نہیں ہوسکتا، اللہ تعالیٰ واحد حقیقی ہے، اس کی شایانِ شان واحد ہی کا صیغہ ہے، اسی واسطے اللہ تعالیٰ نے اپنے حق میں صیغۂ واحد استعمال کرنے کی سورۂ فاتحہ میں بندوں کو تعلیم فرمائی کہ یوں کہو: اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْن، اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْم اس میں (اِیَّاكَ) اور (اِهْدِ) واحد کے صیغے ہیں جن کا مخاطب خداوند قدوس، اور اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا: قُلْ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا، اس میں بھی (زِدْ) صیغۂ واحد اور مخاطب اللہ تعالیٰ۔

حضرت آدم علیہ السلام نے عرض کیا: رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا

لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِيْنَ، اسی طرح حضرت نوح علیہ السلام نے عرض کیا: رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكَافِرِيْنَ دَيَّارًا، اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا: فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ، ان میں بھی (لَمْ تَغْفِرْ) اور (لَمْ تَرْحَمْ) اور (لَا تَذَرْ) اور (تَوَفَّيْتَ) اور (كُنْتَ) اور (اَنْتَ) سب کے سب واحد ہی کے صیغے ہیں، اور مخاطب اللہ تبارک وتعالیٰ۔

محبوبِ کبریا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے عرض کیا: اَللّٰهُمَّ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ اس میں بھی (كَ) اور (اَنْتَ) اور (اَثْنَيْتَ) واحد کے صیغے ہیں، اور مخاطب اللہ تبارک وتعالیٰ، بلکہ تمام مجتہدین، تمام محدثین، کل اولیار، سب علمار، حتیٰ کہ عام مسلمین نے بھی اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ واحد استعمال کیا، اور کرر ہے ہیں، مگر دیوبندی اکابرین کی مت ہی نرالی ہے، انہوں نے انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام، اور صحابہ وتابعین وغیرہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی اتباع و پیروی کو ترک کر کے اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ جمع کا استعمال اختراع کیا، چنانچہ عام طور پر دیوبندی صاحبان اللہ تعالیٰ کا ذکر بصیغۂ جمع کیا کرتے ہیں، چنانچہ اکثر وبیشتر ان کی زبان پر جاری رہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں، اللہ تعالیٰ مارتے ہیں، اللہ تعالیٰ جلاتے ہیں۔

اور بعض صاحبان بجائے لفظ تعالیٰ (صاحب) کا استعمال کر کے کہتے ہیں: اللہ صاحب فرماتے ہیں، اللہ صاحب مارتے ہیں، اللہ صاحب جلاتے ہیں، ایسے ہی کلمات جو نہ صرف خلافِ ذوقِ سلیم ہیں، بلکہ ان کے استعمال میں سنت الٰہی، اور سنت رسالت پناہی دونوں کا ترک لازم آتا ہے، پورے قرآنِ کریم میں مسلم کی زبان سے اللہ تعالیٰ کے حق میں صیغۂ جمع کا استعمال نہ ملے گا، بلکہ محبوبِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، اور تمام انبیائے سابقین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم، تمام صحابہ، جملہ ائمۂ دین، تمام اولیائے کاملین وغیرہ اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ واحد استعمال کرتے رہے، تو اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ واحد کا استعمال مسلمانوں کے حق میں سنت الٰہی بھی ہوا، اور سنت انبیار بھی، سنت صحابہ بھی، اور سنت مجتہدین بھی، سنت اولیائے کاملین بھی، اور سنت علمائے عاملین بھی، بخلاف صیغۂ جمع کہ اس کا استعمال مذکورین میں سے کسی کی سنت نہیں، بلکہ اس کے استعمال سے سنت متوارثہ کا ترک لازم آتا ہے، لہٰذا اللہ تعالیٰ کے حق میں صیغۂ جمع کا استعمال بدعت قبیحہ، اور مکروہ ہوا جو دیوبندی صاحبان کے اکابرین نے ایجاد کیا، بلکہ اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ جمع استعمال کرنا کافروں کا طریقہ ہے، چنانچہ قرآنِ کریم میں ارشاد فرمایا گیا کہ ہر کافر بروقت موت اللہ تعالیٰ کو بصیغۂ جمع خطاب کرتا ہے، حَتّٰى اِذَا جَاءَ

اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ لَعَلِّیْ اَعْمَلُ صَالِحًا فِیْمَا تَرَكْتُ كَلَّا اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَائِلُهَا وَمِنْ وَّرَائِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴾ ترجمہ ﴿ یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کو موت آتی ہے، اوراس کو جہنم کا وہ مقام دکھایا جاتا ہے جس میں وہ ہمیشہ رہے گا، اور جنت کا وہ مقام بھی دکھایا جاتا ہے جوایمان لانے پرملتا تو کہتا ہے اے میرے رب! مجھے واپس (پھیردیجئے) شاید میں کچھ بھلائی کماؤں، اس میں جو چھوڑ آیا ہوں، اوراعمالِ نیک بجالاکر اپنی تقصیرات کا تدارک کروں، اس پراس کو کہا جاتا ہے: كَلَّا (ہشت) یہ تو ایک بات ہے جو اپنے منہ سے کہتا ہے، (حسرت وندامت سے یہ ہونے والی نہیں، اور نہ اس پر کوئی فائدہ) اور (دُنیا کی طرف واپس ہونے سے) ان کے آگے ایک آڑ ہے، اس دِن تک جس میں اُٹھائے جائیں گے۔

دیکھئے! اس میں (اِرْجِعُوْن) صیغۂ جمع ہے، جس کو کافر بروقت موت اللہ تعالیٰ کے لئے استعمال کرتے ہیں، اور قیامت تک کرتے رہیں گے، تو اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ جمع استعمال کرنا کافروں کا طریقہ ہے، مسلمان کی یہ شان نہیں کہ کافر کی اتباع کرے، اورانبیاء، اولیاء، محدثین، مجتہدین کی اتباع کا چھوڑ دینے اورالٰہی تعلیم کردہ صیغۂ واحد اختیار نہ کرے، جیسا کہ اکابر دیوبند نے اللہ تعالیٰ کی تعلیم، اوراس کے رسول کی اتباع سے انحراف کیا، اوراس کے حق میں صیغۂ جمع اختیار کرکے نافرمانی کے مرتکب ہوئے۔

بعض حضرات یہ وجہ بیان کرتے ہیں کہ واحد کے لئے صیغۂ جمع کا استعمال مفید تعظیم ہوتا ہے، لہٰذا اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ جمع بقصد تعظیم استعمال کرنے میں کوئی حرج نہیں، جس کو ہر عام ذہن بآسانی قبول کرلیتا ہے، لیکن یہ وجہ وسوسے سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی، اس لئے کہ واحد کے لئے صیغۂ جمع کا استعمال مفید تعظیم ہوتا ہے، اس کا انکار نہیں کیا جاسکتا، مگر مخلوق کے حق میں ہوتا ہے، خالق کے حق میں مفید تعظیم نہیں ہوتا، ورنہ حضراتِ انبیائے کرام وحضرات صحابہ وحضرات اولیاء وغیرہ میں سے کسی نہ کسی صاحب نے کبھی تو استعمال کیا ہوتا، جس کی نظیر پیش نہیں کی جاسکتی، اللہ تعالیٰ کی عظمت ان سے زیادہ کس کے قلب میں ہوسکتی ہے، اوران سے زیادہ اس کی تعظیم وتکریم کون کرسکتا ہے، خصوصاً محبوبِ کبریا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بڑھ کر درکنار آپ کے برابر بھی کوئی نہیں کرسکتا، اور جب تمام مذکورین، اور بالخصوص حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صیغۂ جمع کبھی استعمال نہیں کیا، بلکہ ہمیشہ صیغۂ واحد ہی استعمال میں رہا تو ثابت ہوا کہ صیغۂ جمع اللہ تعالیٰ کے حق میں مفید تعظیم نہیں۔

ہوسکتا ہے کہ کسی کے ذہن میں یہ وسوسہ پیدا ہو کہ صیغۂ واحد، اور صیغۂ جمع دونوں مفید تعظیم تھے، مگر

حضرات مذکورین، اور حضور پُر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صیغۂ واحد اختیار فرمایا، تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر یہ تسلیم کرلیں کہ دونوں مفید تعظیم ہیں تب بھی صیغۂ واحد کو ترجیح رہے گی کہ وہ بالاستمرار وبالدوام نبوی عمل میں رہا، جس کی اتباع کے لئے ہم سب مامور ہیں، جو ہمارے لئے لازم وضروری۔

بعض ناواقف حضرات یہ بھی کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے لئے صیغۂ جمع استعمال فرمایا جیسے: **اِنَّـــا اَرْسَلْنَا** وغیرہ جن کا ذکر ماقبل میں گزر گیا، تو بغرض حصولِ موافقت الٰہی صیغۂ جمع استعمال کرنے میں کوئی حرج نہیں، تو جواب یہ ہے کہ **اوّلاً**: مذکورہ صیغے صیغۂ جمع نہیں **کما مرّ مفصلا**، اور اگر بغرضِ محال تسلیم کرلیا جائے تو حرج یہ ہے کہ اس سے اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی لازم آتی ہے، اس نے حکم دیا تھا: **مَا آتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ** (رسول تمہیں جو بھی دیں، اس کو لے لو) اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے دائمی عمل سے یہ حکم دیا تھا کہ اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ واحد استعمال کیا جائے، کیونکہ یہی صیغہ اس کی شان کے لائق ہے، جس کو اکابرین نے صیغۂ جمع استعمال کرکے ترک کردیا، لہٰذا وہ حکمِ خداوندی سے روگرداں ہوگئے، اللہ تعالیٰ نے یہ حکم نہیں دیا تھا کہ جو صیغہ میں اپنے لئے استعمال کروں، تم بھی میرے لئے وہ صیغہ استعمال کرو، حتیٰ کہ اکابرین کا صیغۂ جمع استعمال کرنا صحیح ہوجائے، اس کو یوں سمجھئے! کہ مولانا حسین احمد صاحب دیوبندی اپنے لئے دستخط کے ساتھ (ننگ اسلاف) یا (بندۂ ظلوم وجہول) تحریر فرماتے تھے تو کوئی صاحب موصوف کی پیروی کرتے ہوئے یوں کہے: ننگِ اسلاف، یا بندۂ ظلوم وجہول مولانا حسین احمد صاحب یوں فرماتے تھے، تو تمام حضرات اس شخص پر نفریں کریں گے، اور اس کو بے ادب، گستاخ قرار دیا جائے گا، کیوں؟ اس لئے کہ بڑوں کا ہر عمل قابل تقلید نہیں ہوتا، اب سوال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے لئے صیغۂ واحد استعمال کرنے میں تعظیم ہے یا نہیں؟ اگر آپ یہ کہیں کہ صیغۂ واحد میں تعظیم نہیں، تو لازم آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سورۂ فاتحہ میں بندوں کو ایسے صیغہ سے خطاب کرنے کی تعلیم دی، جس میں تعظیم نہیں، اور تعظیمی صیغہ ترک فرمادیا، اور تمام انبیائے کرام علیہم السلام وغیرہ عمر بھر اس کو ایسے صیغہ سے یاد کرتے رہے جس میں تعظیم نہ تھی، درآنحالیکہ تعظیمی صیغہ یعنی صیغۂ جمع موجود تھا، اور یہ لازم باطل ہے، اور اگر آپ یہ کہیں کہ صیغۂ واحد، اور صیغۂ جمع دونوں میں تعظیم ہے تو یہ تین حال سے خالی نہیں، دونوں میں برابر ہے، یا کم، یا زیادہ، اگر دونوں میں برابر ہے تو تعلیم الٰہی کے مطابق بصیغۂ واحد ہونے، اور انبیائے کرام وغیرہ کے صیغۂ واحد اختیار فرمانے سے صیغۂ واحد ہی راجح ہوا،

اور صیغۂ جمع مرجوح، عاقل کی شان نہیں کہ مرجوح کو اختیار کرے، اور راجح کو ترک کردے۔

اور اگر آپ یہ کہیں کہ صیغۂ واحد میں کم ہے تو لازم آیا کہ کم تعظیمی صیغہ کے ساتھ خطاب کرنے کی تعلیم دی گئی، اور انبیائے کرام وغیرہ حضرات تمام عمر کم تعظیمی صیغہ سے اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے رہے جو انبیائے کرام کی شان کے لائق نہیں، اور یہ صیغۂ جمع استعمال کرنے والے حضرات تعظیم خداوندی بجالانے میں معاذ اللہ انبیائے کرام سے بڑھ گئے۔

وہ پاک صفات، ہم گندہ صفات　　　　چہ نسبت خاک را با عالم پاک

اور اگر آپ یہ کہیں کہ صیغۂ واحد میں تعظیم زیادہ ہے، یا صیغۂ واحد ہی میں تعظیم ہے، صیغۂ جمع میں نہیں، اور یہی حق ہے، تو صیغۂ واحد ہی کو اختیار کرنا چاہئے، اور یہی ہمارا مدعا ہے، تاکہ تعلیم الٰہی کے خلاف نہ ہو، اور ہمارا عمل انبیائے کرام کے مطابق رہے، اور ان کی سنت کے ترک کا الزام عائد نہ ہونے پائے، اور مسلمانوں کو توحید اور انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تعلیمات سے برگشتہ کرنے کا خطرہ بھی باقی نہ رہے، **نظر بر آں** علمائے　 کی تقلید نہ کی جائے، اور اللہ تعالیٰ کے لئے ان کی طرح صیغۂ جمع استعمال نہیں کرنا چاہئے کہ وہ اس کی شان کے منافی ہے، تاکہ **مَنْ تَشَبَّهَ بِقَوْمٍ فَهُوَ مِنْهُمْ** کی زد میں نہ آجائیں۔

## ﴿ ظ ﴾

﴿ **ظرفِ زمان** ﴾ اس کو کہتے ہیں جو (مَتٰی) کے جواب میں واقع ہو، جیسے کسی نے کہا: **مَتٰی صُمْتَ؟** (تم نے کب روزہ رکھا؟) جواباً تم نے کہا: **اَمْسِ**، تو (اَمْسِ) ظرفِ زمان ہوا۔

﴿ **ظرفِ مکان** ﴾ اس کو کہتے ہیں جو (اَیْنَ) کے جواب میں واقع ہو، جیسے کسی نے کہا: **اَیْنَ كُنْتَ؟** (تم کہاں تھے؟) جواباً تم نے کہا: **عِنْدَ زَیْدٍ**، تو (عِنْدَ) ظرفِ مکان ہوا۔

﴿ **ظَلَّ، بَاتَ** ﴾ یہ دونوں مضمونِ جملہ کے مقترن ہونے کا افادہ کرتے ہیں اس زمانے کے ساتھ جس پر ان کی ہیئت دلالت کرتی ہے یعنی (ظَلَّ) زمانۂ ماضی کا افادہ کرتا ہے، اور (يَظَلُّ) حال یا استقبال کا، اور یہ دونوں بنابر مشہور افعالِ ناقصہ ہیں، جیسے: **ظَلَّ زَیْدٌ كَاتِبًا اَیْ حَصَلَ كِتَابَتُهٗ فِي النَّهَارِ**، اور **بَاتَ زَیْدٌ نَائِمًا اَیْ حَصَلَ نَوْمُهٗ فِي اللَّیْلِ**، اور یہ دونوں بمعنی (صَارَ) اور (تَامَّة) بھی آتے ہیں، مگر بقلت، اور متعدی بنفسہ، اور متعدی بالباء دونوں طرح مستعمل ہوتے ہیں۔

﴿ظرفِ مستقر﴾ اس کو کہتے ہیں کہ جس جار مجرور کا متعلق عبارت میں مذکور نہ ہو، جیسے: زَيْدٌ فِي الدَّارِ۔
﴿ظرفِ لغو﴾ اس کو کہتے ہیں کہ جس جار مجرور کا متعلق عبارت میں مذکور ہو، جیسے: قَامَ زَيْدٌ فِي الدَّارِ، ظرف جب مقامِ صلہ میں واقع ہو تو تقدیرِ فعل واجب ہوتی ہے، تاکہ صلہ جملہ ہو، جیسے: غُلَامُ الَّذِيْ عِنْدِيْ میں (ثَبَتَ) صلہ ہے، نہ (ثَابِتٌ) کہ وہ جملہ نہیں، بلکہ شبہ جملہ ہے، **مخفی نہ رہے کہ** حروفِ جارّہ لفظی حیثیت سے فعل کے ساتھ متعلق ہوا کرتے ہیں، جیسے: اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ میں (عَلَيْهِمْ) یا شبہ فعل کے ساتھ، جیسے: غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ، یا مؤوّل بہ شبہ فعل کے ساتھ جیسے: اسد علي وفي الحروب نعامة کہ (اسد) بتاویل جری ہے، اور (نَعَامَة) بتاویل جبان، یا ائن کے ساتھ جو معنیٰ فعل کی طرف اشارہ کرتا ہو، جیسے: مَاأَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ میں (بِنِعْمَةِ) کی (با) مشابہ بلیس سے متعلق ہے، کیونکہ یہ معنی انتفار کی طرف اشارہ کرتا ہے، مگر یہ ان نحویوں کے نزدیک جو حروفِ معانی سے جار کا تعلق جائز رکھتے ہیں، جمہور کے نزدیک جائز نہیں، وہ ایسے مقام پر فعل مقدر مانتے ہیں، جیسے یہاں پر اِنْتَفٰى ذٰلِكَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ جو جار ان چار میں سے کسی ایک کے ساتھ متعلق ہو، اس کو ظرفِ لغو کہتے ہیں، ورنہ ظرفِ مستقر جس کا متعلق مقدر رہتا ہے، اور وہ بالعموم افعالِ عموم یعنی کون، ثبوت، وجود، حصول ہیں، اور کبھی حسب قرینہ افعالِ خصوص سے جیسے: وَاللّٰهِ لَاَضْرِبَنَّ زَيْدًا میں (اُقْسِمُ)

﴿ع﴾

﴿علم نحو﴾ اس کو کہتے ہیں جس سے اسم، فعل، حرف کے اعرابی اور بنائی حالات معلوم ہوں، اور اس کا فائدہ یہ ہے کہ انسان عربی کلام میں لفظی غلطی کرنے سے محفوظ رہتا ہے، اور اس کا موضوع کلمہ، اور کلام ان ہی دو کے احوال نحو میں بیان کئے جاتے ہیں۔
﴿عالم﴾ جمیع ماسویٰ اللہ کو عالم کہتے ہیں، ماسویٰ اللہ کے ہر فرد کو عالم نہیں کہتے، ورنہ لازم آئے گا کہ زید کو عالم کہیں، کیونکہ وہ بھی ماسویٰ اللہ ہے، حالانکہ زید کو عالم نہیں کہا جاتا، ہاں ہر جنس پر بھی عالم کا اطلاق آیا ہے، جیسے کہتے ہیں: عالمِ افلاک، عالمِ عناصر وغیرہ۔
﴿عقود﴾ جمع عقد، اور عقد کے معنی (ایجاب وقبول) اور ایجاب وقبول وہ جملے جو عاقدین بولتے ہیں، مثلاً کسی چیز کی خرید وفروخت کرتے وقت بائع نے کہا: بِعْتُ، اور مشتری نے کہا: اِشْتَرَيْتُ، تو جملہ بِعْتُ ایجاب

ہوا،اور جملہ اِشْتَرَیْتُ قبول۔

﴿عرض﴾ جس کے معنی ہیں نرمی کے ساتھ کوئی چیز طلب کرنا،اور مراد وہ جملہ جس سے یہ معنی بذریعہ ہمزۂ استفہام مفہوم ہوں،جیسے:اَلَا تَنْزِلُ بِنَا فَتُصِیْبَ خَیْرًا۔

﴿عامل﴾ اصطلاحِ نحات میں اس کو کہتے ہیں جس کے سبب معرب کے آخر اثرِ مخصوص پیدا ہو،جیسے: جَاءَ زَیْدٌ میں (جَاءَ) عامل کی وجہ سے (زَیْدٌ) کے آخر ضمہ آگیا،اور رَأَیْتُ زَیْدًا میں (رَأَیْتُ) عامل کی وجہ سے (زَیْدًا) کے آخر فتحہ،اور مَرَرْتُ بِزَیْدٍ میں (بَا) عامل کی وجہ سے (زَیْدٍ) کے آخر کسرہ آگیا۔

﴿عامل لفظی﴾ جس کے معنی ہیں وہ عامل جو خود ملفوظ ہو،جیسے مثالِ مذکور میں (جَاءَ) اور (رَأَیْتُ) اور (بَا) ملفوظ ہے،یا اس پر دلالت کرنے والا جیسے:اَنْ ناصبہ لامِ جارّہ کے بعد مقدر ہوتا ہے،جیسے:اَسْلَمْتُ لِاَدْخُلَ الْجَنَّةَ میں (لام) کے بعد (اَنْ) مقدر ہے،اگر چہ وہ خود ملفوظ نہیں،مگر اس پر دلالت کرنے والا لامِ جارّہ ملفوظ ہے،بالفاظِ دیگر عاملِ لفظی وہ ہے جس کا تلفظ کر سکیں،یا اس کا تلفظ ہو سکے،جو اس پر دلالت کرتا ہو،پس عاملِ محذوف بنظرِ اوّل،اور معنیٔ فعل جو اسمِ اشارہ،یا حرفِ تنبیہ سے مستفاد ہو کر حال میں عامل ہوتے ہیں،جیسے: هٰذَا زَیْدٌ قَائِمًا ،بنظرِ ثانی عاملِ لفظی کی تعریف میں داخل ہیں،**مخفی نہ رہے کہ** عامل درحقیقت متکلم ہوتا ہے،اس لئے کہ مقتضیٔ اعراب ومعانی،اور ان کی علامات کو وہی ظاہر کرتا ہے،اور عوامل آلات ہیں، لیکن نحویوں نے بوجہ دخل فی الجملہ مجازاً آلات کو معانی کا موجد،اور علامات قرار دیا ہے۔

﴿عامل معنوی﴾ جس کے معنی ہیں وہ عامل جو ملفوظ نہ ہو،جیسے:اِبتداء یعنی اسم کا لفظی عامل سے خالی ہونا،یا فعل مضارع کا ناصب وجازم سے خالی ہونا،بالفاظِ دیگر اس کو کہتے ہیں جس کا زبان سے تلفظ نہ کر سکیں،یا اس کا تلفظ نہ ہو سکے،جیسے: زَیْدٌ قَائِمٌ میں (اِبْتِدَاء) یعنی اسم کا عاملِ لفظی سے خالی ہونا جو مبتدا وخبر کو رفع کرتا ہے، تو یہ خالی ہونا ملفوظ نہیں ہو سکتا،اور عامل لفظی وہ عامل جو لفظ،اور معنی دونوں میں تاثیر رکھتا ہے،پس بِحَسْبِكَ دِرْهَمٌ میں (حَسْبِكَ) مبتدا ہونے سے خارج نہ ہوگا،چونکہ اس پر اگر چہ (بَا) داخل ہے،مگر وہ صرف لفظ میں مؤثر ہے،معنی میں مؤثر نہیں کہ یہ بائے زائدہ ہے جو اصل معنی میں مؤثر نہیں ہوتی،تو (حَسْبُكَ) عاملِ لفظی بمعنی مذکور سے اب بھی خالی ہے،تلفظ نہ کر سکیں،یا تلفظ نہ ہو سکے،اس قول سے مقصود ان حضرات کے قول سے احتراز ہے جنہوں نے عاملِ معنوی کا انکار کر کے فرمایا کہ مبتدا وخبر ایک دوسرے میں عامل ہیں،اور حرفِ

مضارع عامل ہے مضارع میں۔

﴿**عامل فعل مضارع**﴾ وہ ہے کہ فعل مضارع کا ناصب وجازم سے خالی ہونا، فعل مضارع کو رفع کرتا ہے، اور خالی ہونا ملفوظ نہیں ہوتا، نحویوں کے نزدیک عامل معنوی یہی دو ہیں جو مذکور ہوئے، باقی سب لفظی ہیں، جیسے: **يَضْرِبُ زَيْدٌ** میں (**يَضْرِبُ**) کا مرفوع ہونا۔

﴿**عامل لفظی قیاسی**﴾ وہ عامل لفظی ہے جو بوجہ تعذّرِ حصر جزئیات جس کا تعیّن بجز مفہومِ کلی نہ ہو، وہ قیاسی ہے، جیسے: **ضَرَبَ، اَكْرَمَ، بَعْثَرَ** کثیر ہیں۔

﴿**عامل سماعی**﴾ وہ عامل لفظی ہے جس کا تعیّن بالشخص ہو، اگرچہ بذریعہ مفہومِ کلی بھی اس کا ضبط ہوسکے، وہ سماعی ہے، جیسے: اسمائے اعدادِ مرکبہ (**اَحَدَ عَشَرَ تاتِسْعَةَ عَشَرَ**) بعض احکام کی تخصیص کے باعث سماعی میں محسوب ہوئے۔

اسی طرح افعالِ ناقصہ، افعالِ مدح وذم، افعالِ مقاربہ، افعالِ قلوب مطلقاً فعل سے ممتاز ہونے کی بناپر سماعی میں شمار کیے گئے، اور معنوی نہ سماعی ہوتا ہے، نہ قیاسی کہ یہ دونوں لفظی کے اقسام ہیں، اور معنوی اس کا مقابل ہے۔

﴿**عامل معنوی**﴾ صاحب لباب کے نزدیک دو قسم پر ہے:

**اوّل**: معنیٔ فعل جو کسی چیز سے ماخوذ ہوں، جیسے: اسم اشارہ، یا حرفِ تنبیہ سے مستفاد ہوکر حال میں عامل ہوتے ہیں، جیسے: **هٰذَا زَيْدٌ قَائِمًا** میں (**هٰذَا**)

**دوم**: وہ جو معنیٔ فعل نہ ہوں، اس کی دو قسم ہیں: **اوّل**: ابتداء، **دوم**: تجرّدِ فعل مضارع، پس عامل معنوی تین ہوئے، اور سیبویہ کے نزدیک معنیٔ فعل عاملِ معنوی نہیں، بلکہ عاملِ لفظی ہیں، **نظر بر آں** عاملِ معنوی دو ہوئے۔

﴿**عُجمہ**﴾ اس کے معنی لغت عرب میں اسم کا کسی معنی کے لئے موضوع ہونا، جیسے: اسمِ ابراہیم کا سریانی زبان میں ایک پیغمبر کے لئے موضوع ہونا، تو (ابراہیم) میں دوسبب عُجمہ، اور علمیّت ہیں۔

﴿**علَمِ مصدر**﴾ وہ اسم ہے جو کسی مصدر کا علم ہو، جیسے: **يَسَار** کہ یہ (**يُسْرٌ**) بمعنی سہولت کا علم ہے، اور علمِ مصدر عمل نہیں کرتا، نیز اس سے اشتقاق بھی نہیں ہوتا۔

﴿**علامت**﴾ بمعنی خاصّہ ہے، اور نحویوں کی اصطلاح میں خاصّۃ الشی وہ ہے جو شی سے خارج ہو، اور شے کے

ساتھ پایا جائے، اور شے کے غیر کے ساتھ نہ پایا جائے، جیسے: علاماتِ اسم کہ وہ سب، کے سب اسم میں پائی جاتی ہیں، غیر میں نہیں۔

﴿علامتِ شاملہ﴾ جو شے کے ہر فرد میں پائی جائے، کوئی فرد اس سے کسی وقت خالی نہ ہو، جیسے: علاماتِ اسم کہ ان میں ایسی کوئی علامت نہیں۔

﴿علامتِ غیر شاملہ﴾ جو اسم کے بعض افراد میں بعض اوقات پائی جائے، جیسے: معروف علاماتِ اسم یعنی الف لام حرفِ تعریف، یا تنوین، یا حرفِ جر وغیرہ، یہ سب کی سب ایسی ہی ہیں، بلکہ اسم کے لئے علاماتِ شاملہ ہے ہی نہیں، جو اس کے ہر فرد میں ہر وقت پائی جائے۔

﴿علامتِ لفظی﴾ وہ ہے جو پڑھنے میں آئے، جیسے: اَلْحَمْدُ میں (الف لام) حرفِ تعریف، اور (بِزَیْدٍ) میں (بَا) حرفِ جار، اور (زَیْدٌ) میں تنوین، اور (قُرَیْشٌ) میں یائے تصغیر، اور یہ تصغیر برائے تعظیم ہے، اور بغدادیؔ میں یائے نسبت، اور (رَجُلَان) میں (الف نون) کہ یہ (رَجُل) بمعنی مرد کا تثنیہ ہے، اور (رِجَال) میں موجودہ تغیر جو (رَجُل) میں ہوا، ملفوظ ہونے کی وجہ سے علامتِ لفظی ہے، اور (ضَارِبَةٌ) میں (تائے متحرکہ) یہ بھی علامتِ لفظی ہے۔

﴿علامت معنوی﴾ وہ ہے جو پڑھنے میں نہ آئے، جیسے: زَیْدٌ عَالِمٌ میں (زَیْد) کا مسند الیہ ہونا ذہنی حکم ہے جو پڑھنے میں نہیں آتا، اور (غُلَامُ زَیْدٍ) میں (غُلَام) کا مضاف ہونا یہ بھی ذہنی حکم ہے جو زبان سے پڑھا نہیں جا سکتا، اور جَاءَنِیْ رَجُلٌ عَالِمٌ میں (رَجُل) کا موصوف ہونا، یہ بھی ذہنی حکم ہے جس کو زبان سے نہیں پڑھ سکتے۔

﴿عدل﴾ کے معنی ہیں اسم کے مادّے کا صورتِ اصلی سے نکالا جانا، بایں طور کہ کسی قاعدۂ صرفی پر مبنی نہ ہو، جیسے: عُمَر کہ مادّہ عین، میم، را کا اپنی صورتِ اصلی (عَامِر) سے بدون قاعدۂ صرفی (عُمَر) کی طرف نکالا جانا، اور عمر میں دو سبب عدل، اور علمیّت ہیں۔

﴿عطف نسق﴾ اس سے مراد ایک طریقہ والا معطوف یعنی وہ معطوف جو اپنے متبوع کے ساتھ ایک طریقہ پر ہو، اور وہ ایک طریقہ یہ ہے کہ دونوں نسبت سے مقصود ہوتے ہیں۔

﴿عطف بحرف﴾ وہ ایسا اسم تابع ہے جو اپنے متبوع کے ساتھ حرفِ عطف کے بعد نسبت سے مقصود ہو،

جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ وَ عَمْرٌو ،اس کوعطفِ نسق بھی کہتے ہیں۔

عطف بحرف میں (عطف) مصدر بمعنیٰ (معطوف) اسمِ مفعول ہے، کیونکہ مذکورہ بالا تعریف معطوف بحرف کی ہے، نہ عطف بحرف معنیٰ مصدری کی، **نظر بر آں** تابع مذکور کا ایک نام ہوا عطف بحرف۔

اسی طرح عطف نسق میں بھی عطف بمعنیٰ معطوف ہے،اور نسق بمعنیٰ (منسوق) یعنی مرتب،اور یہ مرکب توصیفی ہے،اب معنیٰ یہ ہوئے معطوف مرتب،اور مرتب وہ چیز جو اپنے رُتبے پر رکھی گئی ہو،اور اس معطوف کا اپنے رُتبے پر ہونا بایں معنیٰ کہ اپنے متبوع سے مؤخر ہوتا ہے، کیونکہ تابع کا رُتبہ متبوع سے مؤخر ہے، بایں وجہ اس کو عطف نسق کے ساتھ موسوم کیا گیا، یہ وجہ دوسرے توابع میں بھی پائی جاتی ہے،لیکن وجہ تسمیہ میں اطراد وانعکاس نہیں ہوتا، بایں وجہ ان کو عطف نسق کے ساتھ موسوم نہیں کرتے،''حاشیہ ملاّ عبدالغفور'' علیہ الرحمہ سے مفہوم ہوتا ہے کہ عطف نسق میں نسق بمعنیٰ (طریقہ) ہے کہ لغت میں اس کے یہ معنیٰ بھی آتے ہیں، بریں تقدیر یہ مرکب اضافی ہوا،اور مراد یہ کہ ایک طریقہ والا معطوف یعنی وہ معطوف جو اپنے متبوع کے ساتھ ایک طریقہ پر ہو،اور وہ ایک طریقہ یہ ہے کہ دونوں نسبت سے مقصود ہوتے ہیں۔

﴿عطف بیان﴾ وہ ایسا اسم تابع غیر صفت (علم) ہے جو اپنے متبوع کو واضح کرے، جبکہ معطوف علیہ علم کے ساتھ مشہور زیادہ ہو، جیسے: اَقْسَمَ بِاللّٰهِ اَبُوْحَفْصٍ عُمَرَ میں (ابوحفص) معطوف علیہ سیدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت ہے،اور (عمر) عطف بیان آپ کا اسمِ گرامی ہے،لیکن بنسبت (کنیت) آپ (علم) کے ساتھ زیادہ مشہور ومعروف ہیں،اسی لئے اسمِ گرامی عطف بیان قرار دیا گیا۔

یا معطوف علیہ کنیت کے ساتھ زیادہ مشہور ہو، جیسے: جَاءَ نِیْ زَیْدٌ اَبُوْ عُمَرَ میں (زَیْد) معطوف علیہ مشہور صحابی حضرتِ 'زید ابن ارقم' کا علم ہے،اور (ابوعمر) عطف بیان ان کی کنیت ہے،لیکن بنسبت علم کنیت کے ساتھ زیادہ مشہور ہیں،اسی لئے کنیت عطف بیان ہے۔

﴿علم﴾ وہ اسم ہے جو شے معیّن کے لئے وضع کیا گیا ہو،اور اس وضع کے لحاظ سے دوسری شے کے لئے استعمال نہ کیا جائے، جیسے: زَیْد، بَکْر وغیرہ، اصطلاحِ نحات میں اس کی تین قسم ہیں، اگر اس کے شروع میں لفظ (اَبْ) ہو، یا (اِبْن)، یا (اُمّ)، یا (بِنْت) تو اس کو کنیت کہتے ہیں، جیسے: اَبُوْبَکْر، اِبْن عَفَّان، اُمّ کُلْثُوْم، بِنْت صِدِّیْق وغیرہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین،اور اگر اس سے مدح یا ذم مقصود ہو تو اس کو لقب

کہتے ہیں، جیسے: امام النحو ،صدر العلماء، محدث میرٹھی وغیرہ، 'اخفش'، 'اعمش'، 'جاحظ'، جبکہ ان تینوں سے باعتبار معنی ذم مقصود ہو، اور اگر مدح یا ذم مقصود نہیں تو اس کو (اِسْــم ) کہتے ہیں، جیسے: 'احمد رضا'، 'نعیم الدین' وغیرہ، اور جب لفظ علم لقب، یا کنیت کے مقابل بولا جائے تو اس سے اسم مراد ہوتا ہے، جیسا کہ عطف بیان کی مثال 'ابوحفص عمر' میں 'عمر فاروقِ اعظم' رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اسمِ گرامی ہے۔

﴿ غ ﴾

﴿غیر منصرف﴾ وہ ایسا اسم ہے جس میں اسبابِ منع صرف میں سے دو سبب پائے جائیں، خواہ وہ دونوں حقیقتاً ہوں، جیسے: عمر میں ایک (عدل) اور دوسرا (علمیت) یا ایک حقیقتاً، دوسرا حکماً جیسے: حُبْلٰی میں ایک سبب الف مقصورہ برائے تانیث جو حقیقتاً سبب ہے، اور دوسرا اس کلمہ کو وضعاً لازم ہونا جو بمنزلۂ تانیث دیگر ہے، یہ لزومِ سبب حکماً ہے، دوسرے حضرات یوں تعریف کرتے ہیں کہ غیر منصرف وہ اسم ہے جس میں اسبابِ منع صرف میں سے دو سبب پائے جائیں، یا ایک سبب جو دو کے قائم مقام ہو، اور اسبابِ منع صرف نو ہیں: (۱) عدل، (۲) وصف، (۳) تانیث، (۴) معرفہ، (۵) عجمہ، (۶) جمع، (۷) ترکیب، (۸) وزنِ فعل، (۹) الف نون زائدتان۔

﴿ ف ﴾

﴿فعل﴾ وہ کلمہ ہے جو معنیٰ مستقل پر دلالت کرنے کے لئے موضوع ہو، اور اس سے تینوں زمانوں میں سے کوئی زمانہ مفہوم ہو، جیسے: ضَرَبَ، یَضْرِبُ وغیرہ۔

﴿فعل متعدی﴾ وہ فعل جو مفعول بہ تک بھی پہنچے جیسے: ضَرَبَ زَیْدٌ بَکْرًا میں (ضَرَبَ) فعل متعدی ہے کہ فاعل سے متجاوز ہو کر مفعول بہ تک پہنچتا ہے۔

﴿فعل لازم﴾ وہ فعل ہے جو فاعل پر تمام ہو جائے، مفعول بہ تک نہ پہنچے، جیسے: جَلَسَ زَیْدٌ میں (جَلَسَ) فعل لازم ہے جو فاعل پر تمام ہو گیا۔

﴿فعل ماضی﴾ وہ فعل جو کسی امر کے زمانۂ گذشتہ میں موجود ہونے پر دلالت کرے، جیسے: نَصَرَ، ضَرَبَ وغیرہ کہ یہ زمانۂ گذشتہ میں نصرت، اور ضرب کے موجود ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔

﴿فعل مضارع﴾ وہ فعل ہے جو زمانۂ حال، یا آئندہ میں کسی امر کے حدوث پر دلالت کرے، یہ تعریف ان نحویوں کے نزدیک ہے جو مضارع کو حال، اور استقبال میں مشترک قرار دیتے ہیں، اور کہتے ہیں کہ حال اور

استقبال میں سے ہر ایک پر اس کی دلالت وضعی ہے، اور 'زجاج' کے نزدیک مضارع استقبال کے لئے موضوع ہے، اور حال میں اس کا استعمال مجاز ہے، اور 'ابن طراوہ' کے نزدیک برعکس، جیسے: یَضْرِبُ، یُکْرِمُ وغیرہ۔

﴿فعل امر﴾ وہ فعل ہے جو فاعل سے طلب فعل پر خود دلالت کرے، یا بواسطۂ لام، یہ تعریف امر حاضر، اور امر غائب، اور امر مجہول سب کو شامل ہے، امر حاضر طلب پر خود دلالت کرتا ہے، اور امر غائب و مجہول بواسطۂ لام، اور اصطلاحِ نحات میں سب حقیقتاً امر ہیں، جیسے: اِضْرِبْ، لِیَضْرِبْ، لِیُضْرَبْ۔

﴿فعل نہی﴾ وہ فعل ہے جو فاعل سے طلب ترکِ فعل پر بواسطۂ (لَا) دلالت کرے، جیسے: لَا تَضْرِبْ وغیرہ۔

﴿فعل معروف﴾ اس فعل کو کہتے ہیں جس کا فاعل معلوم ہو، خواہ لازم ہو، یا متعدی؛ جیسے: قَامَ زَیْدٌ، ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا۔

﴿فعل مجہول﴾ وہ فعل ہے جو فاعل کی طرف منسوب نہ ہو، اس کو فعل مجہول کہتے ہیں، اور فعل مالم یسم فاعلہٗ، اور مبنی للمفعول بھی، ایسے فعل کے مرفوع کو مفعول مالم یسم فاعلہٗ کہتے ہیں، اور نائب فاعل بھی، جیسے: ضُرِبَ زَیْدٌ، مخفی نہ رہے کہ مفعول بہٖ کے سوا دیگر مفعولات جیسے: مفعولِ مطلق تاکیدی، مفعول لہٗ، مفعول معہٗ نائب فاعل نہیں ہوتے، اور مفعولِ مطلق نوعی، مفعولِ مطلق عددی، مفعولِ فیہ زمانی معیّن، مفعول فیہ مکانی معیّن نائب فاعل ہوسکتے ہیں، لیکن اس وقت جبکہ کلام میں مفعول بہٖ نہ ہو، ورنہ نائب فاعل ہونے کے لئے وہ متعین ہے، جیسے: ضُرِبَ ضَرْبٌ شَدِیْدٌ یَوْمَ الْجُمْعَةِ اَمَامَ الْاَمِیْرِ (شدید مار ماری گئی جمعہ کے دِن امیر کے سامنے) اس مثال میں مفعول بہٖ نہیں، لہٰذا مفعولِ مطلق نوعی کو نائب فاعل بنایا گیا، اور ضُرِبَ ضَرْبَةٌ یَوْمَ الْجُمْعَةِ اَمَامَ الْاَمِیْرِ (ایک مار ماری گئی جمعہ کے دِن امیر کے سامنے) اس میں مفعولِ مطلق عددی کو نائب فاعل بنایا گیا، اور ضُرِبَ یَوْمُ الْجُمْعَةِ اَمَامَ الْاَمِیْرِ ضَرْبًا شَدِیْدًا (یوم جمعہ کو بضربِ شدید امیر کے سامنے مارا گیا) یعنی یومِ جمعہ میں امیر کے سامنے ضربِ شدید واقع ہوئی، اس میں مفعولِ فیہ زمانی معیّن کو نائب فاعل بنایا گیا، اور ضُرِبَ اَمَامُ الْاَمِیْرِ یَوْمَ الْجُمْعَةِ ضَرْبًا شَدِیْدًا (جمعہ کے دِن بضربِ شدید امیر کا سامنا مارا گیا) یعنی جمعہ کے دِن ضربِ شدید امیر کے مواجہ میں واقع ہوئی، اس میں مفعولِ فیہ مکانی کو نائب فاعل بنایا گیا، ضَرَبْتُ زَیْدًا میں (زَیْدًا) کو نائب فاعل بنائیں تو کہیں گے: ضُرِبَ زَیْدٌ، اور مفعول بہٖ واسطہ جیسے: مَرَرْتُ بِزَیْدٍ میں (زَیْد) کو نائب فاعل بنائیں تو یوں کہیں گے: مُرَّ بِزَیْدٍ، اس میں

(زَیـــد) نائب فاعل ہے جولفظاً مجروراور محلاً مرفوع، اور مفعول فیہ زمانی، اور مکانی غیر معیّن نائب فاعل نہیں ہوتے، جیسے: حِیْن اور مَکَان، لہٰذا ضُرِبَ حِیْنٌ، یا ضُرِبَ مَکَانٌ نہیں کہا جائے گا۔

**مخفی نہ رھے کہ** فعل ماضی، اور امر حاضر معروف کا حکم یہ کہ مطلقاً مبنی ہیں، اور امر غائب معروف ومجہول، اور نہی خواہ معروف ہو، یا مجہول سب مضارع میں داخل ہیں کہ جو حکم مضارع کا وہی ان کا، اور مضارع میں یہ تفصیل کہ بر مذہب جمہور جب نونِ جمع مؤنث غائب، یا حاضر متصل ہو تو مبنی ہوتا ہے، اور جب نونِ تاکید متصل ہو تب بھی، اِن دونوں صورتوں کے ماسوا میں معرب ہوتا ہے، اور نونِ تاکید کا اتصال صرف پانچ صیغوں میں ہوتا ہے یعنی واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر، واحد متکلم، جمع متکلم میں، تو بوقت اتّصال یہی مبنی ہوں گے، باقی سات صیغوں میں اتصال نہیں ہوتا کہ ضمیر فاعل فاصل ہوتی ہے، لہٰذا وہ معرب رہیں گے، یہی حکم امر غائب معروف ومجہول، اور نہی معروف ومجہول کا ہے کہ بوقت اتصال نونِ جمع مؤنث، یا نونِ تاکید مبنی ہوتے ہیں، ورنہ معرب۔

﴿فعل صحیح﴾ **وهو عند النحاة مالم يكن حرفه الاخير حرف علة سواء كان اصليًا او زائدًا فلذا لم يقل لامهٗ**، نحویوں کی اصطلاح میں وہ ایسا اسم ہے جس کے آخر میں حرفِ علّت نہ ہو، نہ اصلی، نہ زائد، جیسے: ضَرَبَ، فَتَحَ، یَسْمَعُ، اَکْرَمَ، یُکْرِمُ، بَعْثَرَ، یُبَعْثِرُ۔

﴿فا جزائیہ﴾ وہ ہے جس سے پیشتر کوئی شرط ہو، جیسے: اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ۔

﴿فا عاطفہ﴾ وہ ہے جس سے پہلے کوئی معطوف علیہ ہو، جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ فَعَمْرٌو۔

﴿فا تفصیلیہ﴾ وہ ہے جس سے پیشتر کوئی اجمال ہو، جیسے: فَاَمَّا الَّذِیْنَ شَقُوْا فَفِی النَّارِ۔

﴿فا تعلیلیہ﴾ وہ ہے جس سے پیشتر کوئی دعویٰ مذکور ہو، خواہ صراحۃً ہو، یا ماقبل سے مفہوم ہوتا ہو، حتیٰ کہ اس کا ماقبل اس کے لئے دلیل بنے، جیسے: لَا تَصُوْمُوْا فِیْ هٰذِهِ الْاَیَّامِ فَاِنَّهَا اَیَّامُ اَكْلٍ وَّ شُرْبٍ۔

﴿فا فصیحہ﴾ وہ ہے جو شرطِ محذوف کی جزا پر داخل ہوتی ہے، جیسے: فَقَطْ میں (فَا) اور شرطِ محذوف اِذَا كَانَ الْاَمْرُ كَذَالِكَ۔

﴿فَا نتیجیہ﴾ وہ ہے جس کا مدخول کلامِ سابق سے پیدا ہوتا ہے، جیسے: فَلَا یُقَالُ میں (فَا) جبکہ مذکورہ جملہ ماقبل کی توضیح کے بعد کہا جائے۔

﴿فعل تام﴾ اس کے معنی ثبوت فی نفسہ ہیں، نہ ثبوتِ شے برائے شے دیگر، اسی لئے طالب خبر نہیں، جیسے: كَانَ زَيْدٌ اس میں (كَانَ) بمعنی (ثَبَتَ) سے متبادر وہ (ثَبَتَ) ہے جو ثبوت فی نفسہ سے مشتق ہے، ورنہ مطلق ثبوت تو ناقصہ میں بھی ہوتا ہے، کہ اس میں خبر اس کے اسم کے لئے ثابت ہوتی ہے، جو ثبوت فی غیرہ ہے، اور وہ مطلق ثبوت کا فرد ہے، جیسے: كَانَ زَيْدٌ بمعنی ثَبَتَ زَيْدٌ، اسی قبیل سے آیت کریمہ كُنْ فَيَكُوْنُ ہے۔

﴿فاعل﴾ وہ اسم ہے جس سے پیشتر ایسا فعل ہو جس کی نسبت ثبوتی، یا سلبی کی گئی ہو، اس اسم کی جانب بایں طور کہ فعل کا قیام اس اسم کے ساتھ ہو، جیسے: جَاءَ نِيْ زَيْدٌ میں (زَيْد)، اور (قَامَ بَكْرٌ) میں (بَكْر)، اور (مَا ضَرَبَ عَمْرٌو) میں (عَمْرو) بالفاظِ دیگر وہ اسم ہے جس کی طرف فعل، یا شبہ فعل کی اسناد ہو، جیسے: جَاءَ نِيْ زَيْدٌ میں (زَيْد)، اور (زَيْدٌ قَائِمٌ) میں (قَائِم) کہ اس میں (هو) مستتر ہے، کبھی اس کا اعراب لفظاً ہوتا ہے، جیسے مذکورہ مثالیں، اور کبھی تقدیراً جیسے: ضَرَبَ مُوْسٰى، یا محلا، معرب جیسے: كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا میں کہ اسمِ جلالت معرب لفظاً مجرور، اور محلا مرفوع بنابر فاعلیت، یا مبنی جیسے: قَامَ هٰذَا، **مخفی نہ رہے کہ** مذکورہ بالا توضیح، یہ ان نحویوں کے نزدیک جو اعرابِ محلّی کو مبنی کے ساتھ مخصوص قرار نہیں دیتے، یہی قول اکثر ہے، اور جو مخصوص قرار دیتے ہیں، ان کے نزدیک كَفٰى بِاللّٰه میں اسمِ جلالت کو مجرور لفظاً، اور مرفوع تقدیراً کہیں گے، اور بعض نحوی ایسے مقام پر مرفوع معنیً کہتے ہیں، اسی لئے حضرت 'صدر العلماء' علیہ الرحمہ نے ترکیب میں اکثر یہی اختیار فرمایا، اور کہیں کہیں قولِ اوّل کے مطابق ترکیب فرمائی ہے، **مخفی نہ رہے کہ** جب فاعل مؤنث حقیقی اسمِ ظاہر نوعِ انسان سے نہ ہو، تو فعل کی تانیث لازم نہیں، جیسے: سَارَ النَّاقَةُ، اور جب فاعل مؤنث حقیقی اسمِ ظاہر نوعِ انسان سے ہو تو فعل کی تانیث لازم ہوتی ہے، جیسے: قَامَتْ هِنْدٌ، اور جب فاعل ضمیر مؤنث ہو، خواہ مؤنث حقیقی کی طرف راجع ہونے والی ضمیر ہو، یا مؤنث غیر حقیقی کی طرف، دونوں صورتوں میں فعل کی تانیث لازم ہے، جیسے: هِنْدٌ قَامَتْ میں (هِيَ) راجع بسوئے مؤنث حقیقی از نوعِ انسان، اور اَلشَّمْسُ طَلَعَتْ میں (هِيَ) راجع بسوئے (اَلشَّمْس) جو مؤنث غیر حقیقی ہے، اور جب فاعل مؤنث غیر حقیقی، یا جمع تکسیر خواہ مذکر کی ہو، یا مؤنث کی تو فعل کی تذکیر و تانیث دونوں جائز، جیسے: طَلَعَ الشَّمْسُ، اور طَلَعَتِ الشَّمْسُ، یہ مثال مؤنث غیر حقیقی کی ہے، اور قَالَ الرِّجَالُ، اور قَالَتِ الرِّجَالُ یہ مثال جمع تکسیر مذکر کی ہے، اور قَالَ نِسْوَةٌ، اور قَالَتْ نِسْوَةٌ، یہ مثال جمع

تکسیر مؤنث کی ہے، اور یہی حکم جمع مؤنث سالم کا ہے، جیسے: جَاءَ الْمُؤْمِنَاتُ، اور جَاءَتِ الْمُؤْمِنَاتُ، اور فاعل ضمیر راجع بسوئے جمع تکسیر ہو تو جمع تکسیر اگر عاقل کی ہو تو فعل کی تذکیر بضمیر واو بھی جائز ہے، جیسے: اَلرِّجَالُ قَامُوْا، اور تانیث بضمیر واحد مؤنث بھی، جیسے: اَلرِّجَالُ قَامَت، اور جمع تکسیر اگر غیر عاقل کی ہے تو فعل کی تانیث بضمیر واحد مؤنث، اور جمع مؤنث دونوں جائز، جیسے: اَلْاَیَّامُ مَضَتْ، اور اَلْاَیَّامُ مَضَیْنَ، اور اگر مؤنث لفظی ایسا اسم ہے جس کو حیوانِ نر و مادہ دونوں پر اطلاق کرتے ہیں جیسے: حَمَامَة کہ کبوتر اور کبوتری دونوں پر بولا جاتا ہے، اور نَمْلَة چیونٹی، اور چیونٹے دونوں پر بولتے ہیں، پس اگر یہ فاعل واقع ہوں تو فعل کی تذکیر و تانیث دونوں جائز ہے، خواہ اس کا مصداق نر ہو یا مادہ جیسے: قَالَتْ نَمْلَةٌ وَ قَالَ نَمْلَةٌ۔

## ﴿ ق ﴾

﴿قسم﴾ جس کے معنی ہیں فارسی میں سوگند، اور مراد وہ جملہ جو سوگند پر مشتمل ہو، جیسے: وَاللّٰهِ لَاَضْرِبَنَّ زَیْدًا، اور اُقْسِمُ وَاللّٰهِ، چونکہ (وَاللّٰه) پر مشتمل ہے، اور (وَاللّٰه) سوگند ہے، لہٰذا پورے جملے کو قسم کے ساتھ موسوم کیا گیا، یہ تسمیہ از قبیل تَسْمِیَةُ الْکُلِ بِاِسْمِ الْجُزْءِ ہوا۔

**مخفی نہ رہے کہ** (وَاللّٰهِ لَاَضْرِبَنَّ زَیْدًا) میں (وَاللّٰه) جملہ قسمیہ انشائیہ ہے، اور (لَاَضْرِبَنَّ زَیْدًا) جوابِ قسم جملہ خبریہ ہے، بعض ناواقف حضرات ان دونوں کو ملا کر جملہ قسمیہ قرار دیتے ہیں جو فاحش غلطی ہے، کیونکہ نحاۃ قسم، اور جوابِ قسم کو ملا کر جملہ قرار نہیں دیتے، بلکہ اِن دونوں کو الگ الگ دو جملے قرار دیتے ہیں، کیونکہ جملہ انشائیہ، اور جملہ خبریہ کو ملا کر جملہ انشائیہ کہنا ایسا ہی ہے جیسے کوئی بیوقوف یہ کہے کہ سفیدی، اور سیاہی مل کر سفیدی ہو گئی۔

## ﴿ ک ﴾

﴿کَاَنَّ﴾ حرفِ مشبہ بالفعل برائے تشبیہ، تشبیہ کے معنی ہیں ایک چیز کو دوسری کے ساتھ کسی وصف میں شریک کرنا، یہ معنی اکثری ہیں، جبکہ خبر جامد ہو، جیسے: کَاَنَّ زَیْدًا اَسَدٌ، اور کبھی معنی تحقیق کے لئے آتا ہے، جیسے:

فاصبح بطن مكة مقشعرًا      كَاَنَّ الارض ليس بها هشام

اور کبھی بمعنی شک جبکہ خبر مشتق ہو، جیسے: کَاَنَّ زَیْدًا قَائِمٌ، اور کبھی تقریب کے لئے جیسے: کَاَنَّكَ بِالدُّنْیَا لَمْ تَکُنْ وَ بِالْآخِرَةِ لَمْ تَزَلْ۔

﴿ کنایہ ﴾ مصدر ہے جس کے لغت، اور اصطلاح میں ایک معنی ہیں یعنی کسی چیز کو ایسے لفظ سے تعبیر کرنا جس کی دلالت اس معیّن چیز پر واضح نہ ہو، لیکن معنیٰ مصدری مراد نہیں، بلکہ وہ لفظ مراد ہے جو اس معیّن چیز پر صراحۃً دلالت نہ کرے، جیسے: کَمْ، اور کَذَا۔

﴿ کَانَ زائدہ ﴾ اس کو کہتے ہیں جس کا عدم معنیٰ مقصود کے لئے مخل نہ ہو، یہ درمیانِ کلام میں ہوتا ہے، اوّل میں نہیں، ایک وہ ہے جو کسی معنی کا افادہ نہ کرے، جیسے آیت کریمہ: کَیْفَ نُکَلِّمُ مَنْ کَانَ فِی الْمَھْدِ صَبِیًّا، اور دوسرا وہ جو صرف زمانہ کا افادہ کرے، اسم وخبر کا طالب نہ ہو، کیونکہ معنیٰ کون سے خالی ہے جو اسم وخبر کے مقتضی ہوتے ہیں، جیسے: اِنَّ مِنْ اَفْضَلِھِمْ کَانَ زَیْدًا، یہ بھی قسمِ اوّل کی طرح رافع وناصب نہیں، تو عدمِ عمل میں اس کے ساتھ تشبیہ دے کر اس کے اسم کے ساتھ موسوم کر دیا، ورنہ یہ حقیقتًا زائد نہیں کہ معنیٰ زمان کا افادہ کر رہا ہے، قسمِ اوّل کی زیادت میں خفا نہیں، دوم میں خفا ہے۔

﴿ کَانَ ناقصہ ﴾ وہ ہے جو اس بات پر دلالت کرے کہ ثبوتِ خبر برائے اسم تا زمانۂ حال نہیں، بلکہ زمانۂ ماضی میں منقطع ہو گیا، جیسے: کَانَ الشَّیْخُ شَابًّا کہ ثبوتِ شباب برائے شیخ تا زمانۂ تکلم مستمر نہیں، یا ثبوتِ خبر برائے اسم مستمر ہے، اس پر کبھی عدم طاری نہیں ہوا، اسی قبیل سے وہ (کَانَ) ہے جو صفاتِ باری تعالیٰ میں مستعمل ہوتا ہے، جیسے: کَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا، اور کبھی (کَانَ) بمعنیٰ (صَارَ) ہوتا ہے، جیسے: کَانَ الْفَقِیْرُ غَنِیًّا، اور کبھی برائے استقبال بھی آتا ہے، جیسے: یَخَافُوْنَ یَوْمًا کَانَ شَرُّہٗ مُسْتَطِیْرًا۔

﴿ کَانَ شانیہ ﴾ اس کو کہتے ہیں جس میں ضمیر شان مستتر ہو، اور یہ ناقصہ ہوتا ہے، جیسے: کَانَ زَیْدٌ قَائِمٌ کہ اس میں ضمیر شان (ھو) اسم کَانَ ہے، اور زَیْدٌ قَائِمٌ جملہ خبریہ خبر کَانَ ہے۔

﴿ کَانَ تامّہ ﴾ بمعنیٰ (ثَبَتَ) اس کے معنیٰ ثبوت فی نفسہٖ ہیں، نہ ثبوتِ شے برائے شے دیگر جیسے: کَانَ اللّٰہُ وَ لَا شَیْءَ مَعَہٗ، اور کبھی (کَانَ) بمعنیٰ حدث، جیسے:

کان الشّتاء فادفئونی ۔۔۔۔ فان شیخ یھدمہٗ شتاء

اور کبھی بمعنیٰ حضر جیسے: وَاِنْ کَانَ ذُوْ عُسْرَۃٍ فَنَظِرَۃٌ اِلٰی مَیْسَرَۃٍ، ان استعمالات میں (کَانَ) خبر سے مستغنی ہے، اس لئے کہ معنیٰ، اور زمانہ دونوں پر دلالت کرتا ہے، لہٰذا تامّہ ہوا۔

﴿ کَادَ ﴾ یہ جزمِ متکلم کے اعتبار سے فاعل کے لئے حصولِ خبر کے قرب پر دلالت کرتا ہے، جیسے: کَادَ زَیْدٌ یَجِیْئُ، ناقص التصرف ہے کہ ماضی، اور مضارع کے علاوہ، اور فعل نہیں آتے، جیسے: کَادَ، یَکَادُ، کَیْدًا وَ

مَكَادَةً مثل هَابَ، يَهَابُ، اور اصمعی نے (كَوْدًا) حکایت کیا ہے، تو مثل خَافَ، يَخَافُ، خَوْفًا اجوف واوی ہوا، اور کبھی اسم فاعل بھی آتا ہے، اور بروقت لحوقِ ضمائر بارزہ (كُدْتُ) بکسر کاف، اور بضم کاف بھی بولتے ہیں، مگر بضم کاف قوی نہیں، اور صاحب مسالک بہیہ نے افعالِ متصرفہ سے قرار دیا ہے، اور اس کی خبر کا فعل مضارع بغیر (اَنْ) ہونا اکثر ہے، کیونکہ (اَنْ) استقبال پر دلالت کرتا ہے، اور یہ مطلوب کے منافی ہے، اس لئے کہ مطلوب حال ہے، اور کبھی (كَادَ) اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اسم کی خبر کے ساتھ مشابہت قریب ہوگئی، جیسے: كَادَ الْعُرُوْسُ يَكُوْنُ اَمِيْرًا۔

﴿كَرَبَ﴾ بابِ (نَصَرَ) سے جیسے: كَرَبَتِ الشَّمْسُ جبکہ سورج غروب سے قریب ہوجائے، یہ اس کی اصل ہے، اور جب افعالِ مقاربہ کی طرح مستعمل ہو تو شروع فی الفعل کے لئے آتا ہے، جیسے کہ ابن حاجب علیہ الرحمہ نے تصریح فرمائی، اور (كَادَ) کی طرح مستعمل ہوتا ہے، نہ (عَسٰی) کی طرح، کیونکہ (رَجا) کے معنی کو متضمن نہیں۔

﴿کاملہ﴾ وہ نعمتیں جن کا اثر غیر تک نہ پہنچے ان کو فضائل کہتے ہیں، جو جمع فضیلت ہے، جیسے اس کتاب کے خطبہ میں واقع (وَآلائِهِ الْكَامِلَةِ)

﴿کم خبریہ﴾ وہ ہے جو عدد، اور معدود دونوں پر دلالت کرتا ہے، لیکن اس عدد پر جو مخاطب کے نزدیک مبہم ہو، اور متکلم کو کبھی معلوم، اور کبھی معلوم نہیں ہوتا، اور معدود مخاطب کے نزدیک مجہول ہوتا ہے، اسی واسطے تمیز کی جانب احتیاج ہوتی ہے، جو معدود کو بیان کرے، اور وہ بدون قرینہ محذوف نہیں ہوتی، اس کے بعد صیغۂ تکلم ہوتا ہے، جیسے بروقت ذکرِ دینار کوئی کہے: كَمْ عِنْدِيْ اَيْ كَمْ دِيْنَارٍ عِنْدِيْ، اور جیسے: كَمْ مَالٍ اَنْفَقْتُ، اور كَمْ دَارٍ بَنَيْتُ، اور کبھی اس کی تمیز پر (مِنْ) آتا ہے، جیسے: كَمْ مِنْ مَلَكٍ فِي السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ، اور یہ برائے انشائے تکسیر ہوتا ہے، اور اس کا مابعد جملۂ خبریہ ہوتا ہے، اور اس کی تمیز کبھی مفرد ہوتی ہے، اور کبھی مجموع، دونوں تقدیر پر مجرور ہوتی ہے، جیسے: كَمْ رَجُلٍ ضَرَبْتُ، اور كَمْ غِلْمَانٍ اشْتَرَيْتُ، اس کو وہ شخص استعمال کرتا ہے جس کو اپنی تعلّی کا بیان مقصود ہو، **مخفی نہ رہے کہ** (كَمْ) خبریہ انشائے تکسیر پر دلالت کرتا ہے، اور اس کا مابعد جملۂ خبریہ ہوتا ہے، اور انشار، اور خبر میں منافات ہے، مگر ان دونوں کا متعلق جداگانہ ہے، اس لئے کہ جس نسبت سے اِخبار متعلق ہے، اس سے اِنشار نہیں، جیسے:

کَمْ رَجُلٍ ضَرَبْتُ میں دو نسبتیں، ایک نسبت تکسیر رجل، اس سے انشاء متعلق ہے، اور دوسری نسبت ضرب فاعل متکلم کی جانب اس سے إخبار متعلق ہے، اسی واسطے یہ جملہ خبریہ ہے۔

﴿کم استفہامیہ﴾ وہ ہے جو عدد، اور معدود دونوں پر دلالت کرتا ہے، لیکن اس عدد پر جو متکلم کے نزدیک مبہم ہے، اور اس کے خیال میں مخاطب کو معلوم، اور کبھی متکلم کو بھی معلوم ہوتا ہے، اس کی اور (کَذَا) کی تمیز منصوب ہوتی ہے، جیسے: کَمْ رَجُلاً عِنْدَكَ (کتنے مرد تیرے پاس ہیں) اور عِنْدِيْ كَذَا دِرْهَمًا (میرے پاس اتنے درہم ہیں) اس کے بعد صیغۂ خطاب ہوتا ہے، اور کبھی اس پر (مِنْ) داخل ہوتا ہے، جیسے: مِنْ كَمْ مَجْلِسٍ أُخْرِجْتَ (تم کتنی مجلسوں سے نکالے گئے)

(کَمْ) استفہامیہ ہو، یا (کَمْ) خبریہ، دونوں کے لئے صدارت ضروری ہے، اور ہر ایک مرفوع، منصوب، مجرور ہوتا ہے، جس ترکیب میں (کَمْ) کے بعد فعل یا شبہ فعل ہو، جو ضمیر (کَمْ) کے متعلق میں عامل نہیں، وہاں پر حسب عمل فعل، یا شبہ فعل (کَمْ) منصوب ہوگا، منصوبات میں سے کونسا منصوب ہے؟ اس کی تعیین اس کی تمیز سے ہوگی، جیسے: کَمْ رَجُلاً ضَرَبْتَ، اور کَمْ رَجُلٍ ضَرَبْتُ میں (کَمْ) منصوب بنابر مفعول بہ ہے، اور کَمْ ضَرْبَةً ضَرَبْتَ، اور کَمْ ضَرْبَةٍ ضَرَبْتُ میں (کَمْ) منصوب بنابر مفعولِ مطلق ہے، اور (کَمْ يَوْمًا سِرْتَ، اور کَمْ يَوْمٍ سِرْتُ میں (کَمْ) منصوب بنابر مفعول فیہ ہے، اور کَمْ دِرْهَمًا كَانَ مَالُكَ، اور کَمْ دِرْهَمٍ كَانَ مَالِيْ میں (کَمْ) منصوب بنابر خبر کَانَ ہے، اور کَمْ دِرْهَمًا ظَنَنْتَ مَالَكَ، اور کَمْ دِرْهَمٍ ظَنَنْتُ مَالَكَ میں (کَمْ) منصوب (ظَنَنْتَ) یا (ظَنَنْتُ) کا مفعول بہ ثانی ہے، اور اگر (کَمْ) سے پیشتر مضاف یا حرفِ جر ہو تو مجرور ہوگا، جیسے: غُلَامُ كَمْ رَجُلاً ضَرَبْتَ، اور عَبْدُ كَمْ رَجُلٍ اِشْتَرَيْتُ میں (کَمْ) مجرور بنابر مضاف الیہ، اور بِكَمْ دِرْهَمًا اِشْتَرَيْتَ، اور بِكَمْ رَجُلٍ مَرَرْتُ میں (کَمْ) مجرور بحرفِ جر ہے، اور اگر یہ دونوں صورتیں نہیں تو مبتدا ہوگا، بشرطِ اس کی تمیز ظرف نہ ہو، جیسے: (کَمْ رَجُلاً اِخْوَتُكَ) اور (کَمْ رَجُلٍ اِخْوَتِيْ) میں (کَمْ) مرفوع بنابر مبتدا ہے، اور اگر اس کی تمیز ظرف ہے تو خبر ہوگا، جیسے: کَمْ يَوْمًا سَفَرُكَ، اور کَمْ يَوْمٍ سَفَرِيْ میں (کَمْ) مرفوع بنابر خبر ہے۔

## ﴿ ل ﴾

﴿لائے نفی جنس﴾ اس سے مراد (لائے نفی از جنس) یعنی جنس سے نفی کرنے والا (لا)، جنس سے کسی چیز کی نفی کرنے

والاخبر کی، اب معنی یہ ہوئے کہ جنس سے خبر کی نفی کرنے والا (لَا)، نہ یہ کہ خود جنس کی کسی چیز سے نفی کرنے والا جیسے کہ عام طور پر زبان زد ہے، اس (لَا) کا اسم اکثر مضاف ہوتا ہے، جیسے: **لَا غُلَامَ رَجُلٍ ظَرِيفٌ فِي الدَّارِ**۔

اور کبھی مشابہ بہ مضاف جیسے: **لَاعِشْرِيْنَ دِرْهَمًا لَكَ**، جس طرح (لَا) کا اسم مضاف لفظاً منصوب ہوتا ہے، اسی طرح اس کا اسم مشابہ بہ مضاف بھی منصوب لفظاً ہوتا ہے، جیسے مثالِ مذکور میں، بلکہ جب مضاف اور مشابہ بہ مضاف نہ ہو تب بھی منصوب ہوتا ہے، مگر محلاً جیسے: **لَا رَجُلَ فِي الدَّارِ**، اس (لَا) کا اسم ان ہی تین میں سے کوئی ایک ہوا کرتا ہے۔

اگر اس (لَا) کے بعد معرفہ واقع ہو تو (لَا) کی تکرار معرفۂ دیگر کے ساتھ واجب ہوتی ہے، جیسے: **لَا زَيْدٌ عِنْدِیْ وَلَا عَمْرٌو**، یہ معرفہ (لَا) کا اسم نہیں ہوتا، کیونکہ (لَا) اس صورت میں عمل نہیں کرتا، اور اسم وہی کہلائے گا جس میں (لَا) عمل کرے۔

اور اگر (لَا) کے بعد نکرۂ مفرد ہو، اور (لَا) نکرۂ مفرد دیگر کے ساتھ مکرر تو اس ترکیب میں پانچ وجوہ روا ہیں:

**اوّل**: یہ کہ دونوں (لَا) برائے نفی جنس، اور دونوں نکرے مبنی بر فتح، جیسے: **لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ**۔

**دوم**: یہ کہ اوّل: (لَا) برائے نفی جنس، اور دوم: زائد برائے تاکید نفی، اوّل: نکرہ مبنی بر فتح، اور دوم: منصوب لفظاً، جیسے: **لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةً اِلَّا بِاللّٰہِ**۔

**سوم**: یہ کہ اوّل: (لَا) برائے نفی جنس، اور دوم: برائے تاکید نفی، اوّل: نکرہ مبنی بر فتح، اور دوم: مرفوع لفظاً، جیسے: **لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰہِ**۔

**چهارم**: یہ کہ اوّل: (لَا) برائے نفی جنس ملغی عن العمل، اور دوم: زائد برائے تاکید نفی، اور دونوں نکرے مرفوع، جیسے: **لَا حَوْلٌ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰہِ**۔

**پنجم**: یہ کہ اوّل: (لَا) مشابہ بلیس، اور دوم: برائے نفی جنس، اوّل: نکرہ مرفوع، اور دوم: مبنی بر فتح، جیسے: **لَا حَوْلٌ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ**۔

**مخفی نہ رہے کہ** لائے نفی جنس مبالغہ فی النفی کے واسطے آتا ہے، اور استغراقِ نفی میں نص ہوتا ہے، جیسے: **لَا رَجُلَ فِي الدَّارِ**، مگر **لَا رَجُلَ فِي الدَّارِ بَلْ رَجُلَانِ** کہنا درست نہیں کہ جنس کی نفی بالاستغراق کے بعد **بَلْ رَجُلَانِ** کہنا اثباتِ جنس کی طرف عود ہے، جس سے آخر کلام اوّل کلام کے مناقض ہوگیا۔




﴿لَيْتَ﴾ برائے تمنی اس کے معنی ہیں کسی چیز کے حصول کی محبت خواہ حصول کی اُمید ہو، یا نہ ہو، جیسے: لَيْتَ زَيْدًا قَائِمٌ۔

﴿لَعَلَّ﴾ برائے ترجی، اس کے معنی ہیں ایسے امرمحبوب، یا مکروہ کی اُمید کرنا جس کے حصول پر وثوق نہ ہو، امرمحبوب کی ترجی جیسے: لَعَلَّ السُّلْطَانَ يُكْرِمُنِيْ ، اور امرمکروہ کی ترجی جیسے: لَعَلَّ الرَّقِيْبَ حَاضِرٌ، لیکن امرمحبوب کی ترجی اکثر ہوتی ہے اور مکروہ کی کم، ترجی اور تمنی میں باعتبارِ عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہے، کیونکہ تمنی ممکن اور ممتنع دونوں میں مستعمل ہے، اور ترجی ممکن کے ساتھ خاص، اور ترجی امرمحبوب اور مکروہ دونوں میں مستعمل اور تمنی امرمحبوب کے ساتھ مخصوص تو امرممکن محبوب میں تمنی اور ترجی دونوں پائی جائیں گی، اور ممتنع میں تمنی، نہ ترجی، اور امرممکن مکروہ میں ترجی پائی جائے گی، نہ تمنی۔

﴿لٰكِنَّ﴾ برائے استدراک، لغت میں اس کے معنی ہیں کسی چیز کے ساتھ مافات کی تلافی، اور اصطلاح میں وہ ہے کہ اس توہم کو دفع کرنے کے لئے جو کلام سابق سے پیدا ہوا ہے، چونکہ یہ دفع استثنائے منقطع سے مشابہت رکھتا ہے، اس لئے (لٰكِنَّ) استثنائے منقطع کے واسطے مقرر ہوگیا، اس کا ماقبل جملۂ موہمہ، اور مابعد جملۂ دافعہ کہلاتا ہے، یہ ضروری ہے کہ جملۂ موہمہ، اور جملۂ دافعہ اثبات ونفی کے اعتبار سے معنیً مختلف ہوں، لفظاً اختلاف ضروری نہیں، کیونکہ ابہام اور دفع معنی کے اعتبار سے ہوتا ہے، اس لئے دونوں کا باعتبارِ معنی اختلاف ضروری ہوا، جیسے: غَابَ زَيْدٌ لٰكِنَّ بَكْرًا حَاضِرٌ، لفظاً مثبت، اور معنیً مختلف ہیں کہ (لٰكِنَّ بَكْرًا حَاضِرٌ) بمعنی (لٰكِنَّ بَكْرًا مَاغَابَ) ہے، **حاصل یہ کہ** موہمہ، اور دافعہ دونوں جملوں میں فی الجملہ تنافی ضروری ہے، تضادِ حقیقی لازم نہیں، جیسے آیت کریمہ: اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ کہ عدمِ شکر اور افضال متضاد نہیں، البتہ دونوں میں فی الجملہ تنافی ضرور ہے۔

﴿لَوْلَا امتناعیہ﴾ دو جملوں پر داخل ہوتا ہے، نحوی دوسرے جملہ کو جوابِ (لَوْلَا) کہتے ہیں، چونکہ یہ حرفِ شرط نہیں، اس لئے پہلے جملہ کو شرط نہیں کہتے، یہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ دوسرے جملہ کا مضمون پہلے جملہ کے مضمون کے پائے جانے کے سبب منفی ہوگیا، جیسے: لَوْلَا عَلِيٌّ لَهَلَكَ عُمَرُ، اس میں دوسرا جملہ (لَهَلَكَ عُمَرُ) ہے، اس کا مضمون (ہلاکِ عمر) اور پہلا جملہ (لَوْلَا عَلِيٌّ) جو اصل میں (لَوْلَا عَلِيٌّ مَوْجُوْدٌ) تھا، اس کا مضمون وجودِ علی تو (لَوْلَا) نے اس بات پر دلالت کی کہ ہلاکِ عمر منتفی ہوا بسبب وجودِ علی، یہ حضرتِ عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد ہے، جس کی قدرے تفصیل یہ ہے کہ ایک حاملہ عورت





سے زنا صادر ہوا، بعد ثبوتِ شرعی آپ نے اس کو سنگسار کرنے کا حکم دے دیا، مولائے مشکل کشا سیدنا 'علی' مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یاد دلایا کہ اللہ کے رسول سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حاملہ عورت کو وضع حمل کے بعد سنگسار کیا جائے، چنانچہ آپ نے ایسا ہی کیا، اور فرمایا: لَوْلَا عَلِيٌّ لَهَلَكَ عُمَر، 'علی' کی وجہ سے 'عمر' ہلاک نہ ہوا، یعنی مولائے مشکل کشا کی یاد دہانی نے دینی ہلاکت سے بچالیا، اس سے معلوم ہوا کہ خلافِ شرع حکم دینی ہلاکت ہے۔

﴿لَوْ برائے شرط﴾ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ جزا کا انتفار ہوا بوجہ انتفائے شرط کے جیسے: لَوْ كَانَ فِيهِمَا آلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا میں (لَوْ) نے اس بات پر دلالت کی کہ اوّل کا انتفا یعنی تعددِ آلِهَة کا انتفائے معلوم سبب ہے، ثانی کے انتفار یعنی فسادِ زمین وآسمان کے انتفائے معلوم کے لئے نفس الامر میں یعنی اللہ تعالیٰ کے سوا اور خدا ہوتے تو زمین وآسمان کا موجودہ نظام برباد ہو جاتا، لیکن اللہ تعالیٰ کے سوا اور خدا نہیں، اس لئے زمین وآسمان کا موجودہ نظام برباد نہ ہوا، (لَوْ) کا استعمال بایں معنی مشہور ہے۔

(لَوْ) کبھی بایں معنی مستعمل ہوتا ہے کہ جزا لازم ہے شرط کے لئے، اور جزا منتفی اس سے استدلال کیا جاتا ہے کہ شرط کے منتفی ہونے پر جیسے یہی آیت کریمہ کہ جزا یعنی زمین وآسمان کا فساد لازم ہے شرط کے لئے یعنی تعددِ آلِهَة کے لئے، تو شرط ملزوم ہوئی، اور لازم منتفی ہے کہ زمین وآسمان فاسد نہیں ہیں، تو ملزوم منتفی ہوا یعنی تعددِ آلِهَة، کیونکہ لازم کا انتفار ملزوم کے انتفار پر دلالت کرتا ہے، اور جب تعددِ آلِهَة منتفی ہوا تو توحید ثابت ہوئی، کیونکہ اس لزوم کا اِخبار اللہ تعالیٰ نے فرمایا، جس کے اِخبار میں کذب ممکن نہیں، تو یہ ملزوم قطعی ہوا، اور جب لزوم قطعی ہوا، تو آیت کریمہ توحید پر دلیل قطعی ہوگئی۔

لَوْ، کبھی (لَوْ) کا استعمال کا جزا کا استمرار بیان کرنے کے لئے ہوتا ہے، اس وقت جزا کو لازم قرار دیتے ہیں، اس شرط کے لئے جو دو متنافی چیزوں میں سے بنسبت جزا بعید ہوتی ہے، جیسے: لَوْ اَهَنْتَنِي لَاَكْرَمْتُكَ (اگر تو میری اہانت کرتا، تب بھی میں تیرا اکرام کرتا)، مخاطب کی اہانت، اور اس کا اکرام دو متنافی چیزیں ہیں، ان میں مخاطب کی اہانت بہ نسبت اکرامِ متکلم بعید ہے، اور اکرامِ مخاطب قریب، متکلم نے اپنے اکرام کو مخاطب کی اہانت کے لئے لازم قرار دیا، تو اس کے اکرام کے لئے بدرجہ اولیٰ لازم ہوا، تو معنی یہ ہوئے کہ متکلم کا اکرام مستمر ہے، مخاطب اہانت کرے، یا اکرام، اسی قبیل سے ہے یہ حدیث: نِعْمَ الْعَبْدُ صُهَيْبٌ لَوْ لَمْ يَخَفِ

اللّٰهَ لَمْ يَعْصِهٖ کہ عدمِ عصیان، عدمِ حب کو لازم ہے، تو حب کو بدرجۂ اولیٰ لازم ہوا، اب معنی یہ ہوئے کہ حضرتِ صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا عدمِ عصیان مستمر ہے کہ ان سے معصیت صادر نہیں ہوتی۔

﴿لَمَّا حرفِ شرط﴾ نزدِ بعض اور ظرفِ زمان متضمن معنیٔ شرط نزدِ بعض دیگر، اس تقدیر پر جواب کا مفعول فیہ ہوتا ہے، یہ اعجب کلمات سے ہے کہ جب ماضی پر داخل ہو تو ظرف ہوتا ہے، اور جب مضارع پر داخل ہو تو حرف، اور جب دونوں پر نہ ہو تو بمعنی (اِلَّا) جیسے: اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ۔

﴿لَمَّا برائے استغراق﴾ وہ ہے جو وقت انتفاء سے وقتِ تکلم تک استمرارِ نفی کے افادہ کے ساتھ مخصوص ہے، جیسے: لَمَّا يَضْرِبُ زَيْدٌ، اسی قبیل سے آیت کریمہ ہے: اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلَ الْجَنَّةَ وَ لَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جَاهَدُوْا مِنْكُمْ وَيَعْلَمَ الصَّابِرِيْنَ، اور وقتِ تکلم تک استمرارِ نفی پر دلالت کرنے کی وجہ سے اس کے بعد (فائے تعقیب) کا آنا جائز نہیں، بخلاف (لَمْ) کہ اس کا آنا جائز ہے، کیونکہ اس کی دلالت استمرار پر نہیں ہوتی، جیسے: قُمْتُ فَلَمْ تَقُمْ، اور قُمْتُ فَلَمَّا تَقُمْ نہیں کہہ سکتے، اسی لئے (لَمْ يَكُنْ ثُمَّ كَانَ) درست ہے، اور (لَمَّا يَكُنْ ثُمَّ كَانَ) درست نہیں، بلکہ (لَمَّا يَكُنْ وَ سَوْفَ يَكُوْنُ) کہا جائے گا۔

﴿لَنْ برائے استقبال﴾ وہ ہے جو بدون تاکید و تابید نفی فعل کا افادہ کرنے کے لئے آتا ہے، لیکن زمخشری کا مختار یہ ہے کہ (لَا) نفی فعل کا افادہ کرتا ہے، اور جب نفی فعل کی تاکید منظور ہو تو (لَنْ) لاتے ہیں، جیسے: لَنْ يَخْرُجَ زَيْدٌ، اسی قبیل سے آیت کریمہ ہے، جیسے: قَالَ لَنْ تَرَانِيْ۔

﴿لَيْسَ﴾ بعض نے کہا کہ (لَيْسَ) زمانۂ حال کی نفی کے لئے آتا ہے، اور بعض نے کہا مطلقاً نفی کے واسطے، مذکورہ دونوں مذہب میں تناقض نہیں، اس لئے کہ جب (لَيْسَ) کسی زمانے کے ساتھ مقید نہ ہو تو حال کے واسطے ہوتا ہے، جیسے: زَيْدٌ قَائِمٌ میں ایجابِ حال پر محمول ہے، اور جب کسی زمانے کے ساتھ مقید ہو تو اسی زمانے پر محمول ہوگا، جیسے: لَيْسَ خَلَقَ اللّٰهُ مِثْلَهٗ میں نفی ماضی کے لئے ہے، اور اَلَا يَوْمَ يَأْتِيْهِمْ لَيْسَ مَصْرُوْفًا عَنْهُمْ میں نفی استقبال کے واسطے، اور لَيْسَ زَيْدٌ قَائِمًا الْآنَ میں نفی حال کے لئے، جنہوں نے کہا کہ نفی حال کے لئے ہوتا ہے، ان کی مراد یہ ہے کہ اس وقت جبکہ کسی زمانے کے ساتھ مقید نہ ہو، اور جنہوں نے کہا ہر زمانے کی نفی کے واسطے آتا ہے، ان کی مراد یہ ہے کہ جس زمانے کے ساتھ اس کو مقید کریں گے، اسی کے واسطے ہوگا، تو اوّل قول بروقت عدمِ تقئید ہے، اور ثانی بروقت تقئید، لیکن یہ توفیق اس وقت درست ہوگی

جبکہ اختلاف استعمال میں ہو، اور اگر اختلاف وضع میں ہے کہ بعض نے کہا نفی حال کے واسطے موضوع ہے، اور بعض نے کہا مطلقاً نفی کے واسطے وضع کیا گیا ہے، تو دونوں قولوں میں تناقض باقی ہے، اور قولِ ثانی کی دلیل مذکور راجح ہے، اس لئے کہ استعمال بہ تقئید از منہ ثلثہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ قدرِ مشترک کے واسطے موضوع ہے، ورنہ قول بالاشتراک لازم آئے گا، یا قول بالحقیقت والمجاز، اور دونوں خلافِ اصل ہیں۔

## ﴿ م ﴾

﴿مسند﴾ وہ ہے جس کے ساتھ حکم کیا جائے، یعنی جس کو کسی چیز کی طرف منسوب کریں، اس طرح کہ سننے والے کو اس سے کوئی خبر معلوم ہو، یا طلب، اس کو محکوم بہ بھی کہتے ہیں، جیسے: **زَیْدٌ قَائِمٌ** میں (**قَائِم**)

﴿مسند الیہ﴾ وہ ہے جس کی طرف کسی چیز کو منسوب کریں، اس طرح کہ سننے والے کو کوئی خبر معلوم ہو، یا طلب، چونکہ مسند الیہ پر کسی چیز کا حکم ہوتا ہے، اس لئے مسند الیہ کو محکوم علیہ بھی کہتے ہیں، جیسے: **زَیْدٌ قَائِمٌ** میں (**زَیْد**) اور **ضَرَبَ زَیْدٌ** میں (**زَیْد**) اور **اِضْرِبْ** میں (**اَنْتَ**) پوشیدہ۔

﴿مرادفہ﴾ لغت میں اس کے معنی ایک دوسرے کے پیچھے بیٹھنے والا، اور اصطلاح میں اس لفظ کو کہتے ہیں جو دوسرے لفظ کے ساتھ معنی میں شریک ہو، جیسے: **جَعَلَ، طَفِقَ، اَخَذَ** بمعنی (**شَرَعَ**) آتے ہیں، ان تینوں کی خبر ہمیشہ فعل مضارع بغیر (**اَنْ**) ہوتی ہے۔

﴿مؤنث معنوی﴾ جس اسم میں (**تَا**) مقدر ہوتی ہے، مؤنث سماعی کی طرح اس کو مؤنث معنوی بھی کہا جاتا ہے، (**تَـــا**) کا مقدر ہونا یوں معلوم ہوتا ہے کہ عربی کلام میں اس اسم کی جانب ضمیر مؤنث راجع کریں، جیسے: **اَلنَّارُ وَعَدَهَا اللّٰهُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا**، اور **حَتّٰی تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا**، اور **وَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا**، ان تینوں میں (**هَا**) ضمیر مؤنث (**اَلنَّار**) اور (**اَلْحَرْب**) اور (**اَلسَّلْم**) کی طرف راجع کی گئی ہے، جس سے معلوم ہوا کہ (**نَار**) اور (**حَرْب**) اور (**سَلْم**) بوجہ تقدیر (**تَا**) مؤنث ہیں۔

یا اس کی جانب فعل مؤنث کی اسناد ہو، جیسے: **وَلَمَّا فَصَلَتِ الْعِیْرُ**، اس میں (**عِیْر**) کی جانب (**فَصَلَتْ**) فعل مؤنث مسند ہے، جس سے معلوم ہوا کہ (**عِیْر**) بوجہ تقدیر (**تَا**) مؤنث ہے۔

یا اس کے لئے اسمِ اشارہ مؤنث استعمال کیا جائے، جیسے: **هٰذِهٖ جَهَنَّمُ**، اس سے معلوم ہوا کہ جہنم بوجہ تقدیر (**تَا**) مؤنث ہے۔







یا تصغیر میں (تَا) ظاہر ہو کہ تصغیر اسم کو اصل کی جانب پھیر دیتی ہے، جیسے: هِنْد کی تصغیر هُنَيْدَة، اس سے معلوم ہوا کہ (هِنْد) میں (تَا) مقدر ہے، اور اسی واسطے وہ مؤنث ہے، یا اس کی صفت، یا خبر مؤنث لائی جائے، جیسے: اَلْكَتِفُ الْمَشْوِيَّةُ لَذِيْذٌ، اس سے معلوم ہوا کہ (كَتِفْ) بوجہ تقدیر (تَا) مؤنث ہے۔

مؤنث معنوی دو قسم پر ہے: **اوّل**: وہ جن کو اہل عرب تقدیر (تَا) کا التزام کرنے کی بنا پر ہمیشہ مؤنث استعمال کرتے ہیں، جیسے مذکورہ مثالیں، اور (اُذُن، اِصْبَع، دَار، سَاق، يَدْ وغیرہ، **دوم**: وہ جن کو مذکر و مؤنث دونوں طرح استعمال کرتے ہیں، باعتبارِ تقدیر (تَا) مؤنث، اور باعتبار عدمِ تقدیر (تَا) مذکر، جیسے: حال بمعنی حالت، طریق بمعنی راستہ، سوق بمعنی بازار وغیرہ۔

﴿**مؤنث حقیقی**﴾ وہ اسم ہے جس کے مدلول کے مقابل حیوانِ مذکر ہو، جیسے: رَجُل کا مدلول مقابل ہے (اِمْرَأَة) کے مدلول کے، اور جَمَل کا مدلول (نَاقَة) کے مدلول کے، اور شک نہیں کہ (رَجُل) اور (جَمَل) کا مدلول حیوان مذکر ہے، خود (رَجُل) اور (جَمَل) مقابل نہیں، بلکہ ان کے مدلول کا مقابل ہونا مراد ہے، لہٰذا (نَخْلَة) مؤنث حقیقی نہیں، بلکہ مؤنث لفظی ہے، اور (اِمْرَأَة) اور (نَاقَة) مؤنث حقیقی بھی ہیں، اور مؤنث لفظی بھی کہ ان کے آخر میں علامت تانیث (تَا) لفظاً ہے۔

﴿**مؤنث لفظی**﴾ وہ اسم ہے کہ جس کے مدلول کے مقابل حیوانِ مذکر نہ ہو، جیسے: ظُلْمَة اور قُوَّة، مؤنث لفظی کے دو معنی ہیں:

**اوّل**: وہ اسم جس میں علامت تانیث لفظاً ہو، خواہ اس کے مقابل حیوانِ مذکر ہو، جیسے: اِمْرَأَة، اور نَاقَة، یا نہ ہو، جیسے: ظُلْمَة، اور قُوَّة، یہ دونوں بایں معنی مؤنث لفظی ہیں۔

**دوم**: وہ اسم جس کے مقابل حیوانِ مذکر نہ ہو، یہ دونوں بایں معنی مؤنث لفظی نہیں، کیونکہ ان کے مقابل حیوانِ مذکر ہے۔

﴿**محمول علیہ**﴾ جیسے: اَعْلَمْتُ زَيْدًا عَمْرًا فَاضِلًا کے معنی ہوئے حَمَلْتُ زَيْدًا عَلٰى اَنْ يَعْلَمَ عَمْرًا فَاضِلًا، یعنی میں نے زید کو اس بات پر ابھارا کہ وہ عمرو کو فاضل یقین کرے، پس زید محمول ہوا، اور اَنْ يَعْلَمَ اِلٰى آخِرِهٖ محمول علیہ، اور ذکر میں محمول کو محمول علیہ پر مقدم رکھتے ہیں، اس لئے محمول علیہ وہ معنی ہے جو محمول کے ساتھ قائم ہوں، اور محمول وہ ذات جس کے ساتھ محمول علیہ قائم ہو، اور عادت یوں جاری ہے کہ اوّلاً

ذات کو ذکر کرتے ہیں، اور ثانیًا اس معنی کو جو قائم بالذات ہو، جیسے: مبتدا وخبر میں، حال وذو الحال میں، موصوف وصفت میں یہ عادت معلوم ہے۔

﴿مفعول بہ﴾ وہ اسم ہے جس کے مدلول پر فاعل کا فعل واقع ہو، جیسے: ضَرَبْتُ زَيْدًا میں (زَيْدًا)

﴿مفعول بہ غیر صریح﴾ جو جار مجرور فعل سے متعلق ہو، اس کا مجرور مفعول بہ بواسطہ حرفِ جر محلًا منصوب ہوتا ہے، خواہ لازم ہو، یا متعدی، جیسے: مَرَرْتُ بِزَيْدٍ میں (زَيْد) مجرور لفظًا، اور منصوب محلًا بنا بر مفعول بہ غیر صریح کہلاتا ہے، اگرچہ مَرَرْتُ فعل لازم ہے۔

﴿معرفہ﴾ وہ اسم ہے جو خاص کیا گیا ہو معیّن چیز کے ساتھ، جیسے: زَيْد، بَكْر وغیرہ۔

﴿مشابہ بمضاف﴾ اس اسم کو کہتے ہیں جس کے معنی بدون امر دیگر تمام نہ ہوں، جیسے مضاف کے معنی بغیر مضاف الیہ تمام نہیں ہوتے، جیسے: لَا عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا لَكَ میں (عِشْرِيْن) کے معنی بدون (دِرْهَمًا) تمام نہیں، اس لئے کہ (عِشْرِيْن) کے معنی ہیں (بیس) اور یہ باعتبار معدود مبہم ہیں، جب (دِرْهَمًا) کہا تو ابہام جاتا رہا، اور معلوم ہوگیا کہ بیس روپے، اور مشابہ مضاف کو اصطلاح میں طویل اور مطوّل بھی کہتے ہیں، بالفاظِ دیگر وہ اسم غیر مضاف ہے جس کے بعد کوئی چیز ایسی ہو جس سے اس کے معنی تمام ہوتے ہوں، اس چیز کو متمّم کہتے ہیں، یہ متمّم کبھی سبب داعی معنوی ہوتا ہے، جیسے: يَا طَالِعًا جَبَلًا کہ (طَالِعًا) کے معنی کی تمامیت (جَبَلًا) کے ذکر سے ہوتی ہے، بغیر اس کے مخاطب منتظر رہے گا، اس میں (طَالِعًا) مشابہ مضاف ہونے کی وجہ سے منصوب ہے، اور (جَبَلًا) بنا بر مفعولیّت، اور متمّم کبھی معطوف ہوتا ہے، جیسے: يَا ثَلٰثَةً وَ ثَلٰثِيْنَ، جبکہ یہ کسی کا نام ہو، صرف (ثَلٰثَة) کے ذکر سے مسمّٰی مفہوم نہ ہوگا، تاوقتیکہ (وَثَلٰثِيْن) کو بھی ذکر نہ کیا جائے، تو (ثَلٰثَة) مشابہ مضاف ہونے کی وجہ سے منصوب ہوا، اور (ثَلٰثِيْن) بنا بر عطف۔

اور کبھی بسبب اضطرارِ نحوی جیسے: يَا عَظِيْمًا يُرْجٰى لِكُلِّ عَظِيْمٍ، اس میں (عَظِيْمًا) موصوف، اور (يُرْجٰى لِكُلِّ عَظِيْمٍ) جملہ صفت ہے، یہ دونوں مل کر منادیٰ ہیں، تو یہ از قبیل ندائے موصوف، نہ از قبیل وصفِ منادیٰ، ورنہ جملہ کا صفتِ معرفہ ہونا لازم آئے گا، جو درست نہیں، یہ لزوم از قبیل ندائے موصوف قرار دینے پر مجبور کرتا ہے، اسی واسطے یہ متمّم بسبب اضطرارِ نحوی ہوا۔

﴿مشاکلت﴾ باعتبار علم بدیع جس کے معنی ہیں کہ ایک معنی کو دوسرے معنی کے لفظ سے تعبیر کرنا، جبکہ متکلم





اوّل معنیٰ ودوسرے معنیٰ کے بعد ذکر کرنے کا قصد کرے، جیسے: اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ کے بعد اَللّٰهُ یَسْتَهْزِءُ بِهِمْ میں استہزائے مذکور کی جزا کو بنظر مشاکلت استہزا کے ساتھ تعبیر فرمایا گیا۔

﴿مرکب﴾ وہ ایسا لفظ ہے جو دو کلموں، یا زائد سے حاصل ہوا ہو، اور وہ دو قسم پر ہے، مفید، اور غیر مفید۔

﴿مرکب مفید﴾ وہ مرکب ہے کہ جب کہنے والا اس پر سکوت کرے، تو سننے والے کو کوئی خبر، یا طلب معلوم ہو، اس کو جملہ کہتے ہیں، اور کلام بھی، جیسے: زَیْدٌ عَالِمٌ، اور اِضْرِبْ وغیرہ۔

﴿مرکب غیر مفید﴾ وہ مرکب ہے کہ جب کہنے والا اس پر خاموش ہو جائے، تو سننے والے کو ئی خبر، یا طلب حاصل نہ ہو، اور یہ ہمیشہ جملہ کا جزو ہوتا ہے، جیسے: غُلَامُ زَیْدٍ، اور یہ تین قسم پر ہے:

(۱) ﴿مرکب اضافی﴾ اس کے پہلے جزو کو مضاف کہتے ہیں، اور دوسرے جزو کو مضاف الیہ، اور مضاف الیہ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے، جیسے: غُلَامُ زَیْدٍ۔

(۲) ﴿مرکب بنائی﴾ وہ ایسا مرکب ہے کہ دو اسم کو ایک کر دیا ہو، اور دوسرا اسم کسی حرف کے معنیٰ پر مشتمل ہو، جیسے: اَحَدَ عَشَرَ سے تِسْعَةَ عَشَرَ تک کہ اَحَدَ عَشَرَ اصل میں اَحَدٌ وَّ عَشَرٌ، اور تِسْعَةٌ وَّعَشَرٌ تھے، واو کو حذف کر کے دونوں اسم کو ایک کر دیا، اور اس کے دونوں جزو مبنی بر فتح ہوتے ہیں، سوائے اِثْنَا عَشَرَ کہ اس کا جزوِ اوّل معرب ہے۔

(۳) ﴿مرکب منع صرف﴾ وہ ایسا مرکب ہے کہ دو اسم کو ایک کر دیا ہو، اور دوسرا اسم کسی حرف کے معنیٰ پر مشتمل نہ ہو، جیسے: بَعْلَبَكُّ، اور حَضْرَمَوْتُ کہ اس کا جزوِ اوّل مبنی ہوتا ہے فتحہ پر اکثر علماء کے مذہب میں، اور دوسرا جزو معرب۔

﴿مثنیٰ﴾ وہ اسم ہے جو دو پر دلالت کرے بایں وجہ کہ اس کے مفرد کے آخر میں (الف نون یا یا نون) لاحق ہوتے ہیں، جیسے: رَجُلَانِ، اور رَجُلَیْنِ۔

﴿منادیٰ﴾ وہ ایسا اسم ہے جس کا اقبال مطلوب ہوتا ہے ایسے حرف کے واسطے سے جو (اَدْعُوْ) کے قائم مقام ہو، خواہ لفظاً، خواہ تقدیراً، جیسے: یٰاَیُّهَا الرَّسُوْلُ، منادیٰ کا ناصب جمہور نحاۃ، اور امام سیبویہ کے نزدیک فعل ہے، مثلاً (اَدْعُوْ) جو وجوباً محذوف ہوتا ہے، اور حروفِ ندا اس کے قائم مقام ہوتے ہیں، اور امام مبرّد کے نزدیک خود حروفِ ندا منادیٰ کو نصب دیتے ہیں، ان میں سے ہر ایک حرف فعل (اَدْعُوْ) کے قائم مقام ہوتا



ہے، رہا فاعل یعنی ضمیر (اَنَــا) تو وہ بھی فعل کے ساتھ تبعًا محذوف ہوگئی، یا وہ ان میں پوشیدہ ہوتی ہے، اور امام 'ابوعلی' کے نزدیک حروفِ ندا اسمِ فعل بمعنی (اَدْعُوْ) ہیں، لیکن مختار مسلک جمہور ہے۔

﴿مفعولِ مطلق﴾ جو کسی فعل کے بعد واقع ہو، اور وہ مصدر اس فعل کے مصدر کے ہم معنی ہو، جس کے معنی اس فعل کے ضمن میں مذکور ہوں، جیسے: ضَرَبْتُ ضَرْبًا میں (ضَرْبًا)

﴿مفعولِ مطلق تاکیدی﴾ وہ ایسا اسم ہے جو فعل مذکور سے فہم شدہ حدث یعنی معنی مصدری کی تاکید کرتا ہے، اور تاکید احتمالِ سہو، اور احتمالِ مجاز کو دفع کرنے کے لئے ہوتی ہے، دفعِ احتمالِ سہو بایں طور کہ (قَامَ زَيْدٌ) کہنے پر سامع کے دِل میں اگر یہ احتمال پیدا ہو کہ متکلم سے یہ لفظ سہو اصادر ہوا، نہ قصدًا تو (قِيَامًا) کہنے سے یہ احتمال مندفع ہوجائے گا کہ عاقل سے دو مرتبہ سہو نہیں ہوتا، اور دفعِ احتمالِ مجاز بایں طور کہ ضَــرَبَ زَيْدٌ کہنے پر سامع کے دِل میں اگر یہ احتمال گزرے کہ ضَـرَبَ سے مجازًا شتم مراد ہے، تو (ضَــرْبًــا) کہنے سے یہ احتمال مندفع ہوجائے گا، کیونکہ جب معنیٔ حقیقی سے صارف قرینہ نہ ہو تو ثانیًا ذکر احتمالِ مجاز کو دفع کر دیتا ہے۔

﴿مَادَامَ﴾ یہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اپنے اسم کے لئے ثبوتِ خبر کی مدت کے ساتھ کسی چیز کے وقت کی تعیین کے لئے آتا ہے، بایں طور کہ مدتِ مذکورہ اس چیز کے لئے ظرفِ زمان ہوتی ہے، کیونکہ (مَــادَامَ) میں کلمۂ (مَــا) مصدریہ ہے، اور وہ مابعد کے ساتھ مل کر بتاویل مصدر ہوتا ہے، اور مصدر سے پیشتر زمان کی تقدیر بکثرت ہوا کرتی ہے، پس ثبوتِ خبر برائے اسم کی مدت یوں نکلی، اور یہ زمانۂ ماضی سے مجرد ہوتا ہے، اور اس سے پیشتر کلامِ تام ہونا ضروری ہے، خواہ وہ جملۂ فعلیہ ہو، جیسے: اَجْلِسْ مَادَامَ زَيْدٌ جَالِسًا، یا جملۂ انشائیہ ہو، جیسے: اِجْلِسْ مَادَامَ بَكْرٌ جَالِسًا، یا جملۂ اسمیہ ہو، جیسے: زَيْدٌ قَائِمٌ مَادَامَ عَمْرٌو قَائِمًا۔

﴿مَــازَالَ، مَــابَـرِحَ، مَــاانْـفَكَّ، مَافَتِئَ﴾ اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ ثبوتِ خبر برائے اسم، یا متعلق اسم بطریق دوام واستمرار ہوتا ہے، جب سے کہ اسم میں قبولِ خبر کی صلاحیت آئی، جیسے: مَــازَالَ زَيْـدٌ اَمِيْــرًا، معنی یہ کہ زید امیر ہے، جب سے کہ اس میں امارت کی صلاحیت آئی، اور وقت صلاحیت سن بلوغ ہے، اور ثبوتِ خبر برائے متعلق جیسے: مَـازَالَ زَيْدٌ قَائِمًا اَبُوْهُ، خبر کا دوام ثبوتِ (مَازَالَ) کے اسم (زَيْد) کے لئے نہیں، بلکہ اسم کے متعلق (اَبُوْه) کے واسطے ہے۔

﴿مضمونِ جملہ﴾ وہ ہے جو مصدر فاعل، یا مفعول کی طرف مضاف ہو، اسے مضمونِ جملہ کہتے ہیں، جیسے:

اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ کامضمونِ جملہ قیامِ زید ہے،اوراِنَّ زَیْدًا ضَارِبٌ عَمْرًا کامضمونِ جملہ ضربِ عمرو ہے، مضمونِ جملہ کی تحصیل کا یہ طریقہ اس وقت ہے، جبکہ خبر مشتق ہو، خواہ مذکور ہو، جیسے: مذکورہ مثالوں میں، یا مقدر ہو، جیسے: اِنَّ زَیْدًا فِی الدَّار میں مضمونِ جملہ استقرارِ زید ہوگا کہ خبر مقدر استقر یا مستقر ہے،اوراگر خبر جامد ہو،تو طریقہ یہ ہے کہ خبر کے آخر میں یائے نسبت،اور(تَـا) مصدری لگا کر مصدرِ جعلی بنالیں، پھراس کواسم کی طرف مضاف کریں، جیسے: اِنَّ زَیْدًا اَسَدٌ کا مضمونِ جملہ اَسَدِیَّةُ زَیْد ہوا۔

﴿مَا حجازیہ﴾ وہ ہے جواسم کورفع،اورخبر کونصب کرتا ہے، جیسے: مَاقَـائِمُ الزَّیْدَان میں(قَـائِم)اسمِ فاعل،(اَلزَّیْدَان)اس کافاعل،(قَائِمٌ)اسمِ فاعل اپنے فاعل سے مل کراسم،(مَا) حجازیہ جوخبر سے بوجہ فاعل بے نیاز ہے،(مَا) حجازیہ اپنے اسم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

﴿مَا تمیمیہ﴾ وہ ہے جوغیر عامل ہے، جیسے: مَاقَائِمُ الزَّیْدَان میں(مَا) نافیہ،(قَائِمٌ)اسمِ فاعل مبتدا کی قسمِ ثانی،(اَلـزَّیْـدَان) فاعل قائم مقام خبر،مبتدا کی قسمِ ثانی اپنے فاعل قائم مقام خبر سے مل کر جملہ اسمیہ، یا فعلیہ ہواعلیٰ اختلافِ القولین۔

﴿منصوب بنزعِ خافض﴾ وہ ایسا اسم منصوب ہے کہ جس کا ناصب برمذہب نحاۃ بصریہ فعل مذکور ہوتا ہے، اور برمذہب نحاۃ کوفیہ اسقاطِ حرفِ جار، نہ خود حرفِ جار، جیسا کہ بعض ناواقف سمجھتے ہیں،اسی مسلک کوفیہ کے پیش نظراس کومنصوب بنزعِ خافض کہتے ہیں، جس سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ نزعِ خافض سبب ہے منصوب ہونے کا، کیونکہ بنزعِ خافض میں(بَـا) برائے سببیت ہے،تو نزعِ خافض سبب ہوا،منصوب ہونے کا،اورمنصوب ہونے کا سبب وہ چیز کہ جس کی وجہ سے نصب آئے،اور جس کی وجہ سے نصب آتا ہے اس کوناصب کہتے ہیں، تونزعِ خافض یعنی اسقاطِ حرفِ جارناصب ہوا،اور یہ فعل لازم کے بعد بھی واقع ہوتا ہے، جیسے: لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِـرَاطَكَ الْـمُسْتَقِيْم میں(صِرَاطَكَ)منصوب بنزعِ خافض ہے،اوروہ خافض(عَـلٰی)،اور یہ (لَاَقْعُدَنَّ)فعل لازم کے بعدواقع ہے،اورفعل متعدی کے بعد بھی واقع ہوتا ہے، جیسے: وَاخْتَـارَ مُوْسٰی قَـوْمَهٗ سَبْعِيْنَ رَجُلًا میں(قَـوْلَهٗ)منصوب بنزعِ خافض ہے،اوروہ خافض(مِنْ)،اور یہ(اِخْتَارَ)فعل متعدی کے بعدواقع ہے۔

﴿مستثنیٰ﴾ وہ اسم ہے جو(اِلَّا)اوراس کے نظائر یعنی غَيْر،سِوٰی،سِوَآء،حَاشَا،خَلَا،عَدَا،مَاخَلَا،



مَاعَدَا، لَیْسَ، لَایَکُوْنُ میں سے کسی ایک کے بعد واقع ہو، تاکہ اس بات پر دلالت ہو سکے کہ اس کی جانب وہ چیز منسوب نہیں ہے جو اس کے ماقبل کی جانب منسوب کی گئی ہے، ماقبل کو مستثنیٰ منہ، اور مابعد کو مستثنیٰ کہتے ہیں، اور یہ دو قسم پر ہے، مستثنیٰ متصل، اور مستثنیٰ منقطع، مستثنیٰ پر چار قسم کا اعراب آتا ہے:

**اوّل**: اگر مستثنیٰ (اِلَّا) کے بعد کلام موجب میں واقع ہو یعنی اس سے قبل نفی، نہی، استفہام نہ ہو، تو مستثنیٰ ہمیشہ منصوب ہوگا، جیسے: جَاءَ نِی الْقَوْمُ اِلَّا زَیْدًا (میرے پاس قوم آئی بجز زید)

اور اگر مستثنیٰ کلامِ غیر موجب میں واقع ہو، یعنی اس سے قبل نفی، نہی، استفہام ہو، اور مستثنیٰ مستثنیٰ منہ پر مقدم ہو تو اس صورت میں بھی اس کو منصوب پڑھتے ہیں، جیسے: مَاجَاءَ نِیْ اِلَّا زَیْدًا اَحَدٌ (میرے پاس کوئی نہیں آیا بجز زید)

اور اگر مستثنیٰ خَلَا اور عَـدَا کے بعد واقع ہو تو اکثر نحاۃ کے نزدیک منصوب، اور بعض کے نزدیک مجرور ہوتا ہے کہ وہ استثنار میں بھی ان دونوں کو حرفِ جار قرار دیتے ہیں، جیسے: جَـاءَ نِـی الْـقَـوْمُ خَلَا زَیْـدًا، وَخَلَا زَیْدٍ، اور جَاءَ نِی الْقَوْمُ عَدَا زَیْدًا، وَعَدَا زَیْدٍ۔

اور (مَاخَلَا) اور (مَـاعَدَا) اور (لَیْـسَ) اور (لَا یَـکُوْنُ) کے بعد ہمیشہ منصوب ہوتا ہے، جیسے: جَاءَ نِی الْقَوْمُ مَاخَلَا زَیْدًا، وَ مَاعَدَا زَیْدًا، وَلَیْسَ زَیْدًا، وَ لَا یَکُوْنُ زَیْدًا۔

**دوم**: اگر مستثنیٰ (اِلَّا) کے بعد کلامِ غیر موجب میں واقع ہو، اور مستثنیٰ منہ بھی مذکور ہو تو اس صورت میں دو وجہ جائز، اوّل: منصوب بر بنائے استثنار، دوم: بدل اپنے ماقبل سے، جیسے: مَـاجَـاءَ نِـی اَحَدٌ اِلَّا زَیْدًا، اور مَاجَاءَ نِیْ اَحَدٌ اِلَّا زَیْدٌ، اسی قبیل سے آیت کریمہ ہے: مَا فَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِیْلًا، اور مَافَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِیْلٌ، دونوں درست ہیں۔

**سوم**: اگر مستثنیٰ مفرغ ہو یعنی مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو، اور کلامِ غیر موجب میں واقع ہو، تو اس صورت میں مستثنیٰ (بِاِلَّا) کا اعراب باعتبار مقتضائے عوامل مختلف ہوگا، یعنی اگر عامل کا مقتضی رفع ہے تو مستثنیٰ مفرغ مرفوع ہوگا، جیسے: مَـاجَاءَ نِیْ اِلَّا زَیْدٌ، اور اگر مقتضی منصوب ہے تو نصب ہوگا، جیسے: مَـارَأَیْتُ اِلَّا زَیْدًا، اور اگر مقتضی جر ہے تو مجرور ہوگا، جیسے: مَا مَرَرْتُ اِلَّا بِزَیْدٍ۔

**مخفی نہ رہے کہ** مَا مَرَرْتُ اِلَّا بِزَیْدٍ میں (بِزَیْدٍ) مستثنیٰ مفرغ ہو کر (مَرَرْتُ) فعل

کا ظرفِ لغو ہے، اور جار مجرور اسم نہیں، اور مستثنیٰ اسم ہی ہوتا ہے، کیونکہ مستثنیٰ ہونا اسم کا خاصہ ہے، مگر یہاں پر درحقیقت مستثنیٰ مجرور ہے جو مفعول بہ غیر صریح ہے، اور وہ اسم ہے، ترکیب میں اس کو یوں ہی تعبیر کرتے ہیں، ایسے تمام مقامات پر یہی سمجھنا چاہئے۔

**چھارم**: اگر مستثنیٰ غَیر، سِوٰی، اور سِوَآء کے بعد واقع ہو تو مستثنیٰ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے، بایں وجہ کہ مضاف الیہ ہوتا ہے، اس صورت میں مستثنیٰ کا اعراب غَیر، اور سِوَآء پر لفظاً، اور سِوٰی پر تقدیراً ہوگا، جیسے: **جَاءَ نِی الْقَوْمُ سِوٰی زَیْدٍ**، اور **جَاءَ نِی الْقَوْمُ سِوَآءَ زَیْدٍ**۔

اور لفظ غیر کا اعراب مستثنیٰ (بـاِلَّا) کی طرح ہوتا ہے، یعنی جو اعراب مستثنیٰ پر آتا تھا، تمام صورتوں میں وہ اعراب لفظِ غیر پر آئے گا، مثال مستثنیٰ متصل کی جو کلامِ موجب میں واقع ہو، یہ مستثنیٰ چونکہ ہمیشہ منصوب ہوتا ہے، لہٰذا اس کا اعرابِ نصب لفظِ غیر پر آئے گا، جیسے: **جَاءَ نِی الْقَوْمُ غَیْرَ زَیْدٍ**، اور مستثنیٰ منقطع جو ہمیشہ منصوب ہوتا ہے، جیسے: **جَاءَ نِی الْقَوْمُ غَیْرَ حِمَارٍ**، اور وہ مستثنیٰ جو کلامِ غیر موجب میں مستثنیٰ منہ پر مقدم ہو، جیسے: **مَاجَاءَ نِیْ غَیْرُ زَیْدٍ الْقَوْمُ**، اور وہ مستثنیٰ جو کلامِ غیر موجب میں واقع ہو، اور بر طریق استثناء منصوب، جیسے: **مَاجَاءَ نِیْ اَحَدٌ غَیْرَ زَیْدٍ**، اور بر بنائے بدل مرفوع جیسے: **مَاجَاءَ نِیْ اَحَدٌ غَیْرُ زَیْدٍ**، اور مستثنیٰ مفرغ جو مرفوع ہو، جیسے: **مَاجَاءَ نِیْ غَیْرُ زَیْدٍ**، اور وہ مستثنیٰ مفرغ جو منصوب ہو، جیسے: **مَا رَأَیْتُ غَیْرَ زَیْدٍ**، اور وہ مستثنیٰ مفرغ جو مجرور ہو، جیسے: **مَا مَرَرْتُ بِغَیْرِ زَیْدٍ**۔

اور حَاشَا کے بعد اکثر نحاۃ کے نزدیک مجرور کہ ان کے نزدیک یہ حرفِ جار ہے، اور بعض نحویوں نے اس کے بعد نصب جائز رکھا ہے کہ وہ فعل ہے، جیسے: **جَاءَ نِی الْقَوْمُ حَاشَا زَیْدٍ**، اور **جَاءَ نِی الْقَوْمُ حَاشَا زَیْدًا**۔

اور کبھی حَاشَا اسم بھی مستعمل ہوتا ہے، جیسے قرآنِ کریم میں ارشاد فرمایا گیا: **وَقُلْنَا حَاشَا لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا** میں (**حَاشَا**) بمعنی تنزیہ اسم مبنی ہے، اس لئے کہ (**حَاشَا**) حرفی سے لفظاً، اور معنی مشابہت رکھتا ہے، لفظاً مشابہت تو ظاہر ہے، اور معنی یہ کہ جس طرح (**حَاشَا**) حرفی اپنے مدخول سے حکمِ سابق کی نفی کرتا ہے، اسی طرح یہ اپنے مدخول سے نقص کی نفی کرتا ہے، تو آیت کریمہ کے معنی ہوئے: اور وہ بولیں اللہ کی پاکی ہے ہر نقص سے، یہ تو جنس سے بشر سے نہیں۔

﴿**مستثنیٰ متصل**﴾ وہ ایسا اسم ہے جس کو ایسے اسم سے خارج کیا گیا ہو جو کثیرین پر دلالت کرے، جیسے:





جَاءَ نِی الْقَوْمُ اِلَّا زَیْدًا کہ اس میں زید کو (اَلْقَوْم) سے خارج کیا گیا، جو کثیرین پر دلالت کرتا ہے کہ قوم کثیر رجال کو کہتے ہیں، خارج کرنے سے مراد یہ کہ جو حکم قوم کا ہے یعنی آمد، وہ اس کے لئے نہیں۔

﴿مستثنیٰ منقطع﴾ وہ ایسا اسم ہے جس کو کثیرین پر دلالت کرنے والے اسم سے خارج نہ کیا گیا ہو، جیسے: جَاءَ نِی الْقَوْمُ اِلَّا حِمَارًا کہ (حِمَار) قوم میں داخل نہیں، تو اخراج کیسے ہوسکتا ہے؟ کہ اخراج تو دخول کے بعد ہوتا ہے، اور جب یہ قوم میں داخل نہیں تو قوم کا حکم یعنی آمد بھی اس کے لئے نہ ہوا، غرض کہ مستثنیٰ متصل، اور مستثنیٰ منقطع ہونے کا دار مدار دخول، اور عدمِ دخول پر ہے، اگر مستثنیٰ کا دخول بالیقین معلوم ہے، تو مستثنیٰ متصل، اور عدمِ دخول بالیقین معلوم ہے، تو مستثنیٰ منقطع۔

﴿مَا مصدریہ حرفیہ زمانیہ﴾ جیسے: اَقُوْمُ مَا جَلَسَ الْاَمِیْرُ میں (مَا) اس کو زمانیہ اس لئے کہتے ہیں کہ اس سے پہلے وقت مضاف ہو، حذف کر کے اس کے قائم مقام اس کو کر دیا گیا، تو قائم مقام ہونے کے اعتبار سے یہ زمانے پر دلالت کرتا ہے، بخلاف غیر زمانیہ کہ اس سے پہلے وقت مضاف نہیں ہوتا۔

﴿مَا مصدریہ حرفیہ غیر زمانیہ﴾ یہ اپنے مابعد سے مل کر بمعنی مصدر ہوتا ہے، جیسے: وَضَاقَتْ عَلَیْکُمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ میں (بِمَا رَحُبَتْ) بمعنی (بِرُحْبِهَا) اس سے پہلے وقت مضاف نہیں ہوتا، تو یہ وقت کے قائم مقام نہ ہوگا، لہٰذا یہ زمانہ پر دلالت نہیں کرتا، اسی لئے یہ غیر زمانیہ کہلاتا ہے۔

﴿متـــیٰ﴾ استغراقِ زمانہ کے واسطے آتا ہے بنا بر ظرفیت منصوب ہو کر مستعمل ہوتا ہے، اس میں، اور ہر اُس ظرف میں جو (اِنْ) شرطیہ کے معنی کو متضمن ہو، شرط عامل ہوتی ہے، جزا نہیں، جیسے: مَتٰی تَذْهَبْ اَذْهَبْ، اور بر وقت لحوقِ مائے زائدہ استغراق وابہام کے لئے مؤکد ہو جاتا ہے۔

حضوری گر ہمی خواہی ازو غائب مشو حافظ　　　متیٰ ما تلق من تهویٰ دع الدّنیا واهملها

اور کبھی استفہام بھی آتا ہے، جیسے: مَتٰی نَصْرُ اللّٰهِ۔

﴿مائے نافیہ﴾ وہ ہے جو نفی میں تقریب کا افادہ کرتا ہے، جیسے: مَـــا ضَرَبَ کے معنی ہوئے گذشتہ زمانہ قریب میں نہیں مارا، سیبویہ کے کلام سے یہ بات مفہوم ہوتی ہے کہ جس طرح (قَدْ) اثبات میں تقریب کا افادہ کرتا ہے، اسی طرح نفی میں تقریب کا افادہ (مَا) کرتا ہے، بخلاف (لَمْ) کہ وہ زمانہ گذشتہ میں انتفائے فعل پر دلالت کرتا ہے، عام ازیں کہ انتفائے فعل زمانہ گذشتہ قریب میں ہو، یا بعید میں تو (لَمْ یَضْرِبْ) کے معنی ہوئے

کہ گذشتہ زمانے میں نہیں مارا، پس (مَا) اور (لَمْ) زمانۂ گذشتہ میں انتفائے فعل پر دلالت کرنے میں متفق ہیں، تقریب نفی کے اعتبار سے مختلف کہ (مَا) تقریب نفی کا افادہ کرتا ہے، اور (لَمْ) نہیں کرتا، **حاصل یہ کہ** زمانۂ گذشتہ میں انتفائے فعل پر دلالت (مَا) اور (لَمْ) میں مشترک فیہ، اور تقریب نفی پر دلالت مختلف فیہ۔

﴿مَنْ﴾ ذوی العقول کے لئے موضوع ہے، لیکن شیخ 'جرجانی' کے نزدیک تغلیبا ذوی العقول، اور غیر ذوی العقول دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے، جیسے: رَبُّ الْعَالَمِیْن میں (اَلْعَالَمِیْن) تغلیبا دونوں کے لئے مستعمل ہے، اور تغلیب از قبیل مجاز مرسل ہے، جس کا علاقہ جزئیت، یہ اگر چہ مفرد مذکر ہے، مگر مثنیٰ، مجموع، اور مؤنث کی صلاحیت بھی اس میں موجود ہے، اسی واسطے بروقت ارادۂ مثنیٰ ضمیر تثنیہ کا ارجاع، اور بروقت ارادۂ مجموع ضمیر جمع کا ارجاع، اور بروقت ارادۂ مؤنث ضمیر مؤنث کا ارجاع باعتبار رعایت معنی درست ہوتا ہے، لیکن رعایت لفظ استعمال میں اکثر ہے، جیسے: وَمَنْ یُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَیَعْمَلْ صَالِحًا یُّدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خَالِدِیْنَ فِیْهَا اَبَدًا قَدْ اَحْسَنَ اللّٰهُ لَهٗ رِزْقًا میں (خَالِدِیْنَ) بصیغۂ جمع رعایت معنی کی بنا پر ہے، اور یہ (یُؤْمِنْ) اور (یَعْمَلْ) بصیغۂ مفرد، اور (یُدْخِلْهُ)، اور (لَهٗ) بضمیر مفرد رعایت لفظ پر مبنی ہے، اسی طرح اسمِ اشارہ کا افراد باعتبارِ لفظ، اور جمعیت باعتبارِ معنی ہوتی ہے۔

﴿مَنْ شرطیہ﴾ موصوفہ، موصولہ، استفہامیہ ہوتا ہے، جیسے: مَنْ یُکْرِمُنِیْ اُکْرِمْهُ، سب کی مثالیں بن سکتی ہیں، فرق یہ ہے کہ شرطیہ ہونے کی تقدیر پر دونوں فعل مجزوم ہوں گے، اور موصوفہ، اور موصولہ ہونے کی تقدیر پر دونوں فعل مرفوع، اور استفہامیہ ہونے کی تقدیر پر اوّل مرفوع کہ ناصب وجازم سے خالی ہے، اور دوم مجزوم کہ جوابِ استفہام ہے، اور مضارع جوابِ استفہام میں مجزوم ہوتا ہے۔

**مخفی نہ رہے کہ** (مَنْ) اِن تمام صورتوں میں مبتدا ہے، اور موصولہ، اور موصوفہ ہونے کی صورت میں جملۂ اولیٰ صلہ، یا صفت، اور جملہ ثانیہ خبر، اور استفہام ہونے کی صورت میں جملہ اولیٰ خبر، اور جملہ ثانیہ جوابِ استفہام، اور شرط ہونے کی صورت میں جملہ اولیٰ شرط، اور جملہ ثانیہ جزا، شرط اپنی جزا سے مل کر خبر، (مَنْ) مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

﴿مائے کافّہ﴾ اس کو کہتے ہیں جو حروفِ مشبہ بالفعل کو عمل کرنے سے روک دیتا ہے، اس لئے کافّہ کے ساتھ موسوم ہوا، ان حروف کو عمل سے روک دینے کی وجہ یہ ہے کہ مائے کافّہ کے دخول، اور کالجز ہو جانے سے ان کی





فعل کے ساتھ مشابہت لفظی ضعیف ہوگئی کہ اب ان کا آخر مبنی بر فتح نہ رہا، جیسے کہ قبل دخول تھا، اور مشابہت کی وجہ سے یہ عمل کرتے تھے جو من وجہ فوت ہوگئی، تو عمل میں ضعف آ گیا، پھر حروفِ مشبہ بالفعل، اور ان کے معمولات کے درمیان مائے کافہ کے حائل ہوجانے سے وہ عمل ضعیف بھی، **حاصل یہ کہ** لحوقِ (مَا) من وجہ مشابہت فوت ہونے، اور فصل پیدا ہوجانے کا سبب بنا جن کی وجہ سے عمل باطل ہوگیا، جیسے: **قُلْ اِنَّمَا اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ** میں، جمہور کے نزدیک مائے کافہ حرف ہے، اور ابن دستوریہ کے نزدیک نکرۂ مبہمہ بمنزلہ ضمیر شان، تو اسم ہوا، اور جملہ مابعد اس کی خبر، **مخفی نہ رہے کہ** (مَا) کا ان حروف کو مابعد میں عمل کرنے سے روک دینا برلغت افصح ہے، اور لغت غیر افصح پر عمل کرتا ہے، مگر اس صورت میں مائے کافہ نہیں رہتا، بلکہ زائد ہوجاتا ہے، جیسے: **فَبِمَا رَحْمَةٍ** میں اور یہ عمل بر تقدیر لحوقِ (مَا) صرف (لَيْتَ) میں مسموع ہوا ہے، جیسے:

**قالت الَا ليتما هٰذا الحمام لنا ۔۔۔ الىٰ حمامتنا او نصفه فقد**

﴿مفرد﴾ کے معنی وہ اسم جو تثنیہ، اور جمع نہ ہو، جیسے: **زَيْدٌ**، اور کبھی مفرد کے معنی وہ اسم جو مضاف، اور مشابہ بہ مضاف نہ ہو، جیسے: **لَا رَجُلَ فِي الدَّارِ**۔

﴿منصرف﴾ کے معنی وہ اسم جو غیر منصرف نہ ہو یعنی جس میں کوئی سبب مؤثر منع صرف کے اسباب سے نہ ہو، جیسے: **زَيْدٌ، بَكْرٌ** وغیرہ۔

﴿مفعول معہٗ﴾ وہ اسم منصوب ہے جو ذکر کیا جائے بعد واؤ کے جو (مَعَ) کے معنی میں ہو، جیسے: **جَاءَ الْبَرْدُ وَالْجُبَّاتِ** یعنی **مَعَ الْجُبَّاتِ**، اس کو واؤ بمعنی (مَعَ) کے بعد ذکر کرنے سے اس کی معیت کا فائدہ حاصل ہوتا ہے یعنی یہ معلوم ہوتا ہے کہ مفعول معہٗ کو فعل کے فاعل کی معیت حاصل ہے، جیسے: مثالِ مذکور میں (**اَلْجُبَّات**) کو آمد میں (**اَلْبَرْد**) فاعل کی معیت حاصل ہوئی کہ جبے جاڑے کے ساتھ تھے، یا فعل کے مفعول بہ کی جیسے: **كَفَاكَ وَزَيْدًا دِرْهَمٌ** (تجھے اور زید دونوں کو ایک روپیہ کافی ہوگیا) اس میں (زید) مفعول معہٗ ہے، جس کو (کاف) مفعول بہ مخاطب کی کفایت درہم میں معیت حاصل کہ دونوں کو ایک درہم نے کفایت کی بنظر اختصار واؤ کے بجائے (مَعَ) اس لئے نہیں لایا گیا کہ واؤ یک حرفی اخصر ہے، اور مع دو حرفی اطول ہے۔

﴿معتل﴾ وہ ہے جس کے آخر حرف علت ہو، خواہ اصلی جیسے: **يَدْعُوْا**، خواہ زائد جیسے: **يَذْلَوْلٰى**۔

﴿مَا ولَا مُشبَّهتَان بِلَيْسَ﴾ (مَا) اور (لَا) کو (لَيْسَ) کے ساتھ دو باتوں میں مشابہت ہے، **اوّل**: نفی





میں کہ (لَیْسَ) کی طرح یہ بھی نفی پر دلالت کرتے ہیں، **دوم**: مبتدا، اور خبر پر داخل ہونے میں، کہ (لَیْسَ) کی طرح یہ بھی مبتدا، اور خبر پر داخل ہوتے ہیں، اس مشابہت کی بنا پر ان کو (لَیْسَ) کا عمل دیا گیا، اسم کو رفع کریں، اور خبر کو نصب، جیسے (لَیْسَ) کرتا ہے، لیکن (مَا) اور (لَا) کی مشابہت (بِلَیْسَ) میں قدرے فرق ہے کہ (مَا) کی مشابہت تام ہے، بایں معنی کہ جس طرح (لَیْسَ) حال کی نفی کا افادہ کرتا ہے، اسی طرح (مَا) بھی، بخلاف (لَا) کہ اس کی مشابہت ناقصہ ہے، بایں معنی کہ وہ مطلق نفی پر دلالت کرتا ہے، یا نفی استقبال پر علیٰ اختلاف القولین، اس فرق کی بنا پر (مَا) معرفہ، اور نکرہ دونوں پر داخل ہو کر عمل کرتا ہے، جیسے: لَیْسَ بخلاف (لَا) کہ وہ معرفہ پر داخل ہو کر عمل نہیں کرتا، (مَا) کی خبر پر بائے زائدہ آتی ہے، جیسے: (لَیْسَ) کی خبر پر، بخلاف (لَا) کہ اس کی خبر پر نہیں آتی، اور (مَا) کی مشابہت (بِلَیْسَ) کے قوی ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے، اور یہ (لَا) مشابہ بلیس نفی جنس، اور نفی وحدت دونوں کے لئے آتا ہے، برتقدیر اوّل یہ کہنا درست ہے: لَا رَجُلٌ فِي الدَّارِ بَلْ اِمْرَأَةٌ، اور برتقدیر دوم لَا رَجُلٌ فِي الدَّارِ بَلْ رَجُلَانِ، **مخفی نہ رہے کہ** اگر (مَا) کی خبر اسم پر مقدم ہو تو اس صورت میں وہ ملغی عن العمل ہو جاتا ہے، جیسے: مَا فِي السَّمَاءِ قَدْرُ رَاحَةٍ سَحَابًا، اس لئے کہ (مَا) کے عمل کے واسطے ترتیب بھی شرط ہے کہ مرفوع مقدم، اور منصوب مؤخر ہو، تاکہ فرع یعنی (مَا) کا مرتبہ اصل یعنی (لَیْسَ) سے پست رہے کہ اصل کے لئے یہ شرط نہیں، اِلَّا برقولِ بعض، جو ترتیب کو شرط قرار نہیں دیتے، لیکن یہ قول خلافِ جمہور ہے۔

﴿مطابقت ضمیر﴾ عام ہے، خواہ لفظ مرجع کے ساتھ ہو، یا معنی مرجع کے ساتھ، اکثر و بیشتر مطابقت لفظ مرجع کے ساتھ ہوتی ہے، اور کبھی اس کے معنی کے ساتھ، جیسے: وَقَالُوْا مَهْمَا تَأْتِنَا بِهٖ مِنْ آيَةٍ لِّتَسْحَرَنَا بِهَا فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ، اس آیت میں ضمیر (بِهٖ) کا مرجع لفظ (مَهْمَا) ہے، اور ضمیر (بِهَا) کا مرجع بھی وہی، مگر اوّل ضمیر باعتبارِ لفظ (مَهْمَا) مذکر لائی گئی، اور ضمیر دوم یعنی (بِهَا) باعتبارِ معنی مؤنث، کیونکہ (مَهْمَا) کے معنی اس مقام پر (آيَة) ہیں، اور وہ مؤنث ہے۔

﴿مصدر﴾ وہ اسمِ حدث ہے جس سے مراد وہ معنی جو بطور تجدد غیر کے ساتھ قائم ہوں، خواہ غیر سے ان کا صدور ہو، جیسے: ضَرْب، مَشْي، یا غیر سے ان کا صدور نہ ہو، جیسے: طُوْل اور قِصَر، اگر مصدر مفعولِ مطلق نہ ہو تو اپنے فعل جیسا عمل کرتا ہے، جیسے: اَعْجَبَنِيْ ضَرْبُ زَيْدٍ عَمْرًا، مصدر کے عمل کے واسطے اعتماد شرط

نہیں، وجہ یہ کہ عمل میں فعل اصل ہے، اور مصدر فرع، چونکہ فعل کے ساتھ مناسبت رکھنے کی بنا پر عمل کرتا ہے، اور وہ مناسبت اشتقاق ہے کہ ایک دوسرے سے نکلتا ہے، تو دونوں میں لفظی تناسب بھی ہوا، اور معنوی بھی، لفظی بایں طور کہ حروفِ اصلی دونوں میں متحد ہوتے ہیں، اور معنوی بایں طور کہ مصدر کے معنی فعل کے معنی کے جزو ہوتے ہیں، چونکہ تناسب تھا، اس لئے اعتماد کی طرف احتیاج نہ ہوئی، مفعولِ مطلق ہونے کی صورت میں چونکہ فعل موجود ہوتا ہے، اور وہ عمل میں اصل ہے، اس لئے اصل کی موجودگی میں فرع کو عامل قرار دینا مناسب نہیں۔

﴿منادیٰ مفرد معرفہ﴾ جیسے: **یَا زَیْدُ**، نحاۃ نے منادیٰ مفرد معرفہ کے مبنی ہونے کی وجہ یہ بیان فرمائی کہ وہ کاف ضمیر مخاطب کی جگہ واقع ہوتا ہے، اور کاف ضمیر مخاطب مشابہ ہے لفظاً اور معنًی کاف حرفِ خطاب کے، لفظاً مشابہت تو ظاہر ہے، اور معنًی یہ کہ دونوں خطاب کے لئے ہیں، اور (کاف) حرفِ خطاب مبنی الاصل ہے، لہٰذا منادیٰ مفرد معرفہ بواسطۂ کاف ضمیر مخاطب مشابہ ہوا (کاف) حرفِ خطاب کے، نہ یہ کہ (کاف) حرفِ جار کے مشابہ ہے، جیسا کہ بعض نے سمجھا، کیونکہ (کاف) حرفِ جار کے ساتھ معنًی مشابہت نہیں، اس لئے کہ (کاف) حرفِ جار خطاب کے لئے نہیں آتا، اور (کاف) ضمیر مخاطب برائے خطاب ہے۔

﴿فعل مصدر﴾ اگر لازم ہے تو فاعل میں عمل کرے گا، مفعول بہ میں نہیں، جیسے: **اَعْجَبَنِیْ قِیَامُ زَیْدٍ**، اور اگر متعدی ہے تو مفعول بہ میں بھی، جیسے: **اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُ زَیْدٍ عَمْرًا**، نحاۃ کے نزدیک مصدر میں دو باتیں معتبر ہیں، **اول**: یہ کہ اس سے فعل مشتق ہو، **دوم**: یہ کہ فعل کی تاکید واقع ہو سکے، یا اس کی نوع کا بیان، یا اس کے عدد کا بیان، تو جس میں دونوں باتیں مفقود ہوں، جیسے: **عَالِمِیَّة**، اور **قَادِرِیَّة**، کہ نہ اس سے فعل مشتق ہوتا ہے، نہ کلامِ عرب میں مفعولِ مطلق واقع ہوتے ہیں، یا اس سے فعل مشتق نہ ہو، جیسے: **وَیْحًا لَہٗ**، اور **وَیْلًا لَہٗ**، کہ یہ دونوں مفعولِ مطلق تو واقع ہوتے ہیں، مگر ان سے فعل مشتق نہیں ہوتا، تو اصطلاحِ نحاۃ میں یہ دونوں مصدر نہیں، مصدر کا عمل اشتقاقی مناسبت پر مبنی ہے، جو ماضی، حال، استقبال میں سے کسی ایک کے ساتھ مخصوص نہیں، بلکہ مصدر کو یہ مناسبت تینوں کے ساتھ حاصل ہے، اسی واسطے اس کے عمل کے لئے تینوں زمانوں میں سے کوئی ایک زمانہ شرط نہیں، پس مصدر بھی ماضی کے معنی میں ہوگا، یا حال، یا استقبال کے، اور ان ہی جیسا عمل کرے گا، جیسے: **اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُ زَیْدٍ اَمْسِ**، یا **اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُ زَیْدٍ الْآنَ**، یا **اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُ زَیْدٍ غَدًا**، ان مثالوں میں (**ضَرْب**) کو اضافت کے ساتھ یعنی (**ضَرْبُ زَیْدٍ**) میں

(زَیْد) مجرور لفظاً، اور مرفوع معنیً ہوگا، اور بدون اضافت یعنی (زَیْد) صرف مرفوع لفظاً بنا بر فاعلیت دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں، بخلاف اسمِ فاعل اور اسمِ مفعول کہ ان کا عمل اپنے فعل کے ساتھ وزنی مناسبت پر مبنی ہے، اور ان کا فعل، یا بمعنی حال ہوتا ہے، یا بمعنی استقبال، اسی واسطے ان کے عمل کے لئے شرط ہے کہ بمعنی حال ہوں، یا بمعنی استقبال، لہٰذا مصدر اگرچہ بمعنی ماضی ہو، عمل کرتا ہے، مصدر کے عمل کے واسطے چند شرائط ہیں، **اوّل**: مفعولِ مطلق برائے تاکیدی، یا برائے عدد نہ ہو، اگر برائے نوع ہے تو عمل کرے گا، **دوم**: مصدر تثنیہ وجمع نہ ہو، **سوم**: مصدر کے آخر میں تائے وحدت نہ ہو، **چہارم**: مصدر قبل عمل متبوع نہ ہو، یعنی معمول سے پیشتر اس کے لئے تابع نہ لایا گیا ہو، جیسے: اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُكَ الْمُبْرِحُ زَیْدًا میں (زَیْدًا) (ضَرْب) کا مفعول بہ ہے، اور اس سے پیشتر (ضَرْب) کی صفت (اَلْمُبْرِحُ) لائی گئی ہے، لہٰذا یہ ترکیب درست نہیں، **پنجم**: مصدر محذوف نہ ہو، **ششم**: مصدر معمول سے مؤخر نہ ہو، جیسے: اَعْجَبَنِیْ زَیْدًا ضَرْبُ عَمْرٍو میں (زَیْدًا) معمول سے (ضَرْب) مؤخر ہے، البتہ جار مجرور، یا ظرف معمول ہوں تو ان سے تأخر مانعِ عمل نہیں، **ھفتم**: مصغر نہ ہو، **ھشتم**: مضمر نہ ہو، لہٰذا (مُرُوْرِیْ بِزَیْدٍ حَسَنٌ وَ هُوَ بِعَمْرٍو قَبِیْحٌ) میں (هُوَ) مصدر کی طرف راجع ہے بواسطۂ (بَا) عَمْرو میں عامل قرار دینا درست نہیں۔

﴿مفعول فیہ﴾ وہ اسم منصوب ہے جس میں فعل مذکور واقع ہو، اس کو ظرف کہتے ہیں، خواہ ظرفِ زمان ہو، جیسے: صُمْتُ یَوْمَ الْجُمُعَةِ میں (یَوْمَ) یا وہ مکان ہو، جیسے: جَلَسْتُ عِنْدَكَ میں (عِنْدَ)

﴿مفعول لہٗ﴾ وہ ایسا اسم منصوب ہے جو دلالت کرے ایسی چیز پر جو فعل مذکور کا سبب ہو، جیسے: قُمْتُ اِکْرَامًا لِزَیْدٍ میں (اِکْرَامًا)

﴿مضارع معتل﴾ اصطلاحِ نحاۃ میں اس کو کہتے ہیں جس کے آخر حرفِ علت ہو، کیونکہ نحوی معتل میں اخیر حرف کا اعتبار کرتے ہیں، خواہ ہو اصلی، جیسے: یَدْعُوْا، خواہ زائد، جیسے: یَذْلَوْلِیْ بروزنِ (یَفْعَوْلِیْ) یہ بابِ (اِفْعَوْلَاءٌ) سے ہے جس کو ثلاثی مزید با ہمزۂ وصل کے ابواب سے شمار کرتے ہیں، مگر نو مشہور ابواب سے نہیں، اس کے آخر (یَا) زائد ہے، فاکلمہ (ذال)، عین کلمہ (لام) اور لام کلمہ بھی (لام)، اس کا مصدر (اِذْلَوْلَاءٌ) جس کے معنی انقیاد۔

﴿مفرد معتل واوی﴾ اس کو کہتے ہیں جس کے آخر میں (واؤ) ہو، اور تثنیہ، اور جمع نہ ہو، جیسے: یَغْزُوْ۔

﴿مفرد معتل یائی﴾ اس کو کہتے ہیں جس کے آخر میں (یا) ہو، اور تثنیہ، اور جمع نہ ہو، جیسے: یَرْمِیْ۔
﴿مفرد معتل الفی﴾ اس کو کہتے ہیں جس کے آخر میں (الف) ہو، اور تثنیہ، اور جمع نہ ہو، جیسے: یَرْضٰی۔
﴿مبنی﴾ وہ کلمہ ہے، جس کا آخر عوامل کے اختلاف سے مختلف نہ ہو، جیسے: جَاءَنِیْ هٰؤُلَاءِ، رَأَیْتُ هٰؤُلَاءِ، مَرَرْتُ بِهٰؤُلَاءِ، تینوں حالتوں میں یکساں رہتا ہے۔
﴿معرب﴾ وہ کلمہ ہے جس کا آخر عوامل کے اختلاف سے مختلف ہو، جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ، رَأَیْتُ زَیْدًا، مَرَرْتُ بِزَیْدٍ میں (زَیْد) تینوں حالتوں میں مختلف ہے۔
﴿مجموع﴾ وہ اسم ہے جو دلالت کرے تین سے زیادہ پر بایں سبب کہ کوئی تغیر واحد میں لفظا کیا گیا ہو، جیسے: رِجَال، یا تقدیرا، جیسے: فُلْكٌ کہ اس کا واحد بھی (فُلْكٌ) بروزنِ (قُفْلٌ) اور جمع بھی (فُلْكٌ) بروزنِ (اُسْدٌ)

﴿ن﴾

﴿نکرہ﴾ جس کے معنی لغت میں (غیر معروف) ہیں، جیسے: طَلَبَه بمعنی مطلوب، اور اصطلاحِ نحاۃ میں اس کو کہتے ہیں جو غیر معیّن کے واسطے موضوع ہو، جیسے: رَجُل وغیرہ۔
﴿ندا﴾ توجہ طلب کرنا ایسے حرف کے ساتھ جو اَدْعُو کے قائم مقام ہے، ملفوظ ہو، جیسے: یَاأَیُّهَا الرَّسُوْلُ، یا مقدر جیسے: اَیُّهَا النَّبِیُّ۔
﴿نکرۂ مخصصہ﴾ جو شے معیّن پر دلالت نہیں کرتا، ورنہ نکرہ نہ رہے گا، اس لئے کہ تخصیص کے معنی تقلیل اشتراک جس کو بقائے اشتراک لازم، اور تعیین کے معنی نفی اشتراک جو عدم بقا کو مستلزم، جیسے: عِنْدِیْ رَجُلٌ میں (رَجُل) نکرۂ مخصصہ بایں معنی نہیں کہ وہ شے معیّن پر دلالت کرتا ہے، اور اگر بایں معنی ہو تو نکرہ نہ رہے گا، معرفہ ہو جائے گا، بلکہ مخصصہ ہونے کے معنی یہ ہیں کہ جب (عِنْدِیْ) کہا تو معلوم ہوا کہ اس کے بعد وہ چیز مذکور ہوگی جو صِحَّةُ الْاِسْتِقْرَارِ عِنْدَ الْمُتَكَلِّمِ کے ساتھ موصوف ہو، **نظر برآں** (عِنْدِیْ رَجُلٌ) میں واقع (رَجُل) قوت میں (رَجُلٌ مَوْصُوْفٌ بِصِحَّةِ الْاِسْتِقْرَارِ عِنْدَ الْمُتَكَلِّمِ) ہوا، یہ نکرہ مخصصہ معیّن پر دال نہیں کہ اس میں احتمالات کثیرہ ہیں، ہوسکتا ہے کہ وہ زید ہو، یا عمرو، یا خالد، و هَلُمَّ جَرًّا۔
﴿نونِ تاکید﴾ غیر عامل وہ ہے جو فعل مضارع کے آخر میں آتا ہے، خواہ ثقیلہ مشدد، یا خفیفہ ساکن ہو، فعل مضارع سے مراد فعل مستقبل ہے، یعنی وہ فعل جو زمانہ آئندہ پر دلالت کرے، خواہ اس سے طلب مفہوم ہوتی



ہو، جیسے بصورتِ امر: اِضْرِبَنَّ، اوراِضْرِبَنْ، یا نہی: جیسے: لَاتَضْرِبَنَّ، یااستفہام: جیسے: هَلْ تَضْرِبَنَّ زَیْدًا، یا تمنی: جیسے: لَیْتَكَ تَضْرِبَنَّ زَیْدًا کہ اس مثال میں (تَضْرِبَنَّ زَیْدًا) جملہ انشائیہ خبر ہے، جس کا جواز مختلف فیہ ہے، متفق علیہ مثال یہ ہے: (لَیْتَمَا تَضْرِبَنَّ زَیْدًا)

یا اس سے طلب مفہوم نہ ہوتی ہو، بلکہ خبر، جیسے: لَیَضْرِبَنَّ زَیْدًا، لیکن فعل مضارع خبری سے نونِ تاکید کالحوق مشروط ہے، بایں شرط کہ اس کے شروع میں لامِ تاکید ہو، جیسے مثالِ مذکور میں۔

﴿نحو﴾ لفظ نحو وغیرہ کے بعد جو مثالیں ذکر کی جاتی ہیں، ان کے معنی مراد نہیں ہوتے، کیونکہ برتقدیر ارادۂ معنی وہ جملہ ہوں گے، اور لفظ نحو وغیرہ ان الفاظ سے نہیں جو جملہ کی طرف مضاف ہوتے ہیں، بلکہ وہ مثالیں من حیث اللفظ مراد ہوتی ہیں، اسی واسطے حضرت صدر العلماء قدس سرہٗ نے اس مثالوں کو مراد اللفظ قرار دے کر ترکیب فرمائی ہے۔

## ﴿ و ﴾

﴿واوِ صرف﴾ یہ واوِ عطف ہے، اور صرف کے معنی روکنا، یہ بعض صورتوں میں اپنے ماقبل کی کسی چیز کو اپنے مابعد پر آنے سے روکتا ہے، **نظر بر آں** اس کو واوِ صرف کہتے ہیں، جیسے: لَا تَأْكُلِ السَّمَكَ وَتَشْرَبَ اللَّبَنَ، اس کے معنی ہیں کہ مچھلی کھانے کے ساتھ دودھ مت پیؤ، اس میں مذکورہ واو' واوِ صرف ہے، یہ اپنے ماقبل کے (لَا) کو اپنے مابعد (تَشْرَبْ) پر آنے سے روکتا ہے، کیونکہ اگر وہ اس پر آجائے بایں طور کہ (تَشْرَب) کو (تَأْكُل) پر معطوف قرار دیں تو معنی مقصود فوت ہوجائیں گے، کیونکہ اب معنی یہ ہوں گے کہ مچھلی نہ کھا، اور دودھ نہ پیؤ، اس سے مچھلی کھانے کی ممانعت مفہوم ہوئی، اور مطلقًا دودھ پینے کی، حالانکہ مطلقًا دودھ پینے کی ممانعت مقصود نہ تھی، بلکہ مچھلی کھانے کے ساتھ دودھ پینے کی ممانعت کا قصد تھا، اسی قبیل سے آیت کریمہ: اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُ الْجَنَّةَ وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِیْنَ جَاهَدُوْ مِنكُمْ وَيَعْلَمَ الصَّابِرِیْنَ۔

﴿وزنِ فعل﴾ کے معنی ہیں اسم کا ایسے وزن پر ہونا جو اوزانِ فعل سے شمار کیا جاتا ہو، جیسے: اَحْمَد کا (اَفْعَل) کے وزن پر ہونا۔

﴿وصف﴾ کے معنی ہیں اسم کا ایسی ذات پر دلالت کرنا جو کسی صفت کے ساتھ متصف ہو، جیسے: اَحْمَر کا اُس ذات پر دلالت کرنا جو صفت (حُمْرَة) یعنی سرخی کے ساتھ موصوف ہو۔

﴿واو' بمعنی مع﴾ اس کو واوِ مصاحبت کے ساتھ موسوم کرتے ہیں، اس کے بعد اسم منصوب مفعول معہٗ ہوتا ہے، اور

یہ واؤ اصل میں واوِ عطف ہوتا ہے، مگر واوَ بمعنی مع اور واوِ عطف میں فرق ہے، جیسے: "سِرْتُ اَنَا وَ زَيْدٌ میں (واؤ) کو واوِ عطف قرار دیں، تو زید کی متکلم کے ساتھ سیر میں شرکت مفہوم ہوگی، خواہ دونوں کی سیر کا زمانہ ایک ہو، یا ایک نہ ہو، اور اگر اس (واؤ) کو بمعنی (مَع) قرار دیں، اور (زَيْد) کو منصوب تو اتحادِ زمانہ بھی مفہوم ہوگا، اور بعض صورتوں میں اتحادِ مکانی بھی، اگر چہ اتحادِ زمان نہ ہو، جیسے: لَوْ تَرَكْتَ النَّاقَةَ وَ فَصِيْلَتَهَا لِرَضَعَتِهَا، اگر اونٹنی کو بچے کے ساتھ چھوڑ دیا جائے تو دودھ پلا دے گی، اس میں اتحادِ مکان ضروری ہے، اتحادِ زمان ضروری نہیں۔

## ﴿اصطلاحِ نحاۃ میں حروفِ جارہ کے معانی وتعریفات﴾

﴿حروفِ جر﴾ کو حرفِ جر بایں مناسبت کہتے ہیں کہ یہ اپنے مدخول کو جر دیتے ہیں بایں وجہ کہ افعال کے معنی کھینچ کر اپنے مدخول اسمار تک پہنچاتے ہیں، اور جر کے معنی ہیں کھینچنا۔

## ﴿بَا کے معانی﴾

﴿بائے الصاق﴾ الصاق بمعنی ملنا، یا ملانا، لازم اور متعدی دونوں آتا ہے، یہ اپنے مدخول کے ساتھ معنی فعل کو ملانے کے واسطے آتی ہے، یہ الصاق خواہ حقیقۃً ہو، جیسے: بِهٖ دَاءٌ، اور امسكت بزيد کہ ثبوتِ (دَاء) اور (اِمسَاك) زید کے ساتھ حقیقۃً متصل ہے۔

یا مجازاً جیسے: مَرَرْتُ بِزَيْدٍ میں کہ معنی فعل یہاں پر حقیقۃً مکان کے ساتھ متصل ہیں، اور مکان زید کے ساتھ بواسطۂ مکان زید کے ساتھ اتصال ہوا، اسی واسطے یہ الصاقِ مجازی ہے۔

﴿بائے استعانۃ﴾ وہ ہے کہ فاعل کا صدورِ فعل میں مدخولِ (بَا) سے مدد طلب کرنا، جیسے: كَتَبْتُ بِالْقَلَمِ، اور یہ (بَا) آلۂ فعل پر داخل ہوتی ہے، اور اس کو بائے آلہ، اور بائے وصلۃ الفعل، اور بائے مکملۃ الفعل بھی کہتے ہیں۔

﴿بائے تعلیل﴾ اس کے معنی ہیں کسی چیز کی علت بیان کرنا، اور یہ فعل متکلم ہے تو (بَـا) کے برائے تعلیل ہونے کے یہ معنی ہوئے کہ متکلم کا بیان کرنا کہ مدخولِ (بَـا) کسی چیز کی علت ہے، اس کو بائے سببیہ بھی کہتے ہیں، اور سبب کبھی عادی ہوتا ہے، جیسے آیت کریمہ: اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ، اور کبھی حقیقی جیسے حدیث شریف میں فرمایا: لَنْ يَدْخُلَ اَحَدُكُمُ الْجَنَّةَ بِعَمَلِهٖ، **نظر برآں** دونوں کا تعارض دفع ہوا،

اور دونوں میں تطبیق ہوگئی کہ اثبات ونفی کا محل ایک نہیں، آیت کریمہ میں عمل کو سبب عادی قرار دیا گیا، اور حدیث شریف میں عمل سے سبب حقیقی کی نفی ہے، سبب عادی کی نہیں، حتیٰ کہ تعارض متصور ہو۔

﴿بائے مصاحبۃ﴾ وہ (بَا) ہے کہ اس کا مجرور معمولِ فعل مذکور کے توابع سے ہوتا ہے، اور اس کی دو علامت ہیں، **اوّل**: یہ کہ (بَا) کی جگہ اگر (مَع) لایا جائے تو معنی کا حسن باقی رہے، **دوم**: یہ کہ مدخولِ (بَا) سے صفت کا صیغہ اخذ کر کے حال قرار دیں تو (بَـــا) اور اس کے مدخول سے استغنار حاصل ہو جائے، جیسے: اِشْتَرَيْتُ الْفَرَسَ بِسَرْجِهٖ میں (مَعَ سَرْجِهٖ) اور (مُسَرْجًا) بھی، اور (قَدْ جَاءَكُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ) میں اگر (بِالْحَق) کی جگہ (مَعَ الْحَق) یا (مُحِقًّا) رکھ دیں تو حسن معنی باقی رہتا ہے، اور استغنا حاصل ہو جاتا ہے، اس (بَا) کو بائے حال، اور بائے ملابست بھی کہتے ہیں، **نظر برآں** اس کے متعلق کو اکثر متلبس سے تعبیر کیا جاتا ہے، بائے الصاق، اور بائے مصاحبت میں فرق یہ ہے کہ بائے مصاحبت کا مجرور معمولِ فعل مذکور کے توابع سے ہوتا ہے، اور بائے الصاق میں یہ بات نہیں۔

﴿بائے تعدیۃ﴾ تمام حروف فعل قاصر از مفعول کو متعدی کر دیتے ہیں، مگر (بَا) کا تعدیہ مطلقہ ہے، اور تعدیہ مطلقہ کے یہ معنی ہیں کہ مفہومِ فعل میں معنی تصییر کا احداث فعل لازم کو متعدی بیک مفعول، اور متعدی بیک مفعول کو متعدی بدو مفعول کر دیتا ہے، حرفِ (بَـــا) سے تعدیہ کا طریقہ یہ ہے کہ فعل لازم کے فاعل پر (بَـــا) کو داخل کریں تو فاعل مفعول بہ غیر صریح ہو جائے، جیسے: ذَهَبْتُ بِزَيْدٍ کہ اصل میں (ذَهَبَ زَيْدٌ) تھا، سیبویہ کے نزدیک تعدیہ (بَـــا) کے ساتھ ہو، یا بابِ افعال، اور بابِ مفاعلۃ، اور بابِ تفعیل میں لا کر سب یکساں ہے، اور مبرد کے نزدیک تعدیہ (بَا) میں فاعل کی معیت مفعول کے ساتھ ہوتی ہے، پس ذَهَبْتُ بِزَيْدٍ کے معنی یہ ہیں کہ متکلم (ذَهَاب) میں زید کے مصاحب ہے، اور (اَذْهَبْتُهٗ) میں یہ بات نہیں، لہٰذا (ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ) آیت کریمہ سیبویہ کے مسلک کی مؤید ہے کہ وہاں پر فاعل کی معیت (ذَهَاب) میں مفعول کے ساتھ متصور نہیں کہ اللہ تعالیٰ (ذَهَاب) سے پاک ہے۔

﴿بائے مقابلہ﴾ اس کے معنی یہ ہیں کہ کسی چیز کے مجرور کا (بَـا) کے مقابل واقع ہونا، بایں معنی اعواض، اور اثمان پر داخل ہوتی ہے، اسی واسطے اس کو بائے عوض، اور بائے بدل بھی کہتے ہیں، لیکن عند التحقیق دونوں میں فرق ہے، **اوّل**: یہ کہ بائے عوض میں ایک شے کا دوسری شے کے ساتھ مقابلہ ہوتا ہے کہ ایک جانب سے ایک

شے دی جاتی ہے، اور دوسری جانب شے آخر، **دوم**: یہ کہ بائے بدل میں ایک شے کو دوسری پر اختیار کیا جاتا ہے، جانبین سے مقابلہ نہیں ہوتا، جیسے:

فلیت لی بھم قومًا اذا رکبوا      شنو الاغارۃ فرسانًا ورکبانًا

اور یہ (بَا) کبھی ظرفِ لغو ہوتی ہے، جیسے: اِشْتَرَیْتُ الْعَبْدَ بِالْفَرَسِ، اور کبھی ظرفِ مستقر ہوتی ہے، جیسے: هٰذا بذاك۔

﴿بائے قسم﴾ یہ (بَـــا) برائے الصاق ہے جس کا ذکر ہو چکا، اور اس سے مقسم بہ کے ساتھ فعلِ قسم کا الصاق مقصود ہوتا ہے، (بَا) حروفِ قسم میں اصل ہے، اسی واسطے اس کا فعل کبھی مذکور ہوتا ہے، اور اکثر محذوف، کیونکہ قسم کثیر الاستعمال ہے، اور کثرتِ استعمال مقتضی اختصار ہے، اور حذف میں اختصار حاصل ہوتا ہے، نیز فعل کا حذف اس معنی کی تعیین کرتا ہے کہ قولِ مذکور جملہ انشائیہ ہے، نہ خبریہ، جیسے: بِـالـلّٰـهِ لَاَفْعَلَنَّ كَذَا میں (باللّٰه) اور اگر (اَقْسَمْتُ بِاللّٰه) کہا جائے تو انشاء، اور خبر دونوں محتمل ہوں گے قرینہ سے کسی ایک کی تعیین ہوگی، چونکہ (بَا) قسم میں اصل ہے، اس لئے ضمیر اور اسمِ ظاہر دونوں پر آتی ہے۔

﴿بائے قسمِ استعطافی﴾ وہ ہے جس کا جواب جملہ انشائیہ ہو، یہ (بَا) مقسم بہ پر داخل ہوتی ہے، اور اس کے لئے حروفِ قسم میں سے صرف (بَا) آتی ہے، جیسے: بِـالـلّٰـهِ هَلْ قَامَ زَيْدٌ، یہ درحقیقت قسم نہیں ہوتی، صرف صورتًا ہوتی ہے، اسی واسطے صاحب کشاف نے فرمایا کہ استعطاف قسیمِ قسم ہے، لہٰذا اس کی مثال میں (اِرْحَـــمْ بِزَيْدٍ) کو پیش کرنا درست نہیں، اس لئے کہ (رَحِمَ) متعدی بنفسہ ہے، اس کے مفعول پر (بَا) نہیں آتی، کیونکہ یہ (بَا) مقسم بہ پر آتی ہے، اور زید مقسم بہ نہیں۔

﴿بائے ظرفیۃ﴾ علامت ظرفیۃ یہ ہے کہ اس کی جگہ (فِيْ) کالانا درست ہو، اور یہ (بَا) کبھی ظرفِ لغو ہوتی ہے، اور کبھی ظرفِ مستقر، اور کبھی ظرفیت مکانیہ کے واسطے، جیسے: زَيْـدٌ بِـالْـبَـلَدِ، اور کبھی ظرفیت زمانیہ کے لئے، جیسے: وَنَجَّيْنٰهُمْ بِسَحَرٍ۔

﴿بائے زیادۃ﴾ اس کو کہتے ہیں کہ جس کے حذف سے اصل معنی میں کوئی تغیر واقع نہ ہو، لفظًا تغیر ضروری ہے کہ جر باقی نہ رہے گا، اور یہ (بَـــا) تاکید معنی، تحسین کلام، استقامت وزنِ شعر وغیرہ کا افادہ کرتی ہے، اس (بَـــا) کی زیادت دو قسم پر ہے: **اوّل**: قیاسی جو (هَـلْ) کے بعد مبتدا کی خبر پر آتی ہے، جیسے: هَـلْ زَيْـدٌ

بِقَائِمٍ ،اور(مَا) حجازیہ،اور(لَیْسَ) کی خبر پر جیسے: لَیْسَ زَیْدٌ بِقَائِمٍ ،**دوم** بمعنی (کَفٰی) بمعنی (اِکْتَفٰی) کے فاعل پر جیسے: کَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًا، اور مبتدا پر جیسے: بِحَسْبِکَ زَیْدٌ ،اور مفعول بہ پر کثیر ہے، جیسے: وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّہْلُکَۃِ،اور تاکید معنی وتحسین کلام وغیرہ کا افادہ کرتی ہے، جیسے:

الم یأتیك والانباء تمنی بما لاقت لبون بنی زیاد

﴿بائے تفدیہ﴾ وہ(بَا) ہے کہ اس کے مدخول کو کسی چیز پر فدا کرنا، جیسے: بِاَبِیْ اَنْتَ وَاُمِّیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ۔

﴿بائے تبعیض﴾ وہ(بَا) ہے کہ اس کے مدخول سے بعض مراد ہو، جیسے: وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِکُمْ۔

﴿بائے استعلاء﴾ جیسے:

ارب یبول الثعلبان برأسہ لقد ذل من بالت علیه الثعالب

﴿بائے تجرید﴾ وہ(بَـــا) ہے کہ اس کے مدخول سے ایسی چیز منتزع کرنا جو اس کے ساتھ کسی وصف میں شریک ہو، جیسے: رَأَیْتُ بِزَیْدٍ اَسَدًا۔

﴿با بمعنی الٰی﴾ بھی آتی ہے، جیسے: وَقَدْ اَحْسَنَ بِیْ ،اور(بَا) بمعنی (عَنْ) جیسے: مَا غَرَّکَ بِرَبِّکَ الْکَرِیْمِ ای عَنْ رَبِّکَ الْکَرِیْمِ۔

## ﴿لام کے معانی﴾

﴿لام اختصاص﴾ بعض کے نزدیک لامِ اختصاص کے معنی ہیں کہ لام کے مدخول کے ساتھ کسی چیز کا مخصوص ہونا، اور تحقیق یہ ہے کہ اختصاص بمعنی ارتباط ہے یعنی مدخولِ لام کے ساتھ کسی چیز کا تعلق، یہ تعلق خواہ بصورتِ ملک ہو، جبکہ دو ذاتوں کے درمیاں واقع ہو، اور ایک دوسرے کی ملک ہو، جیسے: اَلْمَالُ لِزَیْدٍ ، یا بصورتِ تملیک جیسے: جَعَلْتُ لِزَیْدٍ دِیْنَارًا ، یا نسبت جیسے: اَلْاِبْنُ لِزَیْدٍ، یا استحقاق جب کہ ایک معنی، اور ایک ذات کے درمیان واقع ہو، جیسے: اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔

یا اختصاص جبکہ دو ذاتوں کے درمیان واقع ہو، اور ایک دوسرے کی مالک نہ ہو، جیسے: اَلْجُلُّ لِلْفَرَسِ،

**یاد رہے کہ** اختصاص بمعنی ارتباط جس کو مقسم قرار دیا گیا ہے وہ اس اختصاص سے عام ہے۔



﴿لامِ تعلیل﴾ یعنی کسی چیز کی علت ذہنی بیان کرنے کے لئے جو علت غائی ہوتی ہے، جیسے: **جِئْتُكَ لِاِكْرَامِكَ** ،اس لئے کہ اکرام علت غائیہ ذہن میں مجی پر مقدم ہے، اور وجود میں مؤخر، یا کسی چیز کی علت خارجی بیان کرنے کے واسطے جو سبب باعث ہوتی ہے، جیسے: **خَرَجْتُ لِمَخَافَتِكَ** کہ خوف خروج پر علت باعثہ ہے، اور وجود میں خروج پر مقدم۔

﴿لامِ قسم﴾ اس لام کو کہتے ہیں کہ اس کا فعل ہمیشہ محذوف ہوتا ہے، اور یہ لام اسمِ جلالت کے ساتھ مخصوص ہے، اور اس کا جواب امرِ عظیم ہوتا ہے جو مستحق تعجب ہو، اور قسمِ سوال میں مستعمل نہیں ہوتا، جیسے: **لِلّٰـهِ لَا يُؤَخَّرُ الْاَجَلُ**، ان تمام باتوں کے پیش نظر یہ نہیں کہہ سکتے: **اَقْسَمُ لِلّٰهِ، لِلرَبِّ الْكَعْبَةِ، لِلّٰهِ لَقَدْ طَارَ الذُّبَابُ۔**

﴿لامِ معاقبہ﴾ اس کے لغوی معنی ہیں کسی کے پیچھے آنا، یہاں پر مراد یہ ہے کہ یہ لام اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس کے مجرور کا حصول جو مطلوب نہیں، فعل مذکور کے بعد ہوا، جیسے: **لَزِمَ الشَّرَّ لِلشَّقَاوَةِ**، پس اس کے معنی یہ ہوئے کہ فلاں نے شر یعنی بدعملی، اور بدوں کی صحبت کا التزام کیا، تو اس التزام کے بعد بدنصیبی حاصل ہوئی جو مطلوب نہیں، اس لام کو لامِ صیرورۃ، اور لامِ تعقیب بھی کہتے ہیں۔

(۱) کبھی لام بمعنی (عَلٰی) آتا ہے، جیسے: **وَتَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ اى عَلَى الْجَبِيْنِ۔**

(۲) کبھی لام بمعنی (اِلٰی) آتا ہے، جیسے: **اِنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا اى اِلَيْهَا۔**

(۳) کبھی لام بمعنی (فِیْ) آتا ہے، جیسے: **قَدَّمْتُ لِحَيَاتِيْ اى فِيْ حَيَاتِيْ۔**

(۴) کبھی لام بمعنی (بَعْد) آتا ہے، جیسے: **صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ اى بَعْدَ رُؤْيَتِهٖ۔**

(۵) کبھی لام برائے (زیادت) آتا ہے، جیسے: **رَدِفَ لَكُمْ** میں (لام)

(۶) کبھی لام بمعنی (عِنْدَ) آتا ہے، جیسے: **کتبته لخمس خلون ای عند خمس خلون۔**

(۷) کبھی لام بمعنی (مِنْ) آتا ہے، جیسے: **سَمِعْتُ لَهٗ صُرَاخًا اى مِنْهُ۔**

(۸) کبھی لام برائے (تعجب) آتا ہے، جو قسم سے مجرور ہو، جیسے: **يَا لِلْمَاءِ۔**

(۹) کبھی لام بمعنی (تبلیغ) آتا ہے، جو اسمِ سامع پر داخل ہو، جیسے: **قُلْتُ لَكَ۔**

(۱۰) کبھی لام برائے نفع آتا ہے، جیسے: **لَهَا مَا كَسَبَتْ۔**

(۱۱) کبھی لام برائے استغاثہ آتا ہے، جیسے: **يَا اَللّٰهُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ۔**

(۱۲) کبھی لام برائے تہدید آتا ہے، جیسے: یَالَزَیْدٍ لَاَقْتُلَنَّكَ۔

(۱۳) کبھی لام بمعنی (وقت) آتا ہے، جیسے: اَلْمُسْتَحَاضَةُ تَتَوَضَّأُ لِكُلِّ صَلٰوةٍ۔

(۱۴) کبھی لام بمعنی (عَنْ) بعد قول آتا ہے، جیسے: وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ آمَنُوْا۔

(۱۵) کبھی لام برائے (تقویت) عمل فعل، یا شبہ فعل آتا ہے، جیسے: اِنْ كُنْتُمْ لِلرُّؤْيَا تَعْبُرُوْنَ، اور اِنَّ رَبَّكَ فَعَّالٌ لِمَا يُرِيْدُ۔

﴿لام برائے تبیین﴾ یہ تین قسم پر ہے:

**اوّل**: وہ جو بروقت التباس اپنے مدخول کی مفعولیّت بیان کرے، یہ اس وقت ہوتا ہے جبکہ ایسے فعل تعجب، یا اسمِ تفضیل کے بعد واقع ہو، جو حب، یا بغض کے معنی کا افادہ کرتے ہوں، جیسے: مَا اَحَبَّنِيْ لِزَيْدٍ، اس لام نے یہ بتایا کہ اس کا مدخول حب کا مفعول ہے، تو یائے متکلم فاعل ہوئی، اب معنی یہ ہوئے کہ زید مجھ کو کیسا محبوب ہے؟ پس متکلم محبّ ہوا، اور زید محبوب، اور زَيْدٌ اَحَبُّ لِيْ، اس لام نے یہ بتایا کہ متکلم محبوب ہے، تو زید محبّ ہوا، اب معنی یہ ہوئے کہ زید کے نزدیک میں محبوب تر ہوں، یہ لام فعل، یا شبہ فعل مذکور کا ظرفِ لغو ہوتا ہے۔

**دوم**: وہ جو اپنے مدخول کی فاعلیّت کو بیان کرے جو مفعولیّت کے ساتھ ملتبس نہ ہو، جیسے: تَبًّا لِزَيْدٍ میں (تَبًّا) فعل محذوف (تَبَّ) کا مفعولِ مطلق ہے، اور اس میں ضمیر غائب فاعل راجع بسوئے غائب ہے، جس کا بیان لام نے اپنے مدخول سے کیا، چونکہ (تَبَّ) فعل لازم ہے، اس لئے مدخولِ لام میں مفعولیّت کا احتمال نہیں، (لِزَيْدٍ) ظرفِ مستقر ہو کر (اَرَادَتِيْ) مبتدا محذوف کی خبر ہے، **نظر بر آں** (تَبًّا لِزَيْدٍ) دو جملے ہوئے، **اوّل**: فعلیہ، **دوم**: اسمیہ۔

**سوم**: وہ جو اپنے مدخول کی مفعولیّت کو بیان کرے، جس کا فاعلیت کے ساتھ التباس نہ ہو، جیسے: سَقْيًا لِزَيْدٍ، یہ (سَقَيْتُ) فعل محذوف کا مفعولِ مطلق ہے، اور چونکہ یہ فعل متعدی ہے، اس لئے مدخولِ لام میں فاعلیّت کا احتمال نہیں، یہ بھی دو جملوں پر مشتمل ہے، **اوّل**: فعلیہ، **دوم**: اسمیہ۔

## ﴿مِنْ کے معانی﴾

﴿مِنْ برائے ابتدائے غایت﴾ غایۃ درحقیقۃ بمعنی (نِهَايَة) ہے، مجازًا اس سے مسافت مراد ہوتی ہے، تو

معنی یہ ہوئے کہ (مِنْ) دلالت کرتا ہے کہ مسافت کی ابتدا میرے مدخول سے ہوئی، اکثر مسافت مکانی کی ابتدا پر دلالت کرتا ہے، جیسے: سِرْتُ مِنَ الْبَصْرَةِ اِلَى الْكُوْفَةِ۔

اور کبھی مسافت زمانی کی ابتدا پر، جیسے: مَطَرْنَا مِنْ يَوْمِ الْجُمْعَةِ اِلَى الْجُمْعَةِ، بصریوں کے نزدیک یہ جائز نہیں، اس (مِنْ) کی علامت یہ ہے کہ اس کے مقابلے میں (اِلٰی) کا، یا جو اس کے معنی کا افادہ کرے، اس کالانا درست ہو، جیسے: اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ کہ (بَا) صلۂ (اَعُوْذُ) ہوکر معنیٔ (اِلٰی) کاافادہ کرتی ہے، کیونکہ (اَعُوْذُ بِاللّٰهِ) کے معنی ہیں (اَلْتَجِئُ اِلَى اللّٰهِ)

﴿مِنْ برائے تبعیض﴾ وہ ہے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ کوئی چیز مدخول کا بعض ہے، اور وہ چیز مذکور ہو، جیسے: اَخَذْتُ شَيْئًا مِنَ الدَّرَاهِمِ، یا مقدر ہو، جیسے: اَخَذْتُ مِنَ الدَّرَاهِمِ کہ اس صورت میں مفعول بہ صریح (شَيْئًا) مقدر ہے، اس کی علامت یہ ہے کہ اس کی جگہ لفظ (بعض) کے رکھنے سے معنی درست رہیں، 'مبرّد'، 'عبدالقاہر'، 'زمخشری' اس (مِنْ) کو ابتدائیہ قرار دیتے ہیں۔

﴿مِنْ برائے تبیین﴾ وہ ہے جو امرِ مبہم سے مراد ظاہر کرنے کے لئے آتا ہے، اس کی علامت یہ ہے کہ اسم موصول کا اس کی جگہ رکھنا درست ہو، جیسے: فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ میں (اَلرِّجْسَ الَّذِىْ هُوَ الْاَوْثَانُ)

یا بالفاظِ دیگر یوں کہا جائے کہ مجرور کو امرِ مبہم کی خبر بنا سکیں، چونکہ یوں کہہ سکتے ہیں: (اَلرِّجْسُ هُوَ الْاَوْثَانُ) بخلاف (مِنْ) تبعیضیہ کہ اس کے مجرور کو خبر بنانا درست نہیں ہوتا، مثلاً: اَخَذْتُ عِشْرِيْنَ مِنَ الدَّرَاهِمِ میں (دَرَاهِمْ) سے معیّن مراد لئے گئے جو (عِشْرِيْنَ) سے ظاہر ہیں، تو یہ (مِنْ) برائے تبعیض ہے، (اَلْعِشْرُوْنَ دَرَاهِمْ) کہنا درست نہیں، کیونکہ کل کا حمل جزو پر لازم آئے گا جو درست نہیں۔

اور اگر (دَرَاهِمْ) سے جنس مراد ہے تو (مِنْ) برائے تبیین ہے، اور (اَلْعِشْرُوْنَ دَرَاهِمْ) کہنا درست ہے کہ یہ جنس کا حمل بعض افراد پر ہوا جو صحیح ہے، اور (عَزَّ مِنْ قَائِلٍ) میں (مِنْ) برائے تبیین ہے، اور قائل کا حمل ضمیر (عَزَّ) پر صحیح۔

امرِ مبہم اگر معرفہ ہو تو (مِنْ) اپنے مجرور سے مل کر ظرفِ مستقر ہوکر حال ہوتا ہے، اور اگر نکرہ ہو تو صفت، جیسے: يَلْبَسُوْنَ ثِيَابًا خُضْرًا مِنْ سُنْدُسٍ وَ اِسْتَبْرَقٍ۔

﴿مِنْ برائے زیادت﴾ وہ ہے کہ اس کے حذف سے اصل معنی میں کوئی تغیر واقع نہ ہو، جمہور کے نزدیک اس

کی تین شرطیں ہیں: **اوّل**: یہ کہ کلام نفی، یا نہی، یا استفہام پر مشتمل ہو، **دوم**: یہ کہ مدخول نکرہ ہو، **سوم**: یہ کہ مدخول فاعل ہو، جیسے: مَاجَاءَ نَبِيٌّ مِنْ اَحَدٍ، یا وہ مفعول بہ ہو، جیسے: لَا تَضْرِبْ مِنْ اَحَدٍ، یا مفعولِ مطلق ہو، جیسے: هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ، یا مبتدائی الحال ہو، جیسے: مَا فَرَّطْنَا فِى الْكِتَابِ مِنْ شَيْءٍ، یا مبتدائی الاصل ہو، جیسے: هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ، اور تحقیق یہ ہے کہ (مِنْ) کلامِ موجب میں بھی زائد ہوتا ہے، مذکورہ معانی کے علاوہ مندرجہ ذیل معانی کے لئے بھی آتا ہے، چنانچہ

(۱) کبھی (مِنْ) برائے تعلیل ہوتا ہے، جیسے: مِنْ مَّاخَطِيْئَاتِهِمْ اُغْرِقُوْا۔

(۲) کبھی (مِنْ) برائے مجاوزت جیسے: يَاوَيْلَنَا قَدْ كُنَّا فِىْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا اى مجاوزٌ عن هٰذَا۔

(۳) کبھی (مِنْ) برائے استعانت جیسے: يَنْظُرُوْنَ مِنْ طَرْفٍ خَفِيٍّ اى بطرف خفيٍّ۔

(۴) کبھی (مِنْ) برائے بدل، جیسے: اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ۔

(۵) کبھی (مِنْ) برائے ظرفیت، جیسے: اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ يَوْمِ الْجُمْعَةِ اى فى يوم الجمعة۔

(۶) کبھی (مِنْ) بمعنی (عِنْدَ) جیسے لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ وَلَا اَوْلَادُهُمْ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا اى عندالله۔

(۷) کبھی (مِنْ) برائے استعلاء، جیسے: وَنَصَرْنَاهُ مِنَ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا۔

(۸) کبھی (مِنْ) برائے نسبت، جیسے: اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰى اى انت بالنسبة الىّ كهارون بالنسبة الى موسٰى۔

(۹) کبھی (مِنْ) برائے انتہائے غایت، جیسے: قربت منه اى اليه۔

(۱۰) کبھی (مِنْ) برائے فصل، یہ ہمیشہ دو متضاد چیزوں پر داخل ہوتا ہے، جیسے: وَاللّٰهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ۔

(۱۱) کبھی (مِنْ) برائے تجرید وہ ہے کہ مدخول سے ایسی چیز کو منتزع کرنا جو مدخول کے ساتھ کسی وصف میں مشترک ہو، جیسے: لَقِيْتُ مِنْ زَيْدٍ اَسَدًا، رضیؒ نے کہا کہ یہ (مِنْ) برائے سببیت ہے، مگر بتقدیرِ مضاف یعنی لَقِيْتُ مِنْ لِقَاءِ زَيْدٍ اَسَدًا اى حصل من لقائه لقاء اسدٍ، اسد کے ساتھ تشبیہ مقصود ہے۔

(۱۲) کبھی (مِنْ) برائے قسم، (مِنْ) بکسرِ میم وسکونِ نون، اور (مُنْ) بضم میم وسکونِ نون، سیبویہؒ کے نزدیک دونوں قسم کے واسطے آتے ہیں، مگر لفظ (رَبْ) کے ساتھ مخصوص ہے، اور کبھی اسمِ جلالت کے ساتھ بھی

آتا ہے، جیسے: مِنْ رَبِّیْ لَاَفْعَلَنَّ کَذَا ،اور عرب کا مشہور مقولہ: اَلنَّارُ فِی الشِّتَاءِ خَیْرٌ مِنَ اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ میں اسی معنی پر محمول ہے، بعض نے کہا (مِنْ) قسمیہ یمین کا مخفف ہے، اور (مُنْ) قسمیہ (اَیْمُن) کا، اور بمعنی (رُبَّ)، جبکہ لفظ (مَا) کے ساتھ ہو، جیسے:

و انّا لممّا نضرب الکبشة ضربة　　علٰی رأسہٖ تلقی اللسان من الغم

اور زَیْدٌ اَفْضَلُ مِنْ عَمْرٍو میں مفضل علیہ پر (مِنْ) 'مبرّدؒ' کے نزدیک برائے ابتدائے غایت ہے، اور 'سیبویہؒ' کے نزدیک ابتدائے غایت کے ساتھ تبعیض کا بھی افادہ کرتا ہے، مگر تبعیض کے گزشتہ معنی مراد نہیں، بلکہ مراد یہ ہے کہ مفضل علیہ بعض ہے، عام نہیں، اور 'ابن مالک' کے نزدیک برائے مجاوزت ہے۔

## ﴿اِلٰی کے معانی﴾

﴿اِلٰی برائے انتہائے غایت فی المکان﴾ جیسے: سِرْتُ مِنَ الْبَصْرَۃِ اِلَی الْکُوْفَۃِ۔

﴿اِلٰی برائے مصاحبت ای قلیلاً﴾ یہ معنی اس وقت ہوتے ہیں، جبکہ ایک چیز کو دوسری کے ساتھ ضم کرنا مقصود ہو، خواہ محکوم بہ ہونے میں، جیسے: مَنْ اَنْصَارِیْ اِلَی اللّٰہِ ای مَعَ اللّٰہ، یا محکوم علیہ ہونے میں، جیسے: الذود الی الذود ابل ذود، تین سے دس تک اونٹوں کو کہتے ہیں، جو قلیل ہیں، اس جملہ کا مطلب یہ ہے کہ قلیل، قلیل کے ساتھ مل کر کثیر ہو جاتا ہے، جیسے کہتے ہیں: قطرہ قطرہ بہم شود دریا، یا تعلق میں، جیسے: وَاَیْدِیَکُمْ اِلَی الْمَرَافِقِ، اسی قبیل سے ہے: وَلَا تَاْکُلُوْا اَمْوَالَھُمْ اِلٰی اَمْوَالِکُمْ، **نظر برآں** اِلٰی زَیْدٍ مَالٌ بمعنی مَعَ زَیْدٍ مَالٌ نہیں کہہ سکتے، ہاں یوں کہہ سکتے ہیں: مَالُ زَیْدٍ ھٰذِہِ الدَّارُ اِلٰی ھٰذَا الْغُلَامِ۔

﴿اِلٰی برائے مصاحبت﴾ یعنی (اِلٰی) سے ماقبل کے ساتھ مجرور کی معیت کا کسی امر میں ارادہ کیا جاتا ہے، اور یہ معنی انتہائے غایت کے علاوہ ہیں، کیونکہ انتہائے غایت میں امتدادِ مسافت ضروری، اور مصاحبت میں صرف معیّت ہوتی ہے، چنانچہ آیت کریمہ: لَا تَاْکُلُوْا اَمْوَالَھُمْ اِلٰی اَمْوَالِکُمْ ای مع اموالکم، 'رضیؒ' کے نزدیک اس آیت کریمہ میں (اِلٰی) انتہائے مسافت کے واسطے ہے، اور معنی یہ ہیں: ای لاتضیفوھا الی اموالکم، اسی طرح: وَاَیْدِیَکُمْ اِلَی الْمَرَافِقِ میں، اور معنی یہ ہیں: اَیْدِیَکُمْ مُضَافَۃً اِلَی

اَلْمَرَافِقِ، معانی مذکورہ کے علاوہ حسب ذیل معانی میں بھی آتا ہے:
(۱) کبھی (اِلٰی) بمعنی (لاَم) آتا ہے، جیسے: اَلْاَمْرُ اِلَيْكَ ای لك۔
(۲) کبھی (اِلٰی) بمعنی (فِیْ) آتا ہے، جیسے: لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰی يَوْمِ الْقِيَامَةِ ای فی یوم القیامۃ۔
(۳) کبھی (اِلٰی) بمعنی (بَا) آتا ہے، جیسے: وَاِذَا خَلَوْا اِلٰی شَيَاطِيْنِهِمْ ای بشیاطینھم۔
(۴) کبھی (اِلٰی) بمعنی (عِنْدَ) آتا ہے، جیسے: كَرِيْمٌ اِلَيَّ مَوْتُ الْاَبْرَارِ۔

## ﴿حتیٰ کے معانی﴾

﴿حتیٰ عاطفہ﴾ یہ انتہائے غایت کے افادہ میں مثل حتیٰ جارّہ ہے، لیکن عاطفہ میں یہ ضروری ہے کہ اس کا معطوف معرفہ، اور معطوف علیہ کا جز قوی، یاضعیف ہو، تاکہ عطف بہ حتیٰ معطوف کی قوت، یاضعف کا مبیّن ہوسکے، اور معطوف کا غایت ہونا معطوف کے لئے درست ہوجائے، جیسے: مَاتَ النَّاسُ حَتّٰى الْاَنْبِيَاءِ، اورزَارَكَ النَّاسُ حَتّٰى الْحَجَّامُوْنَ۔

﴿حتیٰ ابتدائیہ﴾ وہ ہے جس کے بعد کلام مستانف ہو، جوازروئے اعراب ماقبل سے تعلق نہ رکھے، اگرچہ معنوی تعلق رکھتا ہو، جیسے: خَرَجَتِ النِّسَاءُ حَتّٰى هِنْدٌ خَارِجَةٌ ،یاحَتّٰى هِنْدٌ خَرَجَتْ، اسی کو استنافیہ بھی کہتے ہیں، اور حرفِ ابتدا بھی۔

﴿حتیٰ جارّہ﴾ وہ ہے جو انتہائے غایت کا افادہ کرتا ہے، جیسے: نِمْتُ الْبَارِحَةَ حَتَّى الصَّبَاحِ، اور سِرْتُ الْبَلَدَ حَتَّى السُّوْقِ۔

﴿حتیٰ جارّہ بمعنی اِلاَّ﴾ جیسے:

سقی الحیاء الارض امکن عزیت      لھم فلازا عنھا الخیر محدودًا

﴿حتیٰ جارّہ بمعنی کَیْ﴾ جیسے: اَسْلَمْتُ حَتّٰى اَدْخُلَ الْجَنَّةَ ای کی ادخل الجنّة۔

﴿حتیٰ جارّہ بمعنی مَع﴾ جیسے: اَكَلْتُ السَّمَكَةَ حَتّٰى رَأْسِهَا ای مع رأسھا۔

**مخفی نہ رہے کہ** اس مثال میں تینوں ہوسکتے ہیں، برتقدیر عاطفہ حَتّٰى رَأْسَهَا منصوب، اور برتقدیر ابتدائیہ حَتّٰى رَأْسُهَا مرفوع مبتدا ہونے کے باعث، اور خبر (مَأْكُوْل) محذوف، اور برتقدیر





جارہ حَتّٰی رَأسِهَا مجرور، اس سے معلوم ہوا کہ حتیٰ کے مدخول پر جر واجب نہیں، جبکہ عاطفہ، اور ابتدائیہ بھی ہوسکتا ہو، بخلاف (اِلٰی) کہ اس کے مدخول پر جر واجب ہے۔

حتیٰ اور الیٰ میں ایک وجہ فرق یہ بھی ہے کہ حتیٰ اسمِ ظاہر کے ساتھ مخصوص ہے، بخلاف الیٰ کہ وہ اسمِ ظاہر، اور ضمیر دونوں پر آتا ہے، کیونکہ الیٰ اصل ہے، اور حتیٰ فرع، اور فرع کا مرتبہ اصل سے کم ہوتا ہے، ان دونوں میں یہ فرق لفظی ہے، اور معنوی فرق یہ کہ حتیٰ کا مجرور ماقبل کا جزوِ اخیر، یا ملاقی جزوِ اخیر ہوتا ہے، اور مصاحبت کے لئے بکثرت آتا ہے، اور اس کے مدخول کا جر لازم نہیں، بخلاف الیٰ کہ اس میں یہ باتیں نہیں۔

﴿حتیٰ برائے مصاحبت﴾ وہ ہے کہ مدخول حتیٰ کی اس کے ماقبل کے ساتھ معیت مراد ہوتی ہے، غایت کا لحاظ نہیں ہوتا، جیسا کہ الیٰ میں ہوتا ہے، جیسے: قَرَأْتُ وِرْدِیْ حَتّٰی الدُّعَا، اور کبھی مجرور حتیٰ ماقبل کا جزوِ اخیر ہوتا ہے، جیسے: اَکَلْتُ السَّمَکَةَ حَتّٰی رَأسِهَا، اور کبھی جزوِ اخیر کا ملاقی، جیسے: نِمْتُ الْبَارِحَةَ حَتّٰی الصَّبَاحِ میں (صَبَاح) شب کا جزوِ اخیر نہیں، بلکہ جزوِ اخیر کا ملاقی ہے، جو صبح کاذب ہے، اور مجرور الیٰ میں یہ شرط نہیں، لہٰذا نِمْتُ الْبَارِحَةَ اِلٰی نِصْفِهَا کہنا درست، اور نِمْتُ الْبَارِحَةَ حَتّٰی نِصْفِهَا کہنا درست نہیں۔

## ﴿علیٰ کے معانی﴾

﴿علیٰ اسمی بمعنی فوق﴾ جبکہ اس پر (مِنْ) جارہ آئے، جیسے:

غدت من علیه بعد ماتم ظمؤها — تصل وعن قیض بزیزاء مجهل

﴿علیٰ حرفی﴾ غیر سیبویہ کے نزدیک، اور سیبویہ کے نزدیک صرف اسمی ہوتا ہے، حرفی آٹھ معانی میں مستعمل ہے۔

﴿علیٰ حرفی برائے استعلاء﴾ جیسے: زَیْدٌ عَلَی السَّطْحِ، اور عَلَیْهِ دَیْنٌ۔

﴿علیٰ بمعنی با﴾ جیسے: حَقِیْقٌ عَلٰی اَنْ لَا اَقُوْلَ۔

﴿علیٰ برائے استعلائے مجازی﴾ جیسے: مَرَرْتُ عَلَیْهِ، اس سے اس بات کا افادہ ہوتا ہے کہ (مُرُوْر) جانب (فَوْق) سے ہوا، بخلاف مَرَرْتُ بِهٖ کہ وہ اس معنی میں نص نہیں۔

﴿علیٰ برائے مصاحبت﴾ جیسے: وَاٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّهٖ ای مع حبّه۔

﴿علیٰ برائے تعلیل﴾ جیسے: وَلِتُکَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰی مَاهَدَاکُمْ ای لهدایته ایاکم۔





﴿علیٰ بمعنی عَنْ﴾ جیسے:

اذا رضیت علیّ بنو قشیر لعمر اللّٰہ اعجبنی رضاھا

﴿علیٰ بمعنی مِنْ﴾ جیسے: اِذَا اکْتَالُوْا عَلَی النَّاسِ یَسْتَوْفُوْنَ ای من النّاس۔

﴿علیٰ بمعنی اضراب﴾ جیسے:

وقد زعموا ان اللّٰہ محب اذا دنا یمل و انّ النّاس یشفی من الوجد

بکل تدا وینا فلم یشف ما بنا علیٰ ان قرب الدّار خیر من العبد

علیٰ ان قرب الدّار لیس بنافع اذا کان من تھواہ لیس بذی وُدٍ

اس علیٰ کے تعلق میں دوقول ہیں: **اوّل**: یہ کہ اپنے ماقبل کے ساتھ متعلق ہوتا ہے یعنی جس ماقبل کے معنی کو بطور اضراب مابعد تک پہنچایا ہے، جیسے اشعارِ مذکور میں پہلے علیٰ کا ماقبل فلم یشفِ، اور دوسرے کا خیر ہے، **دوم**: یہ کہ مقامِ خبر میں واقع ہے، جس کا مبتدا محذوف ہے، تقدیر عبارت یہ ہے: اَلتَّحْقِیْقُ عَلٰی کَذَا، اس کو علیٰ استدراکیہ بھی کہتے ہیں، 'ابوالحسن اخفش' نے کہا کہ کبھی علیٰ کو حذف کر کے اس کے مجرور کو بنا برمفعولیت منصوب رکھتے ہیں، جیسے: لَاَقْعُدَنَّ لَھُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِیْم۔

## ﴿عَنْ کے معانی﴾

﴿عَنْ مصدریہ﴾ لغت 'بنی تمیم' میں کہ اَعْجَبَنِیْ اَنْ تَفْعَلَ میں (عَنْ تَفْعَلَ) کہتے ہیں، اور اس کو (عَنْعَنَة) بنی تمیم کہا جاتا ہے۔

﴿عَنْ اسمیہ﴾ بمعنی جانب، یہ دو جگہ آتا ہے، **اوّل**: جبکہ اس پر (مِنْ) جارّہ آئے، جیسے: جِئْتُ مِنْ عَیْنِكَ، یہ کثیر ہے، اس کو 'ابن مالک' زائد کہتے ہیں، دوسرے حضرات برائے ابتدائے غایت، **دوم**: جبکہ اس پر علیٰ آئے، جیسے:

علیٰ عن یمینی مرت الطیر سخا وکیف سنوح والیمین قطیع

یہ بہت کم ہے، یہاں تک کہ مثال میں اس کے سوا اور کوئی شعر دستیاب نہیں ہوا۔

﴿عَنْ جارّہ﴾ برائے بعد ومجاوزت یعنی ایک چیز کا دوسری سے دور ہونا، فعل متعدی بہ عَنْ کا مصدر اس دوری





کا سبب ہوتا ہے، جیسے: رَمَیتُ السَّهمَ عَنِ القَوْسِ ،اس کے معنی ہیں: بعدت السّهم عن القوس بسبب الرّمی۔

﴿عَنْ برائے بدل﴾ جیسے: وَاتَّقُوْا يَوْمَ لَّا تَجْزِیْ نَفْسٌ عَنْ نَفْسٍ شَيْئًا ای بدل نفسٍ۔

﴿عَنْ برائے تعلیل﴾ جیسے: وَمَا نَحْنُ بِتَارِكِیْ آلِهَتِنَا عَنْ قَوْلِكَ ای لاجل قولك۔

﴿عَنْ برائے استعلاء﴾ جیسے: فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَفْسِهٖ ای علٰی نفسهٖ۔

﴿عَنْ برائے استعانت﴾ جیسے: وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی۔

﴿عَنْ بمعنی بعد﴾ جیسے: لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ ای حالة بعد حالة۔

﴿عَنْ بمعنی مِنْ﴾ جیسے: هُوَ الَّذِیْ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ ای من عبادته۔

﴿عَنْ برائے ظرفیت﴾ جیسے:

و آسِ سراة الحی حيث لقيتهم ... ولا تك عن حل الرباعة واينا

﴿عَنْ برائے زیادۃ﴾ جیسا کہ (عَنْ) کو موصول سے حذف کر کے آخر میں زیادہ کریں جیسے:

ا تجزع ان نفس اتاها حمامها ... فهلاّ التی عن بين جنبيك تدفع

ای فهلاّ تدفع عن التی بين جنبيك مسالك بهية۔

## ﴿فِیْ کے معانی﴾

﴿فِیْ برائے ظرفیت﴾ یعنی اس پر دلالت کرنے کے لئے کہ مدخولِ (فِیْ) کسی چیز کے واسطے محل ہے، اگر حقیقۃً ہو بایں طور کہ مکان ہے، یا زمان تو ظرفیت حقیقیہ مکانی، جیسے: اَلْمَالُ فِی الْكِيْسِ ، یا زمانی جیسے: وَهُمْ مِنْ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ فِیْ بِضْعِ سِنِيْنَ، اور اگر مدخولِ (فِیْ) محل حقیقۃً نہیں بایں طور کہ مکان ہے، نہ زمان تو ظرفیت مجازیہ ہے، جیسے: تَفَكَّرْتُ فِی الْعِلْمِ کہ اس میں مدخولِ (فِیْ) یعنی علم نہ مکان، نہ زمان، لیکن اس تعریف پر لازم آتا ہے کہ شارح علیہ الرحمہ کی پیش کردہ مثال: نَظَرْتُ فِی الْكِتَابِ ظرفیت مجازی کی نہ ہو، کیونکہ کتاب از قبیل مکان ہے، اور اس تعریف میں مظروف کی طرف نظر نہیں کی گئی، تو غالبًا اس کا ظرفیت مجازی کی مثال ہونا اس تعریف پر مبنی ہے جس میں مظروف کا بھی لحاظ ہے، چنانچہ علامہ

